بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ

اور اللہ کی رضا سب سے بڑی، یہی ہے بڑی مراد پانی (توبہ ۹، ۷۲)

# باقیاتِ جہانِ امامِ ربانی

## مجددِ الفِ ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ

جلد دوم

زیرِ سرپرستی: پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

مرتبین

صاحبزادہ ابو السرور محمد مسرور احمد

مولانا جاوید اقبال مظہری

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری

نظرِ ثانی

محمد عالم مختار حق

امامِ ربانی فاؤنڈیشن، کراچی

اسلامی جمہوریہ پاکستان

۱۴۲۹ھ/۲۰۰۸ء

نام ........... باقیات جہان امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

مرتبین ........... صاحب زادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد

مولانا جاوید اقبال مظہری

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری

نظر ثانی ........... محمد عالم مختار حق

جلد ........... دوم

حروف ساز........... سید شعیب افتخار مسعودی، قاری محمد شریف کمبوہ

طابع ........... جاوید اقبال مظہری

مطبع ........... برکت پریس

طباعت ........... ۱۴۲۹ھ/ ۲۰۰۸ء

اشاعت ........... اول (بارہ سو)

ناشر ........... امام ربانی فاؤنڈیشن، کراچی

ہدیہ ...........

ناشر

امام ربانی فاؤنڈیشن، کراچی

فلیٹ نمبر اے۔۵، پلاٹ نمبر سی۔۷، اسٹیڈیم لین نمبر ۱، فیز ۷، خیابان شمشیر ڈیفنس ہاؤسنگ سوسائٹی، کراچی،

فون ۵۸۴۰۳۹۵-۰۱۲ (اسلامی جمہوریہ پاکستان)

# ملنے کے پتے

☆☆

☆ ادارۂ مسعودیہ......۲/۵۰۶۔ای، ناظم آباد، کراچی فون: ۶۶۱۴۷۴۷۔۰۲۱

☆ ضیاء الاسلام پبلی کیشنز......ضیاء منزل (شوگن مینشن) محمد بن قاسم روڈ آف ایم۔اے۔ جناح روڈ، کراچی فون: ۲۲۱۳۹۷۳۔۰۲۱

☆ ضیاء القرآن پبلی کیشنز......اردو بازار، کراچی فون: ۲۶۳۰۴۱۱۔۰۲۱

☆ مکتبہ غوثیہ ہول سیل......پرانی سبزی منڈی، یونیورسٹی روڈ، نزد پولیس چوکی محلہ فرقان آباد، کراچی فون: ۴۹۲۶۱۱۰۔۰۲۱

☆ فرید بک اسٹال......۳۸۔اردو بازار، لاہور فون: ۷۳۲۳۸۹۹۔۰۴۲

☆ مکتبہ نبویہ......گنج بخش روڈ، لاہور

☆ مکتبہ جامعہ نقشبندیہ بستان العلوم......کدھالہ (مجاہد آباد)، براستہ گجرات، آزاد کشمیر، اسلامی جمہوریہ پاکستان

☆ Khalifa Muhammad Sadique Raza, Roza Shareef, Sirhind, District Fategharh, Pin code-140406 (INDIA) Ph. 01763-30144.

☆ Dr. Mufti Muhammad Mukarram Ahmad, Nusratul Islam Educational Society, Masjid Fatehpuri, Delhi-6,(INDIA)

☆ Mr. Masood Ahmad Ashrafi, Chairman, Global Islamic Mission, 335, Walnut Street # 2, Yonkers, New York-10701(U.S.A)

☆ Mr. Munir Hussain Masoodi, 46-Holly Lane Smethwich, West Midlnds B67 7JD. (U.K)

☆ Hafiz Muhammad Qamaruddin Rizvi,Maktaba-i-Razvia 423-Matia Mahal, Jama Masjid Delhi-110006. (INDIA)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# انتساب

## صحابیءرسول بابا رتن برھمن ہندی

## کے نام



☆ ...... جنہوں نے لڑکپن میں مکہ معظمہ میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی اور اپنے کندھے پر سوار کر کے بارش کے نالے کو عبور کرایا

☆ ...... جن کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تین بار درازی عمر کی دعائیں دیں

**"بارک اللہ فی عمرک"**

☆ ...... جن کو بعثت کے بعد ہندوستان کے راجہ نے تحائف دے کر پھر زیارت کے لیے بھیجا

☆ ...... جو مدینہ منورہ میں خدمت اقدس میں حاضر ہوے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم پہچان گئے، زبان ہندی میں فرمایا "**بیٹھ جاؤ**" اور خود بخود تحائف طلب فرمائے، پھر اپنے دست مبارک سے **چھے کھجوریں کھلائیں**، بابا رتن ہندی فوراً مشرف باسلام ہو گئے

☆ ...... جن کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرف باسلام ہونے کے بعد خوش ہو کر تین بار درازی عمر کی پھر دعائیں دیں

"بارک اللہ فی عمرک"

اور ہندوستان واپس جانے کا حکم دیا

☆...... جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پے در پے چھ دعاؤں کے طفیل چھ سو برس کی عمر پائی

☆...... جن کی زیارت کے لیے بھٹنڈا شہر (مشرقی پنجاب، بھارت) میں دور دراز سے زائرین جوق در جوق آتے تھے اور احادیث شریفہ سنتے اور فیض پاتے تھے......

(مرتبین)

☆......☆......☆






# باقیاتِ جہانِ امامِ ربانی

## جلد دوم



والی سرہند تو اور وارثِ بغداد تو
الفِ ثانی میں خدا کے دین کی امداد کی
(غلام مصطفیٰ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# باقیات جہان امام ربانی

## جلد دوم

☆☆



## باب اول



## باب دوم

## باب سوم



## باب چہارم



## باب پنجم



☆ ...... ☆ ...... ☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# نعتِ رسولِ مقبول

(صلی اللہ علیہ وسلم)

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی



نظر اِک چمن سے دوچار ہے، نہ چمن، چمن بھی نثار ہے
عجب اُس کے گُل کی بہار ہے کہ بہار بُلبُل زار ہے

نہ دلِ بشر ہی فگار ہے کہ مَلک بھی اُس کا شکار ہے
یہ جہاں کہ ہژدہ ہزار ہے، جسے دیکھو اُس کا ہزار ہے

نہیں سر کہ سجدہ کناں نہ ہو، نہ زباں کہ زمزمہ خواں نہ ہو
نہ وہ دل کہ اُس پہ تپاں نہ ہو، نہ وہ سینہ جس کو قرار ہے

وہ ہے بھینی بھینی وہاں مہک کہ بسا ہے عرش سے فرش تک
وہ ہے پیاری پیاری وہاں چمک کہ وہاں کی شب بھی نہار ہے

وہی آنکھ، اُن کا جو مُنہ تکے، وہی لب کہ محو ہوں نعت کے
وہی سر، جو اُن کے لیے جُھکے، وہی دل جو اُن پہ نثار ہے

وہی نذرِ شہ میں زرِ نکو، جو ہو اُن کے عشق میں زرد رُو
گُل خلد اس سے ہو رنگ جُو، یہ خزاں وہ تازہ بہار ہے

وہ اُٹھیں چمک کے تجلیاں کہ مٹا دیں سب کی تعلیاں
دل و جاں کو بخشیں تسلیاں، ترا نُور بارِد وحار ہے

رُسل و مَلک پہ دُرود ہو، وہی جانے اُن کے شمار کو
مگر ایک ایسا دکھا تو دو، جو شفیعِ روزِ شمار ہے

وہ تری تجلّی دل نشیں کہ جھلک رہے ہیں فلک زمیں
ترے صدقے میرے مہِ مُبیں! مری رات کیوں ابھی تار ہے!

گنہِ رضاؔ کا حساب کیا! وہ اگرچہ لاکھوں سے ہیں سوا
مگر اے عَفُوّ، ترے عَفْو کا، تو حساب ہے نہ شمار ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ ونصلی علٰی رسولہ الکریم

# در شانِ امام ربانی مجدد الفِ ثانی

خالد محمود خالدؔ نقشبندی مجددی
(بین الاقوامی شہرت یافتہ نعت گو شاعر)

☆☆

اے مظہرِ خیر البشر — اے مظہرِ خیر البشر
قربان تیرے حسن پر — تابانیٔ شمس و قمر
جانِ مرادِ مصطفیٰ ﷺ — جامہ ہے فاروقی ترا
جد ہیں تیرے حضرت عمرؓ — اے مظہر خیر البشر

آئینۂ غوثِ جلی — ہیں شمّہ کمالِ کیتھلی
خلعت ہے جن کی قادری — اُن کی خلافت بھی ملی
ہر رنگ کا ہے آئینہ — ترا جمالِ حق نما
اے حق جمال و حق نگر — اے مظہرِ خیرالبشر

نسبت تری ناز آفریں — ہستی سراپا ناز ہے
صدیقیت کی شان کا — چہرا ترا غمّاز ہے
تو باقی باللہ کی ادا — اور نقشبندی ہے قبا
ہر رنگ ہے تیرا امر — اے مظہرِ خیر البشر

سارے کرم کے سلسلے اک تیرے ملنے سے ملے
غوث و قطب حلقہ بگوش طالب ترے سارے ولی
تو جادۂ اسلام ہے تو کشورِ عین الیقیں
جنت ہے تیری رہگزر اے مظہرِ خیر البشر

تیری نظر کے فیض سے بدلی مقدر کی لکیر
ہیں تاجور تیرے فقیر اے مرشدِ روشن ضمیر
مدنی تری پوشاک ہے تیرے قدم کی خاک ہے
اے نازنیں کحل البصر اے مظہرِ خیرالبشر

تو نے ملایا خاک میں سب دین اکبر کا غرور
جب تیرہ بختی کو دیا اسلام کا تو نے شعور
تیرے تدبر سے جلے بجھتے ہوئے سارے دیے
پھر کھل گئے حرمت کے در اے مظہرِ خیر البشر

پیارے نبی کے جسم پر جو نوری مٹی تھی لگی
جو بچ گئی زینت بنی جسمِ مجدد پاک کی
یہ شان تیری شان ہے تیرے مجدد ہونے کی
سرکار نے دی خود خبر اے مظہرِ خیر البشر

صدقہ رسولِ پاک کا جھولی میں میری ڈال دے
بن جاؤں تصویرِ کرم مجھ کو وہ خدوخال دے

۱۵

نورِ دلِ عبدالاحد — مشکل میں ہے مشکل کشا
تیرا وسیلہ ظفر — اے مظہرِ خیرالبشر

لفظوں کی ارزانی ہوئی — جوہر کھلے تحریر کے
مسعودِ ملت نے لکھی — سیرت الف ثانی تری
ہے خوب انداز بیاں — تحریر ہے گوہر فشاں
یہ ہے محبت کا ثمر — اے مظہرِ خیر البشر

پھوٹی ترے ادراک سے — علم و عمل کی روشنی
سب کر گئی نکتے بیاں — تیری نظر جس پر پڑی
خالد کو اپنا گیان دے — کچھ صدقۂ فیضان دے
ہے کیمیا تیری نظر — اے مظہرِ خیرالبشر

☆......☆......☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# دربارِ مجدد میں معروض

لیلیٰ مرحومہ نقشبندی مجددی

(مالیرکوٹلہ، بھارت)



اُن کا قاصد شادماں اے دل نظر آتا تو ہے
غالبًا پیغام ان کا کچھ نہ کچھ لایا تو ہے

یہ مجدد الف ثانی کا ہی فیض عام ہے
جن کے در پر جاکے ہر اک کچھ نہ کچھ پاتا تو ہے

اُس در اقدس کی بھی کتنی نرالی شان ہے
جھولیاں بھرتا ہے سب کی آخرش داتا تو ہے

بے خبر ہے راہ سے یہ دل مگر دربار تک
پا ہی لے گا راستہ خود راہبر اپنا تو ہے

تابشِ خورشیدِ محشر کا ہو کیوں کھٹکا ہمیں
سر پہ اپنے اُس مجدد پیر کا سایہ تو ہے

اُن کے روضہ کو تو دیکھو سر سے پا تک نور ہے
ذات میں جس کی خدا ہم کو نظر آتا تو ہے

حاضری دی میں نے جاکر بصد عجز و نیاز
سن کر حالِ زار میرا رحم فرمایا تو ہے
پاس اُن کے جاتے ہی سب کام اپنے بن گئے
کیوں ترس کھاتا نہ وہ مشکل کشا اپنا تو ہے
لوٹ آئی میں تو جاکر ان کی بزم ناز سے
میں وہاں حاضر نہیں مگر میرا چرچا تو ہے
وہ مجدد الف ثانی کتنا اچھا پیر ہے
جب پکاریں ہم اسے وہ پاس آجاتا تو ہے
دور کر دیتا ہے سب بیماریاں ، امراض سب
سنتا ہے فریاد سب کی مہرباں اپنا تو ہے
یا مجدد المجدد ، محبوب سبحان المجدد
دیکھیے ہم کو پریشانی نے آگھیرا تو ہے
مشکلیں جتنی ہیں اپنی دور سب ہوجائیں گی
کرنے حل مشکل کو وہ مشکل کشا آیا تو ہے
زندہ باد اسم مجدد ، کام میرا کر دیا
بیاز کی صحت کی خوشخبری کو لے آیا تو ہے
اسم اعظم ہے بھرا قدرت نے نام پاک میں
جب لیا نام مبارک کام بن جاتا تو ہے

ان کے فیض عام کی جاکر وہیں لوٹو بہار
بخششوں کا ان کی بہتا رات دن دریا تو ہے
خود وہ آجائیں گے اپنے پاس اک دن دیکھنا
ہم نے لیلٰی بارہا اس دل کو سمجھایا تو ہے

(انوالصوفیہ،قصور،شمارہ نومبر و دسمبر ۱۹۶۴ء،ص۱۳،۱۴،بحوالہ:تذکرہ شعرائے جماعتیہ،مطبوعہ قصور ۲۰۰۶ء،ص۱۵۹۔۱۶۰)





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# ابتدائیہ

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری

☆☆

حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ (م ۱۰۳۴ھ/ ۱۶۲۴ء) نے اکبر بادشاہ کے دور آخر (۹۹۰ھ...... ۱۰۱۴ء) میں تجدیدی مہم کا آغاز کیا جبکہ اسلام کے حق میں حالات بد سے بدتر ہو چکے تھے اور اکبر بادشاہ نئے مذہب "دین الٰہی" کی بنیاد رکھ چکا تھا...... حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کے مطابق اس دور میں اکبر بادشاہ نے رسالت اور پھر خدائی کا دعویٰ بھی کیا...... اکبر بادشاہ کو اسلام سے بیر ہو گیا تھا جس کی خاص وجہ علماء سوء کی بداعمالیاں تھیں...... ان حالات میں حضرت مجدد الف ثانی نے اپنی انقلابی و تجدیدی مہم کا آغاز کیا جو کہ آخری دم تک جاری رہی...... آپ نے اصلاح حال کے لیے بادشاہ، وزراء و امراء اور علماء و صوفیہ سب ہی کو مکتوبات شریف ارسال فرمائے اور عام مسلمانوں کی اصلاح کے لیے مختلف علاقوں اور ممالک میں وفود بھیجے......

آپ کی مصنفات و مکتوبات بڑے فکر خیز اور انقلاب آفریں ہیں، جو غلاموں کو جہانگیری، جہاں بانی اور جہاں آرائی کا سلیقہ سکھاتے ہیں...... چار سو سال گزر جانے کے باوجود آج بھی ہم آپ کی تعلیمات سے ہدایت پا سکتے ہیں...... مکتوبات شریف کی مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ مکہ معظمہ سے اس کا عربی ترجمہ شائع ہوا جو بعد میں بیروت سے بھی چھپا...... پھر اس کے منتخبات کا انگریزی ترجمہ ترکی، پاکستان، بنگلہ دیش وغیرہ سے شائع ہوا اور اب نیوزی لینڈ سے شائع ہونے والا ہے...... علامہ حسن علی رضوی بریلوی مدظلہ العالی (میلسی، پنجاب) نے سچ فرمایا:

وہ میکدہ سرہند کا ہے تین صدیوں سے آباد
فیض جاری ہے مجدد کا مسلسل صبح و شام

(مجلہ المظہر کراچی، اپریل ۲۰۰۵ء، ص: ۴۰)

''باقیات جہان امام ربانی'' کی جلد دوم آپ کے پیش نظر ہے جس کی فہرست شروع میں دے دی گئی ہے......اس سے قبل جلد میں پیش کیے گئے مقالات کی تفصیل کچھ یوں ہے......

جلد اول میں حمد رب جلیل ونعت شریف اور مناقب کے بعد افتتاحیہ ابتدائیہ اور تأثرات پھر باب اول میں مجدد دوراں، امام ربانی کے تجدیدی کارنامے اور عصر حاضر، مرشد کریم کے نام مکتوبات شریف میں نجی زندگی کی جھلکیاں، وجود وعدم وجود اور امکان (مکتوبات کی روشنی میں)...... باب دوم میں تفردات مجدد الف ثانی، جواہر مکتوبات مقدسہ، سرمایہ ملت کا نگہبان، مجدد الف ثانی کا نظام تبلیغ، نشان وحدتِ ملت اسلامی، اشاعت مسلک اہل سنت اور حضرت مجدد کی اولاد و احفاد...... باب سوم میں شیخ عبد الحق محدث دہلوی اور حضرت مجدد الف ثانی کے فلسفہ کا تنقیدی جائزہ (انگریزی) اور جہان امام ربانی کا تنقیدی جائزہ...... باب چہارم میں حضرت مجدد الف ثانی اور علامہ آلوسی، تصانیف رضا میں اذکار امام ربانی اور فتاویٰ رضویہ میں افکار مجدد الف ثانی...... باب پنجم چودہویں صدی ہجری کے عرب مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، وسط ایشیاء میں سلسلۂ نقشبندیہ کا عروج، کردستان میں سلسلۂ نقشبندیہ کے آخری تاجدار شیخ محمد معصوم، انگلستان کے مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، لاہور کے مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، سلسلۂ نقشبندیہ اور اقبال کے علاوہ حافظ سید وزیر علی شاہ نقشبندی، خواجہ سید محبوب عالم توکلی اور حضرت میاں شیر محمد شرقپوری کے تذکرے، مشائخ نقشبندیہ (بخارا، ازبکستان) کے مزارات کی فلموں اور مرقعات پر مشتمل ہے......

امید ہے جلد اول کی طرح جلد دوم بھی قارئین کے علمی وروحانی ذوق کا سامان کرنے میں کامیاب رہے گی......

عجب رنگ پر ہے جہان مجدد، فروغ قمر ہے جہان مجدد
یہ شیخ احمد کی روشن کہانی، کمال بشر ہے جہان مجدد

احقر
ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری
(کراچی، پاکستان)

۱۷رمحرم الحرام ۱۴۲۹ھ
۲۷رجنوری ۲۰۰۸ء

☆......☆......☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# تاثرات



## سید علی آفندی



شمس فلک الارشاد و بدراوج الطریقة والحقیقة والسواد ومحور دائرة الفضائل والکمالات والرشاد والقطب الربانی والغوث الصمدانی المرحوم المقدس المبرار الاو حدی العارف باللہ الشیخ احمد سرھندی الفاروقی النقشبندی قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز

(مخطوطہ عطیۃ الوہاب الفاصلہ بین الخطاء والصواب (۱۰۹۴ھ/۱۶۸۳ء) مرتبہ: محمد بیگ انجلی (۱۱۹۴ھ/۱۷۸۰ء) مخزونہ بیت الحکمت ہمدرد یونیورسٹی، کراچی، ص ۱۰۷)

## الشیخ قاسم الحلبی



مولانا وشیخنا وبرکتنا وعمدتنا الشیخ احمد

(مخطوطہ عطیۃ الوہاب الفاصلہ بین الخطاء والصواب (۱۰۹۴ھ/۱۶۸۳ء) مرتبہ: محمد بیگ انجلی (۱۱۹۴ھ/۱۷۸۰ء) مخزونہ بیت الحکمت ہمدرد یونیورسٹی، کراچی، ص ۱۰۵)

# میاں جمیل احمد شرقپوری نقشبندی مجددی

(سجادہ نشین آستانہ عالیہ شیر ربانی شرقپور شریف ضلع شیخوپورہ)



عہد اکبری میں مسلمان غیر اسلامی رنگ میں اس قدر رنگ گئے تھے کہ کفر و اسلام میں امتیاز مشکل تھا۔ مسلمانوں میں سیکڑوں مشرکانہ رسوم رائج ہو گئی تھیں جس کا اثر عہد جہانگیری تک رہا۔ حضرت مجدد الف ثانی نے پوری قوت کے ساتھ اصلاح کی کوشش کی اور اس ماحول میں جہاں آواز حق بلند کرنا اپنے سر کو تلوار پر رکھنے کے مترادف تھا، حضرت مجدد نے پوری اسلامی حمیت اور غیرت حق کے ساتھ بڑے مدبرانہ انداز میں اعلاء کلمۃ الحق ادا کیا۔ اکبر بادشاہ نے ابوالفضل فیضی کے کہنے پر ۱۵۷۹ء میں اپنے دین الٰہی کا اعلان کر دیا۔ یہ دین الٰہی کیا تھا، اسلام کے خلاف ایک بغاوت تھی مگر وقت کے علماء اس کے خلاف کوئی آواز بلند نہ کر سکے۔ علماء میں جرأت نہ تھی نہ حوصلہ، وہ اس قدر بے بس تھے کہ اس کی ساری شقیں تسلیم کرنے پر سراپا نیاز بن گئے۔

وہ حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی علیہ الرحمۃ تھے جنہوں نے بانگ دہل اس کی مخالفت کی۔ آپ نے دین الٰہی کی جزئیات کو دیکھا تو اسے سراپا اسلام کے خلاف پایا گویا اس کے تحت ایک مسلمان کو اسلام کے گہوارے سے نکال کر کفر کی جھولی میں ڈالنا تھا۔ اس دین کے لیے یہ فارمولا وضع کیا گیا تھا کہ تمام مذاہب سے ان کی اچھی باتیں نئے دین میں شامل کر لی جائیں لیکن اسلام سے کوئی چیز نہ لی جائے۔ گویا اکبر کے نزدیک اسلام میں کوئی بھی اچھی چیز نہیں تھی۔ آپ نے اس کے خلاف قلمی جہاد کیا اور اکبر کے بعد جہانگیر کے دور میں خود جہانگیر نے اس کی تنسیخ کروائی اور اکبر کا دین الٰہی اکبر کی موت کے ساتھ ہی اپنی موت مر گیا اور آصف جاہ وغیرہ کے باعث جسد ملت میں جو روافض کے جراثیم سرایت کرتے جا رہے تھے ان سے شاہی لشکر بڑی حد تک پاک ہو گیا۔ آپ چار برس شاہی لشکر میں بھی رہے۔ آپ نے بیرون ملک تبلیغی وفود بھی بھیجے جن کے ذریعے لاکھوں بندگان خدا کو راہ ہدایت نصیب ہوئی اور اس کے ساتھ ساتھ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کو بھی خوب فروغ ہوا۔ آپ بلاشبہ مجدد الف ثانی ہیں آپ کے وجود مسعود سے ملت اسلامیہ کو حرارت ملی، جذبہ جہاد ملا اور ایک انقلاب برپا ہوا۔ مستقبل میں آنے والے اسلامی انقلابات میں آپ کا خون جگر شامل رہے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# ذکرِ مجدد

محمد عظیم نقشبندی مجددی فیروز پوری
(مدرس اسلامیہ اسکول، لاہور)



نوٹ: پیش نظر مقالہ حضرت مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ پر ایک صدی قبل ۱۳۲۵ھ/ ۱۹۰۷ء میں اردو زبان میں شائع ہونے والی کتاب "ذکر مجدد" کا متن ہے۔ جو کہ ۱۳۲۵ھ میں حمیدیہ سٹیم پریس لاہور سے طبع ہو کر شائع ہوئی تھی۔ فاضل مصنف نے اگر چہ تفصیلی حوالوں کا اہتمام نہیں رکھا لیکن انھوں نے بالعموم مستند کتابوں سے استفادہ کیا ہے۔ مثلاً مبداء و معاد، مکتوبات امام ربانی، مکتوبات معصومی، زبدۃ المقامات، حضرات القدس، جمع الجوامع نفحات الانس۔ روضۃ القیومیہ سے بھی استفادہ کیا ہے جو محققین کے نزدیک مستند نہیں سمجھی جاتی...... مجموعی طور پر یہ کتاب یادگار اور قابل مطالعہ ہے۔ (مرتبین)

میری کیا زبان ہے کہ میں اس خورشید طریقت و مہتاب حقیقت و سراج شریعت کی شان میں کچھ بیان کرو۔ عیاں راچہ بیاں آفتاب آمد دلیل آفتاب

امام ربانی محبوب سبحانی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے کمالات کچھ ایسے نہیں جو زمانے کی آنکھوں سے پوشیدہ ہوں۔ بلکہ ایک عالم آنحضرت کے فیض و برکات کا خوشہ چین ہے۔ اور ایک بات جہاں حضور کے فضائل و کمالات کا مدّاح ہے۔ یہاں مجھے ایک بات یاد آ گئی یعنی ایک دن مجھے حضرت مولانا شرف الدین صاحب مرحوم فیروز پوری خلیفہ خواجہ اللہ بخش علیہما الرحمۃ کی زیارت کا اتفاق ہوا۔ آپ نے اپنا سفر حج بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ حج کے موقع پر مجھ کو ایک شامی قافلہ سے اتفاق ملاقات ہوا۔ ان میں سے ایک بزرگ نے اثنائے گفتگو میں مجھ سے سکونت کے متعلق دریافت کیا تو میں نے جواب دیا کہ میں ہندی ہوں اس پر انھوں نے کہا اس ہند کے رہنے والے جہاں حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز گزرے ہیں۔ میں نے کہا جواب دیا ہاں۔

اس سے ظاہر ہوا کہ اس شامی قافلے کے بزرگ کو سرزمین ہند کی واقفیت بھی حضرت مجدد الف ثانی

علیہ الرحمۃ کے وجود کی شہرت سے حاصل ہوئی تھی۔ سبحان اللہ کیا عالی شان ہے آپ کی۔

پیشتر اس کے کہ آنحضرت والا صفات کے مختصر حالات ہدیہء ناظرین کیے جائیں یہ ضروری ہے کہ سرہند شریف کے متعلق کچھ لکھا جائے تا کہ خطہء مبارکہ سرہند کی عظمت و شرافت ناظرین با تمکین پر واضح ہو جائے۔

## سرہند شریف:

سہ شیر کو کہتے ہیں، رند بمعنی جنگل یعنی شیر کا جنگل۔ جہاں شہر آباد وہاں قدیم زمانہ میں ایک وحشتناک جنگل تھا جو شیروں کا وطن ہو رہا تھا اسی ۔۔۔نام پر شہر کا نام سہرند رکھا گیا اور سکوں مین بھی یہی نام مستعمل ہوا اس شہر کے قریب ایک فرسنگ کے فاصلہ پر ایک گاؤں بروس نام تھا اور حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز پر ظاہر کیا گیا تھا کہ یہاں انبیاء علیہم السلام کی قبریں ہیں اس سبب سے یہی اس شہر کو فضیلت ہے۔

سلطان فیروز شاہ تغلق کے عہد میں پنجاب کا خزانہ پایہء تخت دہلی کو لیے جا رہے تھے جب خزانہ اس وحشتناک جنگل میں جہاں اب سرہند ہے پہنچا خزانہ کے ہمراہیوں میں ایک صاحبدل تھے ان کو کشف سے معلوم ہوا کہ ہجرت پیغمبر علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام سے ہزار سال گزرنے پر اس جگہ ایک شخص پیدا ہوا جو وحید امت ہوگا۔

خزانے کے سب ہمراہی ان کے معتقد تھے اس بزرگ نے اس جگہ کی بنیاد رکھنے کی خواہش ظاہر فرمائی سب نے مل کر التجاء کی کہ یہ کام شاہی امداد کے سواء مشکل ہے۔ حضرت جلال الدین مخدوم جہانیاں سلطان فیروز شاہ کے پیر ہیں وہ فرمائیں تو بادشاہ اس کام کو بخوشی سرانجام دے گا۔

چنانچہ سب نے سید مخدوم کی خدمت میں اس بارے میں درخواست کی اور ان سب صاحب دل کا مکاشفہ بھی عرض کیا حضرت مخدوم جہانیاں علیہ الرحمۃ نے سلطان کو وہاں شہر آباد کرنے کو فرمایا۔ سلطان نے اپنے پیر کا حکم مان لیا اور امام رفیع الدین کے بڑے بھائی خواجہ فتح اللہ کو جو وزیر اعظم تھے اس کام پر متعین کیا۔ خواجہ صاحب دو ہزار سوار ہمراہ لے کر اس جگہ پہنچے۔ اور جنگل میں ایک بلند جگہ دیکھ کر بنیاد ڈالی تمام دن قلعہ کی کی دیوار تیار ہوتی اور رات کو گر جاتی کچھ عرصہ اسی طرح ہوتا رہا۔ خواجہ فتح اللہ نے حیران ہو کر بادشاہ کو اطلاع دی۔ بادشاہ نے حضرت مخدوم جہانیاں کی خدمت میں درخواست کی۔ حضرت مخدوم

علیہ الرحمۃ نے امام رفیع الدین کو جو حضرت کے خلیفہ اعظم تھے اس خدمت پر مقرر فرمایا۔ اور اس شہر کی امامت وقطبیت بھی ان کی سپرد فرمائی اور فرمایا کہ غالب امید ہے جس وحید امت نے پیدا ہونا ہے وہ آپ ہی کی نسبت سے پیدا ہوگا۔ حضرت امام نے وہاں پہنچ کر حقیقت حال کا معائنہ فرمایا اور مکاشفہ میں معلوم ہوا کہ شاہی آدمیوں نے زبردستی حضرت شاہ شرف بوعلی قلندر کو پکڑ کر مزدوروں میں لگا رکھا ہے۔ وہ رات کے وقت توجہ سے دیوار کو ہلا دیتے ہیں۔ حضرت امام صاحب نے شاہ صاحب کی خدمت میں معذرت کی۔ شاہ صاحب نے فرمایا آپ کی نسبت سے ایک عزیز پیدا ہوگا۔ اس کی خاطر ہم کو خدا نے مزدوری عمارت میں لگایا ہے۔ حضرت امام نے عرض کی کہ اگر صورت یہ ہے تو پھر ہر روز دیوار کیوں گراتے رہے ہو۔۔۔ شاہ صاحب نے فرمایا کہ صرف تمہارے منگوانے کی خاطر ایسا کرتے رہے۔ اب آپ آگئے ہیں بفراغ خاطر قلعہ بنوائیے۔

پس دونوں صاحبوں نے بسم اللہ شریف پڑھ کر ایک اینٹ اٹھائی اور غربی دروازہ سے بنیاد قلعہ رکھی۔ اور شہر کی تعمیر حضرت امام کی توجہ سے انجام کو پہنچی۔ قرآن شریف میں اسی قسم کا قصہ مذکور ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت خضر علیہ السلام کو ایک صالح کے یتیم فرزندوں کی دیوار بنانے کا حکم ہوا اور ہر دو صاحب بزرگوار نے معمار اور مزدور کا کام کر کے دیوار کو سرانجام دیا۔

یہ شہر دار الخلافہ شاہجہاں آباد سے ۴۷ فرسنگ جانب شمال واقع ہے اور لاہور سے ۳۳ فرسنگ مشرق کی طرف، کابل سے سرہند کا فاصلہ ۱۲۵ فرسنگ ہے۔

حضرت امام کے ساتھ تین اور بزرگوں نے اس شہر میں آکر اقامت فرمائی۔ حضرت امام کی اولاد کابلی کے نام سے مشہور ہے۔ حضرت امام کا مزار مبارک وہیں ہے۔ سرہند روئے زمین کی اقلیم ثالث میں مرکز عالم پر واقع ہے اور حرمین شریفین بھی اقلیم ثالث میں۔ اس لیے سرہند شریف کو حرمین شریفین سے مناسب تامہ ہے۔ حضرت سرہند کی بزرگی میں مکتوبات میں تحریر فرماتے ہیں:

"الحمد للہ والسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ بعنایت اللہ سبحانہ وبصدقہ حبیبہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام۔ بلدۂ سرہند گویا زمین احیائے من است کہ برائے من چاہ عمیق تاریک راپر کردہ۔ صفہ بلند ساختہ اندو بر اکثر بلاد و بقاع انزا ارتفاع دادہ ونورے دراں زمین ودیعت

گشتہ است کہ مقتبس از نورے بے صفتی و بے کیف است و درلو رنگ نورے کہ از زمین مقدسہ بیت اللہ ساطع و لامع است پیش از ارتحال فرزندی اعظمی مرحومی بہ چند ماہ ایں نور را بر من درویش ظاہر ساختہ بودند و درز او بہ زمین مسکنہائے فقیراں نشان دادہ نوری نمودند ساطع کہ گردی از صفت و شان بوئے راہ نیافتہ بود از کیفیات منزہ و مبرہ آرزوے آں شد کہ آن زمین مدفن من شود و آں نور برسر قبر من ... بود ایں معنی بر فرزندی اعظم کہ صاحب سر بود۔ ظاہر ساختم و از اں نور و از اں آرزو مطلع گردانیدم اتفاقاً فرزندی مرحومی بایں دولت سبقت کردو در پردۂ خاک و دریائے نور مستغرق گشت

هنيا لارباب النعيم نعيمها
وللعاشق المسكين ماىتجرع

از شرافت ایں بلدہ معظم است کہ مثل فرزندی اعظمی کہ از اکابر اولیاء اللہ است درآنجا آسودہ است و بعد از مدتے ظاہر شد کہ آں نور مودع لمعہ ایست از انوار قلبیہ ایں فقیر کہ ازیں جا اقتباس نمودہ درآں زمیں افروختہ اند در رنگ آنکہ چراغے از مشعلہ برافروزند۔ **قل کل من عند اللہ نور السموٰت والارض سبحان اللہ ربک رب العزت عما یصفون وسلام علیٰ المرسلین والحمد للہ رب العالمین** (اللہ کی عنایت اور اس کے حبیب پاک کے صدقہ شہر سرہند گویا میری زندگی کی جگہ ہے۔ میرے لیے ایک گہرا کنواں تاریک راستہ میں تھا اس کو پُر کیا گیا اور اس کو بلند کر کے اکثر شہروں سے اونچا کیا گیا اور اس میں ایک نور امانت رکھا گیا ہے جو بے صفتی و بے کیفی سے بہرہ یاب ہے جیسا کہ بیت اللہ کی زمین میں نور چمک دمک رہا ہے۔ فرزند اعظمی (خواجہ محمد صادق اکابر اولیا)

کے وصال سے چند ماہ پیشتر اس نور کو اس فقیر پر ظاہر کیا اور اس زمین کے گوشہ میں فقیروں کے مسکن دکھائے گئے۔

اور ایک چمک دار نور دکھایا گیا جو کیفیات سے منزہ تھا۔ یہ آرزو ہوئی کہ یہ زمین میری مدفن ہو اور وہ نور میری قبر میں چمکے۔ اور اس بات کو فرزندی اعظم پر جو کہ صاحب اسرار تھا ظاہر کیا۔ اور اس نور اور اپنی آرزو سے آگاہ کیا۔ اتفاقاً فرزندی مرحومی اس دولت پر سبقت لے گیا اور خاک کے پردہ میں چھپ کر دریائے نور میں مستغرق ہوا۔ اس شہر معظم کی شرافت میں سے ہے کہ مثل فرزند اعظمی جو کہ اکابر اولیاء اللہ میں سے ہے اس جگہ آرام فرما رہے تھے مدت کے بعد ظاہر ہوا کہ وہ نور امانت کردہ فقیر کے انوار قلبیہ کی ایک چمک ہے جس سے وہ جگہ روشن کی گئی ہے جیسے کہ ایک چراغ جو کہ مشعل سے روشن کیا جاتا ہے قل کل من عند اللہ۔ کہہ دے کہ ہر ایک نور ذات باری کی طرف سے ہے۔ جو آسمانوں اور زمینوں کا نور ہے)''

سرہند شریف کے متعلق حضرت ایک اور جگہ مکتوبات میں فرماتے ہیں کہ:

''تخم بخارا اور سمرقند سے لاکر ہندوستان کے اس خطہ میں بویا جس کا مایہ یثرب اور بطحا کی مٹی سے ہے اور فضل کے پانی سے مرتب کیا جب کشتکاری ہو چکی تو اس کے گردحد معارف کا پھل دیا''

خواجہ محمد صادق عروۃ الوثقی جلد اول میں فرماتے ہیں:

''آج سرہند بباعث کثرت فیوض و انوار و ظہور اسرار کی بہتات کے ہند اور غیر ہند کا رشک بن رہا ہے اس کو ہند میں سے نہیں سمجھنا چاہیے وہ ولایت کا دریچہ ہے ولایت کی جمع کی ہوئی خاک ہے۔ اور محبت کا مادہ اس کی طبیعت میں افسوں کے ساتھ ملا دیا گیا ہے۔ کیا اچھا کہا ہے:

ازاں افسوں کہ ساقی در مے افگند
حریفاں را ز سرماند و نہ دستار

اس سب کیفیت کے علاوہ جمع الجمع کے شربت سے سرشار اور صحو کے سبو سے ہوشیار دعوت یہاں کی ہدایت اور ارشاد ہے۔ اور یہ سب کچھ اسی کا اثر ہے کہ یہاں محبت و درد نظر آرہا ہے۔ اس سرزمین کی لطافت طیبہ کا بیان کہاں تک کیا جائے ہوش مند طالبوں اور باانصاف سعادت مندوں پر پوشیدہ نہیں ہے۔ وہاں سے اسرار کے موتی حاصل کرنے چاہییں۔ اور جگہ کمیاب ہے:

"بس کنم خود زیر کاں را ایں بس است
بانگ دو کردم اگر دردہ کس است"

جو زمین آنجناب کی مسجد سے شمال کی طرف واقع ہے اس کی نسبت حضرت قیوم اول علیہ الرحمۃ نے بہشت کی زمین ہونے کی بشارت دی ہے۔ حضرت قیوم ثانی خوجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ مکتوبات کی پہلی جلد میں حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ سے نقل فرماتے ہیں:

"اور حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہء متبرکہ کی زمین بہشت کی زمین میں سے ہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ میرے منبر اور قبر کے درمیان جنت ریاض میں سے ایک روضہ ہے"

فرماتے ہیں کہ:

"حضرت مجدد الف ثانی حضرت ایشاں از غایت اتباع سرور دین و دنیا علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات نیز مبشر شدہ بودند کہ روضہء متبرکہ کہ قبر آنحضرت در آن ست و صحن قدیم آن روضہ مقدسہ روضہ ایست از ریاض جنت میفرمودند کہ مبشر شدہ ام با آنکہ اگر یک مشتے از خاک آں روضہ مبشر در قبر شخصے باندازند امیدوار ہائے عظیم فکیف من دفن فیھا"

یعنی حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی غایت متابعت سے

ہمارے روضہ کی زمین کو بھی بہشتی روضوں میں اللہ کے فضل سے داخل کیا گیا ہے۔ اگر ہمارے مقبرہ کی مٹی میں سے ایک مشت خاک کسی قبر میں ڈالی جائے تو اس سے بڑی امیدیں ہو سکتی ہیں''

چنانچہ اورنگ زیب نے یہ بشارتیں سن کر روضہ مبارک کی خاک پاک کا ایک ٹکڑا منگوا کر اپنے پاس نہایت تعظیم کے ساتھ محفوظ رکھا۔ اس کے بعد جب اعظم شاہ تخت نشین ہوا تو اس مٹکے کی تحقیر کی اور کہا کہ یہ خاک کس کام کی ہے پھینک دو شاہی خزانے میں رہنے کے قابل نہیں۔ دونوں بھائیوں میں جنگ چھڑی تو محمد معظم کے جرار لشکر کے سامنے اعظم شاہی عظمت کے چھکے چھوٹ گئے اور شکست فاش کھائی۔

اس وقت غیب سے آواز آئی کہ تیرے سر پر وہی خاک پڑ رہی ہے جو امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز کے مزار پر ہے۔

مبشرہ زمین طول میں چالیس گز اور عرض میں ۳۰ گز ہے۔ روضہ مبارک سے شروع ہوتی ہے اور قبہ مبارک کے عقب میں شمال کی طرف ۶ گز چلی گئی ہے اور عرض میں دولت سرائے کی دیوار سے غرب کی جانب کو کنوئیں تک ہے۔ کنوئیں کے لیے بھی بشارت ہے کہ جنت کی زمین میں واقع ہے اور اس مبشرہ کے گرد حد کی ہوئی ہے۔

خواجہ محمد صادق علیہ الرحمۃ کے مزار پر ایک گنبد تعمیر فرمایا جب حضرت امام ربانی علیہ الرحمۃ کا وصال ہوا تو حضرت عروۃ الوثقی خواجہ محمد معصوم وخواجہ محمد سعید علیہما الرحمۃ نے آنجناب کا جنازہ وصیت کے مطابق گنبد کے اندر لا کر چاہا کہ موقع وصیتی جانب غرب میں دفن کریں جب زمین پر کسی لگائی گئی تو حضرت خواجہ محمد صادق علیہ الرحمۃ کی قبر مبارک بپاس ادب ایک گز مشرق کو ہٹ گئی۔ آنجناب کو اسی قبر میں دفن کیا گیا۔ حضرت خواجہ محمد سعید خازن علیہ الرحمۃ نے ارتحال فرمایا۔ حضرت خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ نے ارشاد فرمایا کہ ان کو بھی گنبد کے اندر دفن کیا جائے۔ لوگوں نے عرض کی کہ اب اور قبر کی اس میں گنجائش نہیں رہی۔ آپ نے پھر تاکید سے یہ حکم دیا۔ لوگوں نے حکم کی تعمیل کی۔ جب زمین پر کسی لگائی گئی تو فی الفور روضہ مبارکہ کی دیوار میں وسعت ہو گئی اور زمین کا فرش دیواروں سے پیچھے رہ گیا اور قبر کی جگہ نکل آئی۔ اس وقت حضرت قیوم اول امام ربانی قدس سرہ العزیز کے روضہ مطہرہ میں حضرت خاتم الرسل علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کی سنت کے

مطابق تین قبور مبارکہ ہیں۔

(۱) خواجہ محمد صادق اکابر اولیاء فرزند اعظم

(۲) خواجہ محمد سعید خازن الرحمت فرزند دوم

(۳) وجود باجود حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ

چنانچہ حضرت خواجہ شاہ عبد الغنی حضرت کے روضہ مطہرہ کی شان ان ابیات میں بیان فرماتے ہوے اخیری بیت سے پہلے میں ہر سہ قبور متبرکہ کی جانب اشارہ فرماتے ہیں:

شیرے بخواب ناز بہ پہلوے دو شبل

یارب چہ راز است کہ ایں جانہفتہ اند

حضرت مجدد علیہ الرحمۃ فاروقی نسب تھے۔ حضرت کا نسب اٹھائیس واسطوں سے حضرت امیر المؤمنین عمر ابن الخطاب رضی اللہ عنہ سے ملتا ہے۔

## شجرہ نسب:

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی بن خواجہ شیخ عبد الاحد بن شیخ زین العابدین بن شیخ عبد الحی بن شیخ محمد بن شیخ حبیب اللہ بن امام رفیع الدین بن شیخ نصیر الدین بن خواجہ سلیمان بن خواجہ یوسف بن خواجہ اسحٰق بن خواجہ عبد اللہ بن خواجہ شعیب بن خواجہ احمد بن خواجہ یوسف بن فرخ شاہ بن خواجہ نصیر الدین بن خواجہ مسعود بن خواجہ محمود بن خواجہ سلمان بن خواجہ مسعود بن خواجہ عبد اللہ بن خواجہ ابو الفتح بن خواجہ اسحٰق بن خواجہ ابراہیم بن خواجہ ناصر الدین بن عبد اللہ بن حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## ضرورت امام ربانی مجدد الف ثانی:

حضرت رسول مقبول علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کی ہجرت سے دسویں صدی میں سلطان جلال الدین اکبر شہنشاہ ہند دین اسلام میں نہایت سست ہوگیا اور بغرض تالیف قلوبی ہنود عقائد میں ان سے متفق ہوا۔ چنانچہ سجدہ کرانا جو رأس العبادت ہے وہ بھی اس نے اپنے واسطے رائج کرلیا۔ اور بڑھتے بڑھتے یہاں تک پہنچ گیا کہ اس کے اقوال و دعوات سے ادعائے نبوت کاذبہ کی بو آنے لگی۔ ابو الفضل و فیضی اس کے مصاحب تھے جو مذہباً شیعہ تھے۔ مہر خاص کا سجع تھا جل جلالہ اکبر بادشاہ پشت پر تھا اکبر شانہ تعالیٰ۔

غرض کہ دین کی حالت ابتر تھی۔ اکبر کی وفات کے بعد جہانگیر کے عہد میں نور جہاں بیگم جو شیعہ ملت کی تھی اس کے اور اس کے بھائی آصف الدولہ وزیر اعظم ہر دو کے اقتدار سے شیعہ مذہب کو ترقی ہوئی اور اہل سنت و جماعت جو دین حقہ تھا اس کو غایت درجہ کا تنزل۔

تقریباً ہزار سال نبوت کے گزر چکے تھے خدا تعالیٰ کی سنت جاریہ کے مطابق وہی وقت امت محمدیہ پر آ گیا تھا جو ہر ایک نبوت کے بعد آتا رہا۔ اگر ختم نبوت کا فرمان بارگاہ ایزدی سے صادر نہ ہوا ہوتا تو بمقتضائے وقت ایک اولوالعزم نبی کی ضرورت تھی مگر حکمت الٰہیہ نے ایک اولوالعزم نبی کا کام ایک عزیز الوجود مقبول سے لینا تھا اور وقت آ پہنچا تھا کہ وہ عزیز ایک اولوالعزم نبی کا قائم مقام ہو کر دین اسلام کی تجدید کرے اور اس میں نئی روح پھونکے۔ اس لیے بہ مشیت ایزدی بشارات کے مطابق عین وقت پر وجود پاک مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ ظہور پذیر ہوا۔

پہلے زمانہ میں ایک اولوالعزم رسول کے بعد وقتاً فوقتاً انبیاء پیدا ہو کر اولوالعزم پیغمبر کی متابعت میں اس کے دین کی تقویت فرماتے رہتے تھے۔ چونکہ نبوت کا منصب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وجود مطہر پر ختم ہو چکا تھا اس لیے امت مرحومہ کے علماء کو انبیاء بنی اسرائیل کا رتبہ عطا ہوا اور وہ تقویت دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے چلے آئے اور چونکہ حضور علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کو ہزار سال گزر چکے تھے اور بدعات شنیعہ رائج ہو گئے تھے اس لیے ختم نبوت نہ ہوتی تو سنت اللہ کے مطابق ایک نبی مبعوث ہوتا جس کی ہمت ظاہری و باطنی کے ساتھ دین حق کو تازہ رونق اور قوت حاصل ہوتی۔ پاس ہزار سال کے ختم ہونے پر ایک مظہر اتم اور وارث اکمل کی ضرورت ہوئی جو تمام فرائض اولوالعزم پیغمبر کے سرانجام دے پس اس ضرورت حقہ پر وجود مسعود حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ ظہور پذیر ہوا اور تمام کارخانہ دینی و دنیاوی امت کا حضرت کے وجود باجود سے منسوب و مربوط ہوا۔

## احادیث جو آنجناب کے وجود باجود پر دال ہیں:

مُلا جلال الدین سیوطی جمع الجوامع میں یہ حدیث نقل فرماتے ہیں:

"قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم یکون رجلٌ فی امتی یقال صلۃ یدخل الجنۃ بشفاعتہ کذا و کذا۔

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے میری امت میں ایک شخص پیدا
ہوگا جس کو صلہ کہیں گے (صلہ دو چیزوں کو ملا دینے والا)''
جس کی شفاعت سے اتنے اتنے لوگ جنت میں داخل ہوں گے۔

چنانچہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ مکتوب ششم جلد دوم میں ارقام فرماتے ہیں:

''الحمد للہ الذی جعلنی صلة بین البحرین و مصلحا
بین القسمین''
خدا کا شکر ہے کہ جس نے مجھے دو سمندروں کو ملانے والا اور قسموں کو
اصلاح دینے والا بنایا۔

شریعت وطریقت جو بسبب رائے عموم کے جدا جدا سمجھی گئی تھی آپ نے اس کی تشریح مکتوبات میں بالبداہت بیان فرمادی کہ ایک کا انحصار دوسری پر ایسے ہے جیسے بدن کا روح پر اور نیز فرماتے ہیں کہ:

''شریعت کے تین جزو ہیں علم و عمل و اخلاص۔ جب تک یہ تینوں متحقق
نہ ہوں شریعت متحقق نہیں ہوتی'' (مکتوب ۳۶، جلد اول)

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:

''علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل''
میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے نبیوں کے مشابہ ہیں۔

یہ حدیث کامل طور پر حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے وجود مسعود پر دلالت کرتی ہے کیونکہ آپ ہزار سال کے بعد اولوا العزم نبی کی ضرورت کو پورا کرنے کے لیے مبعوث ہوئے۔

## اولیائے سلف کی خبریں:

(۱) مقامات میں شیخ احمد جام علیہ الرحمۃ ارقام فرماتے ہیں کہ:

''میرے بعد سترہ آدمی احمد نام کے پیدا ہوں گے اور ان میں سب
سے پچھلا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ہزار سال بعد پیدا ہوگا وہ
امت محمدیہ کے تمام اولیاء میں صحابہ کے بعد افضل ہوگا''

شیخ ظہور الدین فرزند شیخ احمد جام علیہ الرحمۃ کتاب رموز العاشقین میں لکھتے ہیں کہ:

''اخیر عمر تک اس کے باپ کے ہاتھ پر چھے لاکھ آدمی نے بیعت کی
میں نے اپنے والد سے پوچھا کہ ہم نے مشائخ کرام کے مقامات کئی
اور کتابوں میں دیکھے ہیں لیکن جو حالات آپ پر ظاہر ہوئے ہیں کسی
پر ہوتے نہیں سنے۔
انھوں نے فرمایا میں نے جس قسم کی ریاضت کسی ولی کی سنی یا دیکھی وہ
کی۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے جو کچھ ان اولیا کو عطا فرمایا وہ سب مجھ کو
عنایت فرمایا۔ آج سے چار سو سال بعد ایک شخص احمد نام کا پیدا ہوگا
کہ جس میں عنایات الٰہی کے آثار آیات اولین جیسے ہوں گے۔ سب
خلقت دیکھے گی (ھذا من فضل ربی) اولیائے اولین و آخرین کے
کمالات اس کو دیے جائیں گے''

یہی نقل مولوی جامی قدس سرہ العزیز نے نفحات الانس میں لکھی ہے۔ شیخ احمد جام علیہ الرحمۃ نے ۶۰۰ھ میں وفات پائی اور ولادت باسعادت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ دسویں صدی میں آغاز پذیر ہوئی۔

(۲) داؤد قیصری فصوص الحکم شارح مقدمہ قیصری کی دوسرے فصل میں لکھتے ہیں کہ:

'' ہر ایک اسم اور کواکب کا دورہ ہزار سال کے ساتھ ہے اور
اولوالعزم نبیوں کی شریعتوں کا دورہ بھی ہزار سال کا ہے۔ پس اس
امت میں ہزار سال کے بعد ایک شخص پیدا ہوگا جو دین کی تجدید کرے
گا اور انبیاء اولوالعزم کا قایم مقام ہوگا''

(۳) مقامات شیخ خلیل اللہ بدخشی میں مذکور ہے کہ ایک دن شیخ نے فرمایا کہ:

''سبحان اللہ سلسلہ خواجگان نقشبندیہ میں ایک عزیز ہند میں پیدا ہوگا جو
امت کے کل اولیاء سے افضل ہوگا۔ مگر افسوس کہ اس وقت ہم نہ ہوں
گے۔ پھر ایک خط نیازمندانہ دعا کی التجا سے لکھا اور اپنے خلیفہ کے
سپرد کیا کہ حضرت کو پیش کریں چنانچہ خواجہ عبد الرحمٰن بدخشی نے
آنخضرت کی تجدید و قیومیت کی خلعت ہونے کے دسویں سال

گزرنے پر وہ خط خدمت میں پیش کیا۔ حضرت نے فرمایا شیخ
خلیل اللہ امت کے مشائخ کبار میں نظر آتے ہیں''

(۴) ایک دن سید الجن والانس حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز کسی جنگل میں مراقبہ فرما بیٹھے تھے ناگہاں آسمان سے ایک نور عظیم ظاہر ہوا۔ جس سے تمام عالم نورانی ہوگیا۔ یہ نور ساعۃً بساعۃً بڑھتا گیا۔ حضرت نے تامل فرمایا کہ اس مثال میں کس صاحب کمال کا وجود مشاہدہ کرایا گیا ہے۔ القا ہوا کہ اس نور کا صاحب وہ عزیز امت ہے جو پانچ سو سال بعد ظہور فرما کر ہمارے پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دین کی تجدید کرے گا۔ جو اس کی صحبت سے فیض یاب ہوگا وہ سعادت مند ہوگا اور اس کے فرزند و خلفاء بارگاہ احدیت کے صدر نشینوں میں سے ہیں۔

اس واقعہ کے مشاہدہ کے بعد حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ نے اپنا خاص خرقہ اتارا اور اس میں نسبت خاصہ القا فرما کر اپنے خلیفہ اکبر کو امانتاً سپرد فرما کر ہدایت فرمائی کہ یہ خرقہ بہ حفاظت رکھا جائے اور دست بدست وقتاً فوقتاً امانتاً سپرد ہوتا رہے۔ تاوقتیکہ اس کا اصلی وارث ظاہر ہو اور اس کے سپرد کیا جائے۔ سپردوار جس شخص کی نوبت وہاں تک پہنچی وہ اس سے استفاضہ کرے، اس کی عزت کرے اور ہماری طرف سے یہ تحفہ سلام پیش کرے۔ یہ خرقہ مطابق وصیت امانتاً چلا آیا اور حضرت شاہ کمال کیتھلی پیر شاہ سکندر کیتھلی نے حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی تجدید کے دوسرے سال آپ کے سپرد کیا اور وصیت کا پورا عمل درآمد فرمایا۔

صاحب روضۂ قیومیہ لکھتے ہیں کہ:

> ''حضرت امام ربانی قدس سرہ العزیز کے والد ماجد مخدوم عبدالاحد جو حضرت خواجہ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ تھے اور قطب سرہند تھے اوائل میں حضرت خواجہ کی خدمت میں بہ نیت استفادہ حاضر ہوئے۔ حضرت خواجہ نے فرمایا کہ آپ علوم متداولہ سے فارغ ہوآئیں۔ حضرت مخدوم نے عرض کیا کہ اگر اس وقت حضرت جامۂ حیات کو اتار چکے ہوں تو کیا کروں؟ حضرت نے اپنے فرزند کی طرف اشارہ فرمایا کہ اگر میں نہ ہوں گا تو ان کی خدمت میں آنا۔

حضرت مخدوم کے دل میں خطرہ پیدا ہوا کہ اگر تحصیل علوم تک خود میری زندگی نے وفا نہ کی۔ حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ نے یہ خطرہ معلوم فرما کر فرمایا کہ آپ اپنے دل میں خطرہ کو راہ نہ دیں۔ جائیں اور جلدی تحصیل علوم سے فارغ ہوں۔ آپ سلوک باطنی کریں گے۔ ہمیں آپ کی پیشانی میں ایک نور دکھائی دے رہا ہے۔ اور مکشوف ہو رہا ہے کہ عنقریب تمہیں ایک فرزند عطا ہوگا۔ جس کے نور سے تمام مشرق سے مغرب تک منور ہوگا۔ اور بدعت اور ضلالت اس کے نور سے مٹے گی۔ اور اس کی اولاد و خلفاء کے ذریعے قیام قیامت تک کمالات باطنی قایم رہیں گے۔ اگر میں اس وقت تک زندہ رہا تو اس کی خدمت کو وسیلہ قرب پروردگار شمار کروں گا''

اسی قسم کی پیشین گویاں شیخ سلیم چشتی حضرت شیخ نظام نارنولی حضرت شیخ عبد اللہ علاء الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہم سے منقول ہیں جو بخوف طوالت چھوڑ دی گئی ہیں۔ سلطان ہند یعنی اکبر کی تعدی کفر و بدعت کے باعث مسلمان لوگ تنگ آ کر وقت کے مشائخ شیخ سلیم اور شیخ عبداللہ علاء الدین سہروردی کی خدمت میں حاضر ہوے۔ اور دعا اور امداد باطنی کی درخواست کی۔ حضرت شیخ متوجہ باطن ہوے اور لوگوں کو بشارت دی کہ اللہ جل شانہ نے خبر دی ہے کہ عنقریب ایک شخص مبعوث ہونے والا ہے جو اولیاء زمان سے افضل ہوگا۔ اور اس کی توجہ سے دنیا کی نکبت فرحت میں بدل جائے گی۔ دین اسلام میں رونق تازہ پیدا ہوگی اور اس کی ہدایت وارشاد کے نور سے زمین و آسمان منور ہو جائیں گے اور وہ نور قیامت تک قایم رہے گا۔

## اختر شناسوں اور نجومیوں کی پیشین گویاں:

خان اعظم نے جو اکبر کے خاص ارکان سلطنت میں سے تھا اکبر کے جور و اذیت سے تنگ آ کر نجومیوں اور اختر شناسوں کو جمع کیا اور مضطرب ہو کر واقعات آئندہ کی نسبت دریافت کیا۔ انھوں نے چالیس روز کی مہلت چاہی اور مہلت گزرنے کے بعد سب نے متفق ہو کر بیان کیا کہ ہم نے اپنے علم میں خوب غور کیا اوضاع فلکی سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ:

''عنقریب ایک مرد خدا پیدا ہونے والا ہے جس کی توجہ کی برکت سے دین اسلام تازگی پائے گا اور کفر نیچا دیکھے گا۔ ملحد لوگ نگوں سار ہوں گے۔ اس کا طریق مثل اصحاب حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کے ہوگا۔ اور ہزار سال کے بعد دین اسلام کو رونق تازہ دے گا۔ ایک نجومی نے بیان کیا کہ تین دن سے ایک ایسا ستارہ نکلا ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے آج تک نہیں نکلا تھا۔ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے نکلتا تو اس سے ایک نبی اولوالعزم صاحب شرع کی بعثت کا استدلال کیا جاتا۔ چونکہ اس امت میں بعد ختم رسالت پیغمبر کا پیدا ہونا محال ہے اس لیے اس ستارہ کے خواص یہ معلوم ہوتے ہیں کہ اب ایک شخص پیدا ہوگا جو ترویج دین کے خواص میں نائب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہو۔ اولوالعزم نبی کا قایم مقام ہوکر باطل مذاہب وطرق کی بیخ کنی کرے اور شریعت مصطفویہ کو تازگی بخشے اس کی ہیبت لوگوں کے دلوں میں قایم ہو اور اس کا طریقہ سنت نبویہ کے مطابق ہو۔ اس دن سے خان اعظم حضرت مجدد الف ثانی کا معتقد ہوا اور اس کے عہد مسعود کا منتظر تھا۔ چنانچہ بعد میں خود ایک واقعہ دیکھنے کے بعد تجدید کے دوسرے سال خدمت سعادت میں مشرف ہوا۔ شیخ سلطان جو اراکین سلنت میں سے تھا اور خان اعظم وسیّد صدر جہاں جو ایک صحیح النسب سید سلطان ہند کا مدرا المہام تھا ان میں سے ہر ایک نے رؤیا دیکھا جو بخوف طوالت چھوڑے جاتے ہیں۔

سید صدر جہاں کے رویا کی تعبیر میں حضرت شیخ جلال خلیفہ حضرت خواجہ عبد القدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے بعد تامل فرمایا کہ:

'' بگولوں سے مراد موجودہ بدعت و ضلالت ہے اور بچھوؤں سے

مراد فتنہ پردازوں کے گروہ ہیں جو مومنین کے ایمان کو ہلاک کررہے ہیں اور جو نور سرہند کی زمین سے نکلا دیکھا ہے اس سے وہ بزرگ مراد ہیں جو سرہند میں پیدا ہونے والے ہیں ان کی توجہ کے نور سے تمام عالم منور ہونے والا ہے۔ مرغان خوش الحان جو دیکھے ہیں وہ ان کے خلفاء اور مرید ہیں جن کا شیوہ مرضیہ یامرون بالمعروف وینھون عن المنکر ہوگا''الخ

چنانچہ خان اعظم، شیخ سلطان، سید صدر جہاں اور شیخ جلال نے تجدید قیومیت کے دوسرے سال خدمت اقدس میں مشرف ہو کر فخر بیعت وارادت حاصل کیا۔

ولادت:

حضرت شیخ احمد مجدد الف ثانی فاروقی سرہندی کابلی قدس سرہ العزیز علمائے راسخین سے ہیں۔ غوث العالمین، قطب الاقطاب، عالی جناب، مظہر خوارق و کرامات، جامع درجات ولایت، دافع بدعات و ضلالت، عامل کتاب اللہ و سنت رسول اللہ، وارث کمالات نبویہ، عارج معارج ولایت، امام طریقت، مقتدائے حقیقت، پیشوائے شریعت تھے۔

طریقہ نقشبندیہ مجددیہ کے آفتاب عالم تاب تھے۔ آپ کی ولادت ۱۴ رشوال المکرم بروز جمعہ نصف شب ۹۷۱ھ بمقام سرہند ہوئی۔ اسم مبارک شیخ احمد، لقب بدرالدین، کنیت ابوالبرکات۔ مادہ تاریخ خاشع ۹۷۱ھ، احمد رفیع المنزلت ۹۷۱ھ، وصال مجدد الف ثانی ۱۰۳۴ھ۔

واقعات بوقت ولادت وقبل از ولادت:

آپ کی ولادت سے پہلے آپ کے والد ماجد نے مراقبہ میں دیکھا تھا کہ تمام جہاں پُر از ظلمت ہے اور خوک و بندر اور ریچھ جہاں میں لوگوں کو ہلاک کرتے ہیں اسی اثناء میں میرے سینے سے ایک نور نکلا ہے جس سے یک بیک تمام عالم نورانی ہو گیا اور ایک بجلی اس نور سے نکلی کہ اس نے تمام خوک و خرس جلا دیے۔ اور اس نور سے ایک تخت ظاہر ہوا کہ اس پر ایک نورانی شخص تکیہ لگائے بیٹھا ہے اور ہزاروں آدمی نورانی و فرشتہ ہائے آسمانی اس کے سامنے باآداب تمام کھڑے ہیں اور سارے جہان کے ظالم اور زندیق و ملحد پکڑ کر اس کے سامنے لاکر بکریوں کی مثل ذبح کرتے ہیں اور کوئی شخص باآواز بلند کہتا ہے 'قل جآء الحق زھق الباطل

ان الباطل کان زھوقا"

حضرت کے والد ماجد نے یہ واقعہ دیکھ کر حضرت شاہ کمال کیتھلی کی خدمت میں عرض کیا۔آپ نے بعد توجہ باطنی فرمایا کہ تم سے ایک فرزند ہوگا جس سے تمام ظلمت و بدعت دور ہوگی اور سنت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم جہان میں بطریق احسن قایم ہوگی۔پس جیسا انھوں نے فرمایا ویسا ہی ظہور میں آیا۔

شہ ملک ولایت شیخ احمد
بہ مثلش مادر ایام کم زاد

خواجہ ہاشم کشمی صاحب زبدۃ المقامات نقل فرماتے ہیں کہ:

''حضرت مجدد الف ثانی کے والد مخدوم عبد الاحد رحمۃ اللہ علیہ کا اتفاق قیام قصبہ سکندرہ (دہلی سے ۲۵ کوس) برائے تحصیل علوم ہوا۔ وہاں ایک صحیح النسب شریف خاندان میں سے ایک صالحہ خاتون رہتی تھی اس نے حضرت مخدوم کے کمال زہد و تقوٰی کو دیکھ کر فراست صادقہ سے مخدوم کے جبین مبین پر معرفت کے آثار اور صلاحیت کے انوار مشاہدہ کیے اور درخواست کی کہ میرے زیر تربیت میری ہمشیرہ ہے جو نہایت ہی نیک سیرت اور بہت صالحہ ترین زمن ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ حضور کے حبالہء عقد میں لاؤں۔اور امیدوار ہوں کہ یہ التماس قبول ہوگی۔ مخدوم پر چونکہ تجرید و تفرید غالب تھے فوراً قبولیت میں التوا ہوا۔ بعد میں بمقتضائے مشیت ایزدی و رضائے خداوندی مخدوم نے منظور فرمایا اور کچھ عرصہ وہاں قیام پذیر رہے۔ چنانچہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی کا نور انھیں کے بطن مبارک سے جلوہ افروز ہوا۔

## واقعات بوقت ولادت:

حضرت کی والدہ ماجدہ فرماتی ہیں کہ جب میرے فرزند ارجمند شیخ احمد پیدا ہوئے ایک دن میں مستغرق الحال تھی کیا دیکھتی ہوں کہ میرے گھر میں تمام اولیاء امت جمع ہیں۔۔ان میں سے ایک نے کہا دوستو

شیخ احمد کی زیارت کرو۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے اولیائے اولین وآخرین کے کمالات ان میں جمع کیے ہیں اور اپنا خزینۃ الرحمت بنایا ہے اور حکم دیا ہے کہ جو ان کی زیارت کرے گا میں اس کے گناہ بخش دوں گا۔ اور قیامت کو مقربین خاص میں جگہ دوں گا۔

حضرت مخدوم نقل فرماتے ہیں کہ:

''ہمارے فرزند سعادت مند کے پیدائش کے دن میں نے دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر میں رونق افروز ہوے۔ کل انبیاء ورسل وملائکہ ہم رکاب تھے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خوشی خوشی فرزند کو گود میں لے کر داہنے کان میں اذان اور بائیں کان میں تکبیر فرمائی۔ اور فرمایا کہ یہ فرزند ہمارے تمام کمالات کا وارث اور قایم مقام ہو کر ہماری امت کے دینی ودنیاوی کارخانے کو دوش ہمت سے اٹھائے گا''

حضرت مخدوم نے فرمایا کہ:

''ہمارے فرزند کی ولادت کے دن انبیاء ومرسلین وملائکہ وارواح اولیائے کرام نے اس قدر ہجوم گرد سرہند کیا ہوا تھا کہ شہر ونواح شہر بھر گیا تھا'' الخ

شیخ عبدالعزیز خلیفہ حضرت خواجہ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ حضرت کی ولادت باسعادت کے وقت سرہند میں موجود تھے۔ وہ فرماتے تھے:

''ہم نے اس دن عجیب کیفیت دیکھی فرشتوں کی فوجیں آسمان سے کعبہ معظمہ میں اتر رہی ہیں اور اس بقعہ نور متبرکہ سے جانب سرہند متوجہ ہیں۔ ہزاروں نورانی علم کعبہ پر نصب ہیں اور غیب سے آواز آئی کہ ایھا الناس آج رات سرہند میں ایک مرد خدا پیدا ہوا ہے جس کی برکت سے دین اسلام وسنت مصطفویہ کو تازگی وترقی حاصل ہوگی۔

ہزاروں قسم کی کاریگری جب حق نے دکھلائی
تو بزم دہر میں تیری عجب صورت نظر آئی

حضرت خواجہ ابوالحسن چشتی علیہ الرحمۃ جو وقت کے مشائخ کبار میں سے گزرے ہیں فرماتے ہیں کہ:

''میں وقت ولادت آنحضرت سرہند میں موجود تھا۔ میں نے واقعہ میں دیکھا کہ شہر میں امت کے تمام اولیاء جمع ہوے ان میں سے ایک بزرگ نے منبر پر کھڑے ہو کر فرمایا کہ لوگو تم کو مبارک ہو آج رات ایک ایسا شخص پیدا ہوا جس کی روح کو آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ہزار سال تک اپنی کنار عاطفت میں پرورش فرمایا ہے اور ان کو اولیائے امت کے کمالات کا مظہر اتم بنایا ہے''

ہزار سال جو باغ یقین پہ ہو جائے
تو پھول آپ سا ہمت کی شاخ پر آئے
قرن بھی گزریں مگر تجھ سا خوشنما ناپید
زمانہ گزرے تو تجھ سا عزیز مل جائے

ایام طفولیت:

امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ قیوم اول سنت حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مطابق مختون پیدا ہوے۔ آپ ایام طفولیت میں کبھی برہنہ نہیں ہوے اگر بمقتضائے ضرورت ننگے کیے جاتے تو بعد از فراغت جلد کپڑا لے لیتے۔ آپ سے کبھی بدن یا کپڑا نجاست آلود نہیں ہوا۔

آپ نے عام بچوں کی طرح کبھی گریہ زاری نہیں کیا۔ ہر وقت خندہ پیشانی رہتے۔ ایک دفعہ مرض صبیان سے بیمار ہوے اس وقت حضرت شاہ کمال کیتھلی قادری علیہ الرحمۃ موجود تھے آپ کے والد ماجد آپ کو اٹھا کر شاہ صاحب کی خدمت میں لائے اور دعائے صحت کی درخواست کی۔ شاہ صاحب نے کمال جذبہ سے فرمایا کہ:

''خاطر جمع رکھو اس بچے کی عمر دراز ہوگی اور عالم و عارف کامل ہوگا

اور میرے تیرے جیسے اس کے دامن تربیت سے بہت ظاہر ہوں گے اور اس کی ہدایت وارشاد کی چمک تا قیام قیامت قایم وروشن رہے گی۔ یہی لڑکا ہے جس کے وجود مسعود کی خبریں اولیاء وصلحاء عظام دیتے چلے آئے ہیں اور باخبر لوگ اس کی بعثت کے منتظر اور چشم براہ ہیں''

یہ فرما کر حضرت شاہ صاحب نے اپنی زبان حضرت کے دہن مبارک میں دی۔ آپ نے شاہ صاحبؒ کی زبان زور سے چوسی۔ جب حضرت نے شاہ صاحب کی زبان چھوڑی تو شاہ صاحب نے مخدوم صاحب سے فرمایا کہ فرزند نے طریق قادری کی تمام نعمت حاصل کر لی۔

## تحصیل علوم ظاہری:

جب حضرت کو مکتب میں بٹھایا گیا تو حضرت نے تھوڑے ہی دنوں میں قرآن شریف حفظ کر لیا۔ اور اپنے والد ماجد کی خدمت میں رہ کر تحصیل علم میں مشغول ہوے۔ چنانچہ بہت کم عرصہ میں علوم متداولہ کی تحصیل سے فارغ ہو گئے اور بڑے بڑے دقیق مسائل کے حل بعض کتب کے حاشیہ پر دل کشا عبارت سے لکھے اور پھر سیالکوٹ تشریف لے گئے اور مولانا محقق مولانا کمال کشمیری علیہ الرحمۃ جو نہایت بزرگ ومتورع عالم باعمل تھے ان کی خدمت میں رہ کر بعض کتب مثلاً عضدی وامثلہ کی تعلیم حاصل کی اور بعض کتب احادیث حضرت شیخ یعقوب کشمیری علیہ الرحمۃ (جو کہ شیخ معظم قطب مکرم شیخ حسین خوارزمی کبروی کے خلیفہ بزرگ تھے اور حرمین شریفین میں رہ کر کبائر محدثین سے تصحیح حدیث کر چکے تھے) کی خدمت میں رہ کر سنائیں اور سند حاصل کی۔ اور پھر تفسیر واجدی کی اجازت بمعہ اس کی تمام مؤلفات مثلاً بسیط وسیط اور اسباب نزول اور نیز تفسیر بیضاوی کی اجازت بمعہ اس کے تمام مصنفات کے مثلاً منہاج الوصول وغایۃ القصوٰی وغیرہم وصحیح بخاری کی اجازت بمعہ اس کے تمام مؤلفات مثلاً ثلاثیات وادب مفرد وافعال العباد وتاریخ وغیرہ ذٰلک اور مشکوٰۃ وترمذی وشمائل ترمذی وجامع صغیر وسیوطی وقصیدہ بردہ شیخ بوصیری اور حدیث مسلسل کی علامہ ربانی قاضی بہلول بدخشانی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت واجازت حاصل کی۔ اور قاضی بہلول کو ان تمام مذکورہ کتب کی اجازت حضرت شیخ عبدالرحمٰن بن فہد سے پہنچی تھی جن کے آباء اجداد مشہور محدثین سے گزرے ہیں۔

اور مشکوٰۃ المصابیح کی سند اجازت حضرت شیخ عزیز الدین سے حاصل فرمائی ان اجازتوں کے حاصل

کرنے کے بعد حضرت نے فرمایا کہ:

''مجھے محسوس ہوا کہ مجھ کو طبقہ محدثین میں داخل فرمایا گیا ہے''

سترہ سال کی عمر میں حضرت علوم معقول ومنقول وفرع واصول سے فارغ التحصیل ہو گئے۔ پھر وطن واپس تشریف لا کر اقامت فرمائی اور اپنے والد بزرگوار کی خدمت میں رہ کر تدریس میں مشغول ہوئے اور بعض رسائل تازی وفارسی میں تصنیف فرمائے۔ منجملہ ان کے رسالہ تہلیلیہ ورسالہ رد مذہب شیعہ شنیعہ مشہور ہیں۔ حضرت کے شاگرد پایہء اجتہاد کو پہنچے۔

انہی ایام میں آپ کو آگرہ میں تشریف لے جانے کا اتفاق ہوا۔ اس سفر میں آپ کی ابوالفضل سے بھی ملاقات ہوئی مگر آپ کا اور اس کا مناظرہ ہو گیا۔ اثنائے گفتگو میں ابوالفضل نے کہا کہ ''چونکہ خرق التیام محال ہے اس لیے فرشتہ آسمان سے اتر نہیں سکتا'' اور نبوت آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بھی انکار کیا۔ آپ نے عقلی ونقلی دلائل؛ سے ثابت کیا اور ایک مستقل رسالہ اثبات النبوۃ میں تصنیف فرمایا۔ لیکن غیرت کی تلوار کام کر چکی تھی اور ابوالفضل شاہزادہ جہانگیر کی سازش سے قتل ہوا کسی نے مادہ تاریخ لکھا ہے

تیغ اعجازِ رسول اللہ سر باغی برید

سفر سے واپس تشریف لائے اور اپنے والد بزرگوار کی محبت میں التزام فرمایا اور اخذ فوائد باطنیہ کر کے اجازت سلسلہ شریفہ چشتیہ اور سلسلہ سہروردیہ کبرویہ قادریہ کی حاصل کی اور مخدوم نے حضرت کو جانشین اور قایم مقام مقرر فرمایا۔

چنانچہ حضرت علیہ الرحمۃ رسالہ مبداء ومعاد میں فرماتے ہیں:

''اس درویش کو نسبت فردیت اپنے والد بزرگوار سے ملی اور ان کو ایک صاحب جذب قوی مشہور بخوارق عظیم سے''

جس میں حضرت شاہ کمال کیتھلی کی طرف اشارہ ہے۔ اور اسی جگہ فرماتے ہیں کہ:

''فقیر کو عبادات نافلہ کی توفیق اور خصوصاً نماز نوافل کا ادا کرنا والد بزرگوار کی مدد سے نصیب ہوا اور ان کو اپنے پیر طریقت سے جس سے حضرت خواجہ شیخ عبدالاحد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ مراد ہیں''

## حدیث مصافحہ:

حدیث میں وارد ہے کہ جو شخص میرے ساتھ سات واسطے سے مصافحہ کرے اس کے لیے جنت واجب ہے۔ ملا بدرالدین حضرات القدس میں لکھتے ہیں کہ:

''آپ کو چار واسطوں سے حضرت رسول اکرم علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام سے مصافحہ کا فخر حاصل ہے۔ آپ نے حاجی عبدالرحمٰن بدخشی کابلی المعروف حاجی رمزی کے ساتھ مصافحہ کیا انھوں حافظ سلطان اوہی کے ساتھ جن کی عمر ایک سو دس سال کی تھی انھوں شیخ محمود اشعری کے ساتھ انھوں شیخ سعید''

حضرت قیوم رابعہ خواجہ محمد زبیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ان چار عزیز درمیانی میں سے ایک صاحب جن ہیں۔

## خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ سے شرف ملاقات و بیعت:

حضرت ہمیشہ شوق طواف بیت اللہ وزیارت روضہء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وجہ سے بیقرار و مضطرب رہتے تھے۔ مگر والد بزرگوار کی کبرسنی مانع تھی۔ حضرت کو والد ماجد سے ایسی حالت میں جدا ہونا گوارا نہ تھا۔ یہاں تک کہ مخدوم کے ارتحال کا وقت آپہنچا اور ۱۰۰۷ھ میں خواجہ مخدوم عبدالاحد اس دار فنا سے رحلت فرما کر واصل محبوب حقیقی ہوئے۔ اس واقعہ کے بعد حضرت امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ ۱۰۰۸ھ میں متوجہ سفر سعادت اثر یثرب و بطحا ہے۔ جب دارالاولیاء دہلی میں پہنچے تو فاضل عصر مولانا حسن کشمیری جو کہ حضرت کے آشناؤں اور حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ کے مخلصوں میں سے تھے ان سے حضرت کو اتفاق ملاقات ہوا۔ مولانا موصوف سے حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ کی تعریف وتوصیف سنی۔ چونکہ حضرت نے والد ماجد سے سلسلہ شریفہ نقشبندیہ اور اس طریق کے صاحب دلوں کے اوصاف سنے ہوئے تھے اور والد بزرگوار کے شوق کو جو اس طریق اور اس کے اہل کی طرف تھا دیکھا ہوا تھا اور خود بھی کتب ورسائل میں ان دلدادگان حق کے اوصاف پڑھے ہوئے تھے نیز آنحضرت کی مناسبت طبعی بھی اس طریقت کی نسبت کے ساتھ تھی اور علو استعداد و قابلیت بھی اکمل طور سے موجود تھی ان وجوہات کے باعث حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کا از حد شوق دامن گیر ہوا۔ چنانچہ حضرت متوجہ زیارت حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ

ہوے اور فرمایا کہ راہ حجاز کا توشہ اس سے بہتر کیا ہو سکتا ہے کہ اس مقتدائے زمان سے ان عزیزوں کا طریق ذکر و مراقبہ حاصل کر کے اس پر استقامت کی جائے۔

بگیریم زاد راہ ایں ساغ
ز شورابہ اشک و زقرص داغ

بلا شک و لاریب وصول محبوب حقیقی کے سب طریق نورٌ علیٰ نور ہیں۔لیکن حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ جنہوں نے طرق چشتیہ قادریہ سہروردیہ کے خوانوں کی چاشنی سے لطف اٹھایا ہوا تھا اس طائفہ عالیہ نقشبندیہ کے طریق سنیہ کے متعلق اس طریق عالیہ کی تحصیل و تکمیل کے بعد مکتوب (صدو شصت ہشتم جلد اول) میں ارقام فرماتے ہیں:

''معلوم شریف مخدوم زادگی باد کہ علو ایں طریقہ عالیہ و رفعت طبقہ نقشبندیہ بواسطہ التزام سنت است و اجتناب (پرہیز کرنا) از بدعت لہٰذا اکابر ایں طریقہ علیہ از ذکر جہر اجتناب فرمودہ بذکر قلبی دلالت نمودہ اند و از سماع و رقص و وجد و تواجد کہ در زمان آن سرور علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام و در زمان خلفاء راشدین نبودہ علیہم الرضوان منع فرمودہ و خلوت و اربعین کہ در صدر اول نبودہ۔ بجائے آن خلوت در انجمن اختیار کردہ لا جرم نتائج عظیمہ برین التزام مترتب گشتہ است و ثمرات کثیرہ بر آں اجتناب متفرع شدہ از ینجا است کہ نہایت دیگراں در بدایت ایں بزرگواراں مندرج است۔ و نسبت ایشاں فوق ہمہ نسبتہا آمدہ و کلام ایشاں دوائے امراض قلبیہ است و نظر شان شفائے علل معنویہ۔

و توجہ و جیہہ ایشاں طالباں را از گرفتاری کونین نجات می بخشد

نقشبندیہ عجب قافلہ سالار انند
کہ برند از رہ پنہاں بہ حرم قافلہ را
از دل سالک رہ جاذبہ از صحبت شاں
می برد وسوسہ خلوت و فکر چلہ را۔

خلاصہ اس مکتوب کا یہ ہے کہ:

طریقہ عالیہ نقشبندیہ کی شان سنت پر عمل کرنے اور بدعت سے پرہیز کی وجہ سے اعلیٰ ہے۔ لہذا اس طریق کے اکابر طالبوں کو ذکر قلبی بتاتے ہیں اور رقص و سماع جو حضرت رسول کریم علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کے زمانہ میں نہ تھا۔ اس سے منع فرماتے ہیں اور خلوت و چلہ کی بجائے خلوت در انجمن (یعنی مجمع و جماعت میں دل کو خدا کی طرف لگانا) اختیار کرتے ہیں اور اسی وجہ سے بڑے بڑے نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ اسی باعث سے وہ برکات و انوار و حالات جو دوسرے طرق کے بزرگوں کو انتہائے طریق میں حاصل ہوتے ہیں اس طریق کے سالکوں پر ابتداء میں وارد ہونے لگتے ہیں۔ ان بزرگوں کی نسبت سب نسبتوں پر فائق ہے۔ ان کا کلام امراض قلبی کی دوا ہے اور ان کی نظر باطنی بیماریوں کی شفا ہے اور توجہ عالیہ طالب کو دونوں جہان کی گرفتاری سے نجات بخشتی ہے''

الیٰ آخر الکلام۔ اس کے علاوہ اور مکاتیب میں بھی سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کی تفصیل فرمائی ہے کہ یہ طریق سب طریقوں سے اعلیٰ و اقرب و افضل و اکمل و موصل تر ہے۔ چنانچہ مکتوب ۲۴۳ میں ان بزرگوں کے حق میں فرماتے ہیں:

''رجال لا تلهيهم تجارة ولا بيع عن ذكر الله بیان حال شانست مع ذلک طریق ایشاں اقرب طرق است والبتہ موصل است ونہایت دیگراں در بدایت ایں بزرگواراں مندرج است ونسبت ایشاں بحضرت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ منسوب است وفوق ہمہ نسبتہائے مشائخ است امافہم ہر کس بہ مذاق ایں اکابر نرسد نزدیک است کہ قاصران این طریقہ علیہ نیز از بعضے کمالات ایشاں انکار نمائید

قاصری گر کند ایں طائفہ را طعن قصور
حاشا للہ کہ بر آرم بزباں ایں کلمہ را

اگر دفاتر در بیان خصائص و کمالات ایں برگزیدگاں ثبت نمود آید۔ حکم قطرہ باشد از دریائے بے نہایت۔

داد یم تر از گنج مقصود نشاں

والسلام علیٰ من اتبع الھدٰی والتزام متابعۃ المصطفٰی علیہ علی وآلہ من الصلوٰۃ وافضلھا ومن التسلیمات اکملھا''

یہ دو ایک مکتوب نمونے کے طور پر یہاں درج کیے گئے جو آنخضرت نے سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے علو شان کے متعلق بیان فرمائے۔ ورنہ اور بھی بہت سے مکاتیب اسی بارے میں ہیں جو بخوف طوالت چھوڑ دیے گئے ہیں۔ (تفصیل کے لیے دیکھو مکتوبات امام ربانی جلد اول مکتوب ۱۳۱، ۱۶۸، ۲۰۲، ۲۰۳، ۲۲۱، ۲۴۳ وغیرہم)

مولانا عبدالرحمٰن جامی رحمۃ اللہ علیہ ان صاحب قرانوں کے حق میں فرماتے ہیں:

نقشبندیہ عجب طائفہ پرکارند
کہ چو پرکار دریں دائرہ سرکارند
نقشبندند ولے بند ہر نقش نیند
ہر دم از بوالعجبی نقش دگر مے آرند
ہر زماں بوقلمون وار برنگ دگرند
زیں عجب ترکہ ز رنگ دوجہاں بیزارند
گرچہ در ظاہر عام اند بباطن خاص اند
گرچہ در صورت خصمند بمعنی یار اند
آب نیل اند ولے برلب قبطی خون اند

روح محض اندوے بر خر عیسیٰ بار اند
گرچہ مرأت صیقل اند جبش را زنگ اند
گرچہ گلزار خلیل اند حطب رانار اند
پاسِ انفاس بود خصلت ایں شاہ شہاں
پاسبا نند ولے بادشہ اخبارند
دم نگہ داشتہ چوں نافہ مشک اند دگر
لب کشانند رواں بردر عطارند
نجم آسا ہمہ راخلوت در انجمن است
شمع ہر انجمن و رونق ہر بازارند
چومہ ہالہ نشیں شاں سفر اندر وطن است
بتن استادہ بدل در سفر و رفتار ند
اہل دل قافلہء کعبہ عشق اندولے
ایں گرو را قافلہ سالار اند
در سیہ خانہ صحرائے فنا کردہ نزول
خیمہ برتر زدہ زیں نہ تتق زنگار رند
برلب تشنہ لباں روح فزا یا قوتند
درکف وسوسہ کیشاں زرمشت فشارند
دیدہ پاکند بلے روشنی دیدۂ پاک
سردیں وارے بلے بر سردیں دستارند
خاشانند ولے وقت سخن طوطی وار
ہمہ شیریں حرکات و شکریں گفتار ند

میرسد شاں رطب معرفت از نخل وجود
بارے از بخت خود ایں قوم چہ برخوردارند

الغرض جب حضرت امام ربانی علیہ الرحمۃ خواجہ علیہ الرحمۃ کی زیارت سے مشرف ہوئے تو خواجہ علیہ الرحمۃ بغیر معمول کے کمال عنایت و بشاشت سے پیش آئے اور قصد سفر دریافت فرمایا۔ حضرت نے اپنا ارادہ بیت اللہ شریف ظاہر فرمایا۔ حضرت خواجہ نے اس شاہ باز بلند پرواز کی جبین مبین پر قابلیت ارجمند دیکھ کر اپنی عادت کے برخلاف فرمایا کہ:

''ہر چند ارادہ بہت مبارک ہے لیکن اگر چند روز اس جگہ فقراء کے پاس ٹھہرو یعنی ایک ماہ یا ایک ہفتہ تو کیا مضائقہ ہے''

حضرت نے منظور فرمایا۔ اور ایک دن نہیں گزرا تھا کہ حضرت نے بے اختیار ہو کر حضرت خواجہ سے اخذ طریق خواجگان علیہم الرضوان کی درخواست خدمت عالی میں پیش کی۔ چنانچہ حضرت خواجہ نے خلوت میں لے جا کر حضرت کو بیعت ذکر و طریق خواجگان نقشبندیہ سے مشرف فرمایا اس وقت حضرت کا دل گویا ہوا اور سکینت واطمینان والتذاذ اور حلاوت ذکر ظاہر ہوئی اور یوما فیوماً ترقیات عالیہ وعروجات متعالیہ پر فائز ہوتے گئے تاآنکہ دیکھا جو کچھ دیکھا اور پایا جو کچھ پایا۔

شوق طوالن بیت الحرام کیا تھا۔ پیام وصال صاحب بیت الحرام تھا اور اشتیاق زیارت روضہ منورہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کیا تھا۔ بلکہ مکین مکان متبرکہ کے نور مطہرہ نے جس نے ہزار سال تک اس دریکتا کو حضرت عمر کے بحر معرفت کے ۲۸ بحروں میں تربیت فرمایا تھا (۲۸ واسطوں سے شجرہ نسب حضرت عمر تک پہنچتا ہے) اب بمقتضائے مشیت ایزدی بنفس نفیس حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کے سینہ مبارک میں جلوہ افروز ہو کر اپنی نسبت خاصہ کمالات نبوت و کمالات الوالعزم سے مشرف فرمایا اور شرح صدر کی امانت سپرد فرما کر تمام کارخانہ دین و دنیا کا اہتمام تا قیام عالم حضرتؒ کو سونپا۔ اور جہان واہل جہان کا قبلہ وقدوۃ بنا کر قیومیت عالم وتجدید الف ثانی کی خلعت خاصہ سے ممتاز فرما کر مورد رحمت الٰہیہ نامتناہیہ کرنا تھا تا کہ ہژدہ ہزار عالم کے لیے سرچشمہ فیوض و برکات کا تا ابد قایم رہے۔ چنانچہ انجام حال میں بیت اللہ شریف کا ورود سرہند شریف میں ہوا۔ جیسا کہ ارقام فرمایا کہ زمین متبرکہ روضہ مطہرہ و مسجد حضرت مجدد کو زمین مطہرہ بیت الحرام: مسجد نبوی میں فنائے اتم حاصل ہوا اور سرزمین روضہ متبرکہ و مسجد حضرت مجدد کو خاص

بشارت کا حصہ ملا۔ جیسا کہ پہلے مذکور ہو چکا ہے۔

اور اس میں کچھ شک نہیں کہ جس کی ذرا بھی چشم بصیرت وا ہو اس کو سرہند شریف میں پہنچ کر مدینہ منورہ کے انوار محسوس ہوتے ہیں۔ لیکن جس کو ابو جہل کے قلب سے حصہ ملا ہو وہ خواہ خدا کے محبوب مقبول علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں ہی کیوں نہ بیٹھا ہو اس کو سوائے انکار کیا سوجھتا ہے (عیاذ نا اللہ تعالیٰ سبحانہ) اور سوائے تاریکی کے جو اس کے قلب ہی کا عکس ہے۔ مرأت نبوی میں اور کیا نظر آتا ہے۔ (اللہ ہم کو بچائے اور ان محبوبوں کے چشموں سے حصہ بخشے۔ آمین یارب الکریم)

الغرض حضرت کو بہت کم عرصہ میں خواجہ علیہ الرحمۃ کی صحبت میں وہ کمالات حاصل ہوئے جو احاطۂ تحریر سے باہر ہیں۔ چند ہی روز میں تمام نسبت نقشبندیہ بالتفصیل حضرت کو حاصل ہوگئی۔ اور حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ نے بشارت حصول دولت وکمال وتکمیل عطا فرما کر سرہند شریف کو رخصت فرمایا۔ کچھ عرصہ قیام فرما کر حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو پھر اشتیاق زیارت خواجہ علیہ الرحمۃ دامن گیر ہوا۔ چنانچہ اس دفعہ حضرت خواجہ نے آپ کو اجازت خلعت خلافت عطا فرما کر رخصت فرمایا۔ حضرت سرہند شریف پہنچ کر تربیت طلاب میں مشغول ہو گئے۔ اور اثر عظیم ظاہر ہوا۔ اور بہت کم عرصہ میں کمالات وعجائبات بسیار ظہور پذیر ہوئے جس کا حد وشمار نہیں۔

چنانچہ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے حضرت مولانا کمال (جو حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ کے ساتھ شرف زیارت وبیعت کا باعث ہوئے تھے) ان کا شکریہ بعد از حصول کمال مندرجہ ذیل مکتوب میں اظہار فرمایا ہے۔

''فقیر در ادائے شکر نعمت دلالت شما اعتراف بقصور دارد و در مکافات آں احسان شما معترف بعجز۔ ایں ہمہ کاروبار مبنی بر آں نعمت است و ایں۔۔۔ مربوط بآں احسان۔ بحسن توسط شما آں دادہ اند کہ کم کسے دیدہ است۔ بہ یمن توسل آں بخشیدہ اند کہ کم کسے چشیدہ از خواص عطایا دآں عطا فرمودہ اند کہ اکثرے را از عموم عطایا آن مقدار میسر نشدہ است احوال ومقامات و اذواق ومواجید وعلوم ومعارف و تجلیات وظہورات ہمہ رازینہ ہائے عروج ساختہ بمنازل وصول

رسانیدہ اند لفظ قرب وصول از تنگی میدان عبارت اختیار کردہ است والا فلا قرب ثم لا وصول ولا عبارۃ ولا مکان ولا اشارۃ ولا شہود ولا حصول ولا اتحادہ لا کیف ولا جہل ولا صبر

چگویم من ازاں مرغے نشانہ
کہ باعنقا بود ہم آشیانہ
ز عنقا ہست نامے پیش مردم
ز مرغے من بود آں نام ہم گم

چوں اظہار ایں احسانہائے خداوندی جل سلطانہ کہ در عالم اسباب ظہور آں مرتب براں نعمت شمار بودہ است در ضمن چند فقرہ مندرج ساختہ تقید کتابت در آوردہ بود کہ شکر از شکر آن نعمت شما ادا یابد۔

حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے پیر روشن ضمیر کے چند کلمات متبرکات جو مختصراً درج ذیل ہیں حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے کمالات کے شاہد ہیں۔

## بشارات حضرت خواجہ باقی باللہ در بارہ حضرت مجدد:

حضرت خواجہ نے فرمایا کہ جب مجھے حضرت خواجہ امکنگی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ:

''تم ہندوستان جاؤ وہاں تم سے یہ طریقہ جاری ہوگا''

میں نے اپنے میں اس کی قابلیت نہ پا کر عذر کیا۔ آپ نے استخارہ کے واسطے فرمایا۔ استخارہ میں میں نے دیکھا کہ ایک طوطی اُڑ کر میرے ہاتھ پر بیٹھی ہے بیٹھ جائے تو مجھے سفر ہندوستان میں کشائش حاصل ہوگی۔ بمجرد اس خیال کے وہ طوطی اڑ کر میرے ہاتھ پر بیٹھ گئی۔ میں نے اپنا لعاب دہن اس کے دہن میں ڈالا۔ اور اس طوطی نے میرے منہ میں شکر ڈالی۔ میں نے یہ واقعہ حضرت خواجہ امکنگی کی خدمت میں عرض کیا۔ حضور نے فرمایا:

''اس طوطی سے مراد ایک شخص ہے جس کا ظہور تم سے ہندوستان میں

ہوگا کہ جہان اس سے منور ہوگا۔ اور تم بھی اس سے فیض یاب ہو گے"

حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ جب میں سرہند پہنچا، مجھے واقعہ میں معلوم ہوا کہ کوئی شخص کہتا ہے کہ تم قطب کے پڑوس میں ہو اور اس قطب کا حلیہ بھی دکھایا۔ صبح اٹھ کر میں اس جگہ کے درویشوں کو ملنے گیا مگر کسی میں وہ قابلیت نہ پائی۔ جب میں نے شیخ احمد کو دیکھا تو وہی حلیہ پایا اور نشان قابلیت بھی موجود تھے۔

ایک روز دیکھا کہ میں نے ایک بڑا چراغ جلایا ہے اور لحظہ بلحظہ اس کی روشنی بڑھتی جاتی ہے۔ اور لوگ اس چراغ سے بہت سے چراغ روشن کر رہے ہیں۔ جب میں سرہند کے قرب وجوار میں پہنچا تو وہاں کے دشت وصحرا کو چراغوں سے بھرا ہوا پایا۔ اس بات کو بھی میں تمہارے ہی معاملہ میں اشارہ سمجھا۔ فرمایا:

"شیخ احمد مردی است از سرہند کثیر العلم وقوی العمل روزے چند فقیر
باو نشست و برخاست کرد عجائب بسیار از روزگار اوقات او مشاہدہ
نمودہ بآن ماند کر چراغے شود کہ عالمہا از و روشن گردد"

جب حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ دوسری دفعہ حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ کی زیارت کو دہلی تشریف لے گئے تو حضرت خواجہ مع خدام کابلی دروازہ تک پاپیادہ استقبال کے لیے تشریف لائے اور حضرت کو باعزاز تمام لے گئے اور اپنے ساتھ سرحلقہ بنا کر اپنے اصحاب کو تاکید کی کہ ان کے روبرو نہ کوئی میری جانب متوجہ ہو اور نہ کوئی میری تعظیم کرے۔ بلکہ سب انھیں کی طرف متوجہ رہا کریں۔ اس حکم کی تعمیل میں جو بعض کو متامل پایا تو فرمایا کہ میاں شیخ احمد آفتاب ہیں کہ ہم جیسے ہزاروں ستارے ان کی روشنی میں گم ہیں اور خود بھی مثل دیگر مریدوں کے داخل حلقہ ہوا کرتے تھے۔ جب حلقہ سے اٹھ کر باہر تشریف لے جاتے تو حضرت کی جانب پشت نہ کرتے بلکہ چند قدم برجعت قہقری تشریف لے جاتے۔

جب حضرت دہلی سے سرہند شریف واپس تشریف لائے تو حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ اکثر مکاتیب میں اپنے اصحاب کا حال ومقام حضرت سے دریافت فرمایا کرتے اور ان کے واسطے دعا وتوجہ کے لیے بھی عرض کرتے۔ اور ان میں عزیز متوقف کے اشارہ سے بھی کسی کا حال دریافت فرماتے اور اس کے واسطے بھی توجہ وہمت طلب فرماتے۔ حضرت خواجہ محمد ہاشم کشمی صاحب زبدۃ المقامات وخلیفہ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے شیخ تاج وغیرہ سے حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ کی زبانی لکھا ہے کہ عزیز موقوف سے خود حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ مراد

ہیں۔

حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ:

''ہم حضرت شیخ احمد کی توجہ سے جان گئے کہ توحید ایک تنگ کوچہ ہے اور اس سے آگے شاہراہ وسیع ہے''

فرمایا کہ:

''میاں احمد اکمل مرادوں اور محبوبوں سے ہیں''

فرمایا:

''ان کی مانند آج زیر فلک کوئی نہیں ہے''

فرمایا:

''بعد از صحابہ و کمال تابعین و مجتہدین ان کی مانند گنتی ہی کے اخص الخواص گزرے ہیں''

فرمایا کہ:

''میں نے ان تین چار سالوں مین پیری نہیں بلکہ کھیل کیا ہے مگر الحمد للہ! کہ میرا کھیل اور دکانداری ضائع نہیں گئی کہ ایک ایسا شخص ظاہر ہوا''

فرمایا کہ:

''یہ تخم بخارا اور سمرقند سے لاکر ہند میں بویا''

تیسری دفعہ جب حضرت سرہند سے حضرت خواجہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ:

''ضعف بدن بہت ہے امید حیات منقطع ہے''

آپ نے دونوں صاحبزادوں خواجہ عبداللہ و خواجہ عبیداللہ شیر خواران کو طلب فرما کر اپنے روبرو توجہ کرائی۔

## آپ کے آداب شیخ کی جناب میں:

حضرت خواجہ ہاشم کشمی علیہ الرحمۃ بیاض حضرت خواجہ معصوم قیوم ثانی میں لکھتے ہیں:

''ہر چند آپ حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ سے عرض کرتے کہ ایسے سلوکوں سے غلام کو کیوں شرمسار فرمایا جاتا ہے۔ حضرت خواجہ فرماتے ہم خدا کے لیے ایسے سلوک کرتے ہیں بلکہ ہم ایسا کرنے پر مامور ہیں۔ باوجود ان خاص الطاف وعنایات کے حضرت کے ادب واعتقاد کی کچھ انتہا نہ تھی''

حضرت خواجہ حسام الدین سے منقول ہے کہ:

''ایک روز مجھ کو حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ نے کسی ضرورت سے حضرت کے بلانے کو بھیجا جونہی میں نے جا کر کہا کہ حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ آپ کو طلب فرماتے ہیں حضرت کا چہرہ مبارک مارے خوف کے متغیر ہو گیا اور تمام بدن میں اضطراب ورعشہ پیدا ہو گیا۔ میں نے اپنے دل میں کہا کہ سنا کرتے تھے ''نزدیکاں رابیش بود حیرانی'' آج دیکھ بھی لیا''

حضرت نے خود رسالہ مبداء ومعاد میں لکھا ہے کہ:

''ہم چار آدمی جملہ مریدوں میں ممتاز طور حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ کی خدمت میں رہا کرتے تھے ہر شخص کا حضرت خواجہ کے ساتھ تعلق اور اعتقاد علیحدہ علیحدہ تھا میرا عقیدہ یہ تھا کہ ایسی صحبت اور ایسی تربیت و ارشاد (بعد زمانہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم) ہرگز پیدا نہیں ہوئی۔ اور اللہ تعالیٰ کا شکریہ ادا کرتا تھا کہ اگر حضرت خیر البشر علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کی صحبت سے مشرف نہیں ہوا بارے ہزار ہزار شکر کہ اس سعادت سے محروم نہیں رہا''

## حضرت خواجہ کے وصال کے بعد آپ کے خلفاء کا حضرت مجدد سے انحراف اور پھر متنبہ

ہو کر رجوع لانا:

حضرت خواجہ ہاشم کشمی اور ملا بدرالدین برکات الاحمدیہ اور حضرات القدس میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ کی وفات کی خبر وحشت اثر سن کر حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کمال اضطراب سے دہلی تشریف لائے تو حضرت خواجہ کے کل غلاموں نے حضرت کا استقبال کیا۔ اور حضور کے وصایا کی تکمیل میں حضرت کے حلقہء مراقبہ میں حاضر ہوئے۔ اور ویسے ہی آداب کے ساتھ پیش آئے۔ مگر عین سرگرمی افاضہ میں بعض حاسدوں نے حضرت خواجہ کے حضرت سے استفاضے کو طرح طرح کے رنگ میں دل پر جمایا جو باعث کشیدگی ہوا۔ چنانچہ اکثر اصحاب حضرت کی قیومیت و مجددیت سے منحرف ہو گئے۔ اول اول حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے پند ونصائح فرمائے مگر وہ باز نہ آئے تو حضرت نے بعض کی نسبت سلب فرمالی مگر پھر بھی ان کا اصرار کم نہ ہوا اور حضرت نے وطن مراجعت فرمائی''

شیخ تاج خلیفہ حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ منحرف جماعت کے سرگروہ تھے۔ اس کے بعد ایک دن سب لوگ ختم میں مشغول تھے ان میں سے ایک شخص صاحب کشف نے واقعہ دیکھا کہ کل درویشوں نے ایک ایک چراغ جلایا ہے ناگاہ تند ہوا کا جھونکا بجلی کی طرح آیا اور یکلخت سب کے چراغ بجھ گئے۔ اتنے میں کسی نے غیب سے آواز دی کہ یہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے مخالف درویشوں کی توجہ کے چراغ ہیں اور بجلی کی جھپٹ آنحضرت کی توجہ۔ شیخ تاج کا حال بھی سلب ہو گیا۔ نہایت متحیر ہوئے اور اس کے باعث کی طرف متوجہ ہوئے۔ واقعہ میں دیکھا کہ ایک بہت بڑی مجلس منعقد ہے اور امت کے تمام کملا حاضر ہیں اور حضرت امام ربانی صدر نشین ہیں۔ ایک بزرگ نے شیخ تاج سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ تمہاری نسبت سلب ہونے کا باعث حضرت مجدد کی مخالفت ہے۔ ایسے ہی واقعات اور یاران طریقت نے بھی دیکھے اور شیخ تاج نے مولانا محمد بلخ اور مرزا حسام الدین کو ان کی غلطی اور اپنے اس واقعہ سے آگاہ کیا (اور لکھا کہ حضرت سے سب یار معافی کی درخواست کریں) اسی اثناء میں حضرت خواجہ حسام الدین نے بھی مراقبہ میں دیکھا کہ

حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم رونق افروز ہیں اور خطبے میں حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کی تعریف وتوصیف بیان فرمار ہے ہیں اور آپ کی مجددیت کی تصدیق فرمار ہے ہیں۔ یہ واقعات دیکھ کر سب منحرف یاروں نے توبہ واستغفار کر کے رجوع کیا اور شیخ تاج نے ایک درخواست اپنے گناہ کی معافی اور سب دوستوں کی سفارش میں لکھی اور جب حضرت خواجہ کے عرس کی تقریب پر حضرت مجدد علیہ الرحمہ دلی تشریف لائے تو کل یاران طریقت جو منحرف ہو گئے تھے ننگے سر دستاریں گلے میں ڈال کر استقبال کے لیے حاضر ہوے۔ شیخ تاج کی سفارش پر آپ نے سب کا قصور معاف فرمایا۔

## حضرت کا ارشاد وخلفاء کا جمیع ممالک کی طرف روانہ کرنا:

اکبر بادشاہ کی بے دینی اور از حد گمراہی سے سلطنت کے اکثر حلیم الطبع اراکین مثل خانخاناں، سید صدر جہان، خان اعظم وغیرہم (جن کو حضرت کے ساتھ ارادت وبیعت سے شرف حاصل تھا) سلطان کی ان حرکات سے سخت ناراض تھے۔ چنانچہ جب سلطان کا ارتداد حد سے بڑھ گیا اور اسلام کے اصول پر کھلم کھلا حملے شروع ہو گئے اور اپنے نئے دین کی بنیاد ڈالی جس کا نام دین الٰہی رکھا گیا۔ اور ابوالفضل اور فیضی جیسے مصاحبوں کی مدد سے اپنے آپ کو نبی ظاہر کرنے لگا اور دعای میں ایک من گھڑت قرآن بھی پیش کیا تو بعض نیک اندیش وپاک طینت امراء حضرت کی خدمت میں جمع ہوے اور نہایت ادب سے گزارش کی کہ ہم کو بلائے عظیم سے نجات بخشیں۔ حضرت حمیت دین کی وجہ سے بادشاہ پر نہایت آشفتہ خاطر ہوے اور کھلم کھلا پیغام بھیجا کہ:

> ''تم اس دعوے سے توبہ کرو اور از سر نو اسلام کی تجدید کرو ورنہ غضب الٰہی کا انتظار کرو''

سلطان کو اختر شناسوں اور نجومیوں سے اپنے زوال سلطنت کی خبر مل چکی تھی اور بزرگوں نے بھی خبریں دے رکھی تھیں جیسا کہ پہلے مذکور ہو چکا ہے اور خود بھی ایک وحشتناک خواب دیکھ چکا تھا (بادشاہ نے حضرت کی ولادت کے وقت خواب دیکھا کہ شمال کی جانب سے (سرہند پایہ تخت سلطان سے شمال کی جانب ہے) ایک ایسی تیز ہوا چلی ہے جس سے وہ مع تخت اوندھا گرا ہے) اس خواب کی ہیبت سے ایسا بیمار ہوا کہ سات روز تک زبان بند رہی۔ آخر ہفتہ کے بعد زبان کھلی تو اس نے حکماء سے کہا کہ بیماری تو مجھے کوئی نہیں لیکن میں نے خواب دیکھا ہے جس کا خوف میرے دل پر غالب آ گیا اور میرا یہ حال ہوا۔ اختر شناسوں اور

معبروں نے اس واقعہ سے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے وجود مسعود کی خبر دی۔ ان تمام واقعات سے بادشاہ کے دل میں خوف چھایا ہوا تھا۔ ان وجوہات سے اس نے بپاس خاطر امراء آئین اکبری میں صرف اس قدر نرمی کر دی کہ سجدہ زبردستی کرانا بند ہو گیا اور مذہبی آزادی ہو گئی کہ جو شخص چاہے دین محمدی پر قایم رہے اور جو چاہے دین الٰہی (اکبر کا نیا دین) میں داخل ہو۔ اور ایک دن مقرر کیا گیا جب لوگ اپنے فریق کو بخوشی قبول کریں۔ اور اس مقررہ دن پر دو وسیع ڈیرے نصب کیے گئے ایک کا نام بارگاہ محمدی اور دوسرے کا نام بارگاہ اکبری رکھا گیا اور دونوں فریقوں کے لوگ ہر ڈیرہ میں جمع ہونے لگے۔

جب حضرت مجدد کو یہ خبر پہنچی، حضرت نے فرمایا غضب الٰہی بادشاہ پہ نازل ہونے والا ہے۔ چنانچہ جب دونوں طرف کے لوگ جمع ہو چکے اور کھانے میں مصروف ہو گئے حضرت نے ایک آدمی بھیجا جس نے آنحضرت کے ارشاد سے بارگاہ محمدی کے گرد ایک لکیر کھینچ دی اور بارگاہ اکبری کی طرف حضرت کی دی ہوئی مشک خاک پھینک دی جس سے ''ومارمیت ازرمیت'' کی شان ظاہر ہوئی۔ اور اس وقت ایک طوفان گرم ہوا کا ایسا نمودار ہوا جس سے بارگاہ اکبری کا سب کارخانہ درہم برہم ہو گیا اور قناتیں اور شامیانے گر پڑے۔ دریچہ کے تختے ٹوٹ گئے آن کی آن میں ڈیرہ کی میخیں اکھڑ گئیں۔ بادشاہ کے سر میں ایک تختہ ایسا کاری لگا جس سے سات زخم آئے۔ اکبر بادشاہ بیہوش ہو کر نیچے گر پڑا۔ غرض ایک ہفتہ تک طوفان رہا۔ اور مرتدین سب ہلاک ہو گئے۔ بارگاہ محمدی حضرت کی دعا وتوجہ کی برکت سے بالکل محفوظ رہا۔ بادشاہ اس طوفان کے دنوں میں راہی ملک بقاء ہوا۔ اور ہزاروں لاکھوں آدمی حضرت کی بیعت سے مشرف ہوے۔ چنانچہ خان جہاں، لودھی سکندر خاں، دریا خاں، مرتضٰی خاں، بہادر خاں، دلیر خاں وغیرہم و دیگر امراء و اراکین انہی ایام میں داخل طریق ہو کر فیض یاب ہوے تھے۔ اب حضرت کے کمالات وقیومیت کا شہرہ آفاق ہوا۔ اور جوق در جوق وگروہ در گروہ حضرت کے حلقہ غلامی سے سرفراز ہونے لگے۔ ہند، سندھ، خراسان، ماوراء النہر، بدخشاں، بخارا، شام وغیرہ جہاں کے کل جانب سے علماء ومشائخ حضرت کے آستان فیض نشان کی طرف متوجہ ہوے۔

سلطان بدخشاں کے مقرب حضرت شیخ طاہر نے واقعہ میں حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بمعہ خلفائے راشدین دیکھا۔ آنحضرت علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ:

''تجھ کو بادشاہ کے ساتھ رہنا مناسب نہیں حضرت مجدد الف ثانی کی

خدمت میں حاضر ہو"

چنانچہ وہ سرہند شریف کو روانہ ہوئے۔ اور راستہ میں مولانا صالح کولابی اور علاقہ طائفاں سے مولانا یار محمد جو علماء میں سے تھے۔ رفیق طریق بنے اور شادیان شیخ عبدالحق اور علاقہ برک سے شیخ احمد برکی جن کو حضرت کے مکتوبات وعلوم ومعارف خاصہ سے واقفیت حاصل تھی ان کے ہمراہ ہوئے۔ اور سب اکٹھے مل کر حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کی زیارت سے فیض یاب ہوئے۔ شیخ احمد برکی کو حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے ایک ہفتہ خدمت میں رکھ کر خلافت وقطبیت سے مشرف فرمایا۔ وطن میں پہنچ کر ان کو قبولیت عظیم ہوئی اور ہزاروں لاکھوں حلقہ غلامی میں داخل ہو کر سعادت دارین سے بہرہ یاب ہوئے۔ شیخ حسن جو وہاں کے اکابر میں سے تھے ان کے مرید ہو کر سرہند شریف حاضر ہوئے اور حضرت سے خلافت پا کر واپس گئے۔

شیخ یوسف برکی مولانا صالح کولابی اور مولانا یار محمد الطائفانی کو بھی حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے کچھ عرصہ رکھ کر خلافت سے مشرف فرمایا اور ان کے اوطان، خراسان و بدخشاں والطائفان کو بھیج دیا۔ جہاں ہزاروں ان کے شرف بیعت سے مشرف ہوئے۔ مولانا قاسم علی منصب خلافت پا کر علاقہ ماوراء النہر بھیجے گئے۔ اس جگہ کے ہزاروں لوگ مولانا سے فیض یاب ہوئے۔ توران کا بادشاہ عبداللہ خاں ازبک حضرت کے خلفاء کا از حد معتقد تھا اور کوئی کام ان کے حکم کے بغیر نہیں کرتا تھا۔ حضرت کی خدمت میں عرائض غلامانہ بھیجتا اور سب خانقاہوں کے مصارف عبداللہ خاں کی سرکار سے ملتے تھے۔

اسی سال حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے خلیفہ میر محمد نعمان کو خلافت عطا فرما کر علاقہ دکن میں بھیجا۔ جہاں ان کو قبول عظیم ہوا۔ ان کے حلقہ مراقبہ میں اس قدر انبوہ ہوتا تھا کہ چار چار سو سوار ہوتے تھے اور پیادوں کا شمار نہ تھا۔ لوگ میر صاحب پر ایسے گرویدہ تھے کہ سلطان ہند کو اپنی سلطنت کا خوف پیدا ہو گیا تھا۔ اسی سال حضرت شیخ طاہر بدخشی خلافت پا کر بدخشاں کو گئے۔ حضرت مجدد نے پھر ستر خاص خاص اہل ارادت ملک قبچاق میں بھیجے۔ جن کے سردار مولانا یار محمد قدیم طائفانی تھے اور چالیس ایسے خاص خاص بزرگ ملک یمن، شام، روم کو روانہ فرمائے جن کا سردار مولا محمد صادق کو مقرر فرما کر براہ کاشغر روانہ کیا۔ یہ اپنے اپنے ملکوں میں پہنچ کر مرجع خلائق ہوئے اور ہدایت و رشد کا نور ایک عالم پر محیط ہو گیا اور حضرت مجدد کے کمالات وارشاد کا شہرہ پوری دنیا میں پھیل گیا۔ اسی اثناء میں حضرت نے شیخ بدرالدین کو منصب خلافت عطا فرما کر سلطانی لشکر کی ہدایت کے لیے بھیجا۔

اکبر کے بعد سلطان جہانگیر تخت نشین ہوا۔لیکن اس نے باپ کی طرح لوگوں سے سجدہ کرایا اور باپ کے رسوم وآئین کورواج دینا شروع کیا۔اس کا وزیر اور مدار المہام دین متین کے دشمن تھے۔نور جہان بیگم جو شیعہ ملت کی تھی اور بادشاہ کی چہیتی بیوی تھی۔اس کے رعب سے شیعہ ملت کو ترقی ہوگئی تھی۔اس وجہ سے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے شیخ بدیع الدین کو خلافت بخش کر نہایت تاکید فرمائی کہ تمہارا فوج میں پہنچ کر ٹھہرنا بہت ضروری ہے۔تم کو وہاں بڑی قبولیت ہوگی اور اگر کوئی تکلیف پہنچے تو استقامت رکھیں۔شیخ کو لشکر میں پہنچ کر قبولیت عظیم ہوئی۔ ہزارہا لوگ فیض یاب ہوئے اور حلقہ ومراقبہ ذکر کا بازار گرم ہوا۔ ہجوم اس قدر ہونے لگا کہ امراء کو بھی شیخ کی زیارت مشکل سے ہوتی تھی۔اس وجہ سے شیخ کے حاسد ودشمن پیدا ہوگئے اور مختلف کی قسم کی باتیں مشہور ہوئیں۔

اسی اثناء میں وزیر اعظم آصف الدولہ کے پدر نواب اعتماد الدولہ کی جانب سے شیخ نے ایک محتاج کے لیے سفارشی چٹھی لکھی۔اس چٹھی میں القاب ایسا خفیف لکھا جیسے کم تر درجے کے مکتوب الیہ کو لکھا جاتا ہے۔ نواب نے وہ کام تو کردیا اور اس بات کا خیال نہ کیا لیکن اس چٹھی پر وزیر اعظم کی نظر پڑ گئی۔وہ دیکھ کر آگ بگولہ ہوگیا اور در پردہ شیخ کا دشمن بن گیا اور ہمیشہ درپے آزار رہتا تھا۔چنانچہ ایک دن موقع پا کر اس نے بادشاہ سے اس طرح سلسلہ سخن کا ہلایا۔اور کہا۔

> ''سرہند میں شیخ احمد نام دعوائ تجدید ہزار سال کرتا ہے اور اس کے پاس ایک لاکھ سوار زرہ پوش موجود ہیں۔ایران، توران، بدخشاں وغیرہ ولایتوں کے فرمانرواؤں نے اس کی مریدی اختیار کر لی ہے۔ اس کے خلفاء دنیا ہیں تمام ممالک محروسہ میں پہنچ گئے ہیں۔ ہر ایک نے ہزاروں مرید جمع کر لیے ہیں۔ چنانچہ اس کے ایک خلیفہ نے یہاں شاہی لشکر میں بھی اپنا سکہ جمالیا ہے۔کل ارکان سلطنت نے اس کی طرف رجوع کرلیا ہے۔ ظاہر ہے کہ شیخ کے دل میں ہوس دولت وداعیہ سلطنت ہے''

## بادشاہ کی توجہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی کی جانب:

پس شہنشاہ کے حکم سے ہندوستان کے تمام علاقوں میں جاسوس مقرر کیے گئے تاکہ امام ربانی مجدد

الف ثانی علیہ الرحمۃ کے حالات کی اطلاع ہر وقت جہانگیر کو پہنچتی رہے۔ان ہی ایام میں حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے رفض و روافض کی رد میں مکاتیب و رسالے لکھ کر جا بجا مشتہر کیے تھے اور چونکہ نور جہاں کا اختیار تھا اور وہ شیعہ تھی اور وزیر و دیگر اراکین بھی شیعہ تھے اس لیے بھی وہ حضرت مجدد کے جان و آبرو کے دشمن ہو گئے۔ چنانچہ انھوں نے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کا ایک مکتوب بادشاہ کے سامنے پیش کیا اور کہا کہ شیخ احمد اپنے آپ کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے افضل بتاتا ہے۔وہ مکتوب یہ ہے (حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے خواجہ باقی باللہ علیہ الرحمۃ کو اس طرح لکھا تھا):

''ثانیاً معروض آنکہ در اثنائے ملاحظہ آں مقام مرۃ ثانیہ مقامات دیگر بعض فوق بعض ظاہر شدند از توجہ بہ نیاز شکستگی چوں بمقام فوق آں مقام سابق رسیدہ شد معلوم شد کہ ایں مقام ذوالنورین است و خلفاء دیگر را ہم در آں مقام عبورے واقع شدہ است و ایں مقام ہم مقام تکمیل و ارشاد است۔ وہم چنیں در مقام فوق ہم کہ اکنوں مذکور می شوند و بالائے آں مقام بمقام دیگر در نظر آمد چوں باں مقام رسیدہ شد معلوم گشت کہ آں مقام حضرت فاروق است و خلفاء دیگر را ہم در انجا عبوری واقع شدہ است و فوق آں مقام مقام صدیق اکبر ظاہر شد رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین باں مقام نیز رسیدہ شد وانہ مشائخ حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہ العزیز وارد ہر مقام با خود ہمراہ می یافت و خلفاء دیگر را ہم در آں مقام عبوری واقع شدہ است تفاوت نیست الا در عبور و مقام مرور و ثبات و بالائے آنمقام ہیچ مقامے مفہوم نمی شود الا مقام حضرت رسالت خاتمیت علیہ من الصلوٰۃ والسلام اتمہا و من التحیات اکملہا و محاذی مقام حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ مقامی دیگر نورانی بس شگرف کہ ہرگز مثل آں در نظر نیامدہ بود ظاہر شد و اند کے از آنمقام ارتفاع داشت۔ چنانکہ صفہ را از روئے زمین بلندی سازند و معلوم شد کہ آنمقام مقام محبوبیت است و آں مقام رنگین و

منقش بود وخود را ہم بانعکاس آں مقام رنگین ومنقش یافت وبعد ازاں بہماں کیفیت خود را لطیف یافت وود رنگ ہوا یا قطعہ ابر در افق منتشر دید و بعضے اطراف راوا گرفت حضرت خواجہ بزرگ (خواجہ بہاء الدین قدس سرہ العزیز) درمقام صدیق اندرضی اللہ عنہما وخود را درمقام محاذی آں می یابد۔الیٰ آخرہ الکلام۔(مکتوبات امام ربانی، جلداول،مکتوب یازدہم)

## جہانگیر کا حضرت مجدد کو بلانا اور گفتگو کرنا:

اپنے واقعہ جس سے پہلے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے فرمایا:

''اب تک میری تربیت جمالی طور پر ہوئی ہے اب خدا تعالیٰ کی مرضی مبارک جلالی طور سے کرنے کی ہے''

حضرت کو القا ہوا کہ:

''جب تک آپ اپنے نفس پر تکلیف گوارا نہ کریں گے دین متین کی تجدید اور کفر و بدعت کا سنت نبویہ سے تبدیل ہونا اور اسلام کا رونق پانا ممکن نہیں۔خلق خدا نعمتِ ہدایت سے محروم رہے گی۔انبیاء علیہم السلام کی سنت کے مطابق دین کی خاطر تکلیفیں اور اذیتیں برداشت کرو۔اولوالعزم نبی جو ہزار سال کے بعد مبعوث ہوتے رہے ان کے لیے کفار سے جہاد کرنا اور اس کے ہاتھ سے ضرر اٹھانا لازمی تھا''

آپ نے اس القاء کے بعد اپنی خواہش کو خدا تعالیٰ کے سپرد کیا اور تکلیف اٹھانے پر کمر ہمت باندھ لی۔

الغرض جب حضرت کا ارشاد اس قدر وسعت پذیر ہوا اور حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے خلفاء جابجا ملکوں میں پھیل گئے اور امراء وارا کین جوق درجوق حضرت کے خلفاء کی غلامی سے مشرف ہونے لگے اور فوج کے ہزاروں آدمی حضرت کے خلیفہ شیخ بدیع الدین کے حلقہ ءارادت میں داخل ہوے اور حضرت نے خود اہل تشیع وروافض کی مخالفت میں رسائل لکھے تو وزیر اور اکثر ارا کین حضرت کے درپے آزار ہوے اور سلطان کو

اپنی سلطنت کا اندیشہ ہوا۔ پس وزیر نے موقع پا کر حضرت کا یہ مکتوب سلطان کے سامنے پیش کیا اور کہا کہ شیخ احمد اپنے آپ کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے افضل بتاتا ہے۔ اور اپنا مقام ان کے مقام و برتر کہتا ہے۔ سلطان نے امراء و ارکین سلطنت کو جمع کیا اور مشورہ کیا۔ مختلف راؤں کے بعد وزیر کی رائے پر اتفاق ہوا کہ جو جو امراء حضرت کے مرید ہیں ان کو بے خبر دور دور علاقوں میں تنخواہیں بڑھا کر تبدیل کیا جائے۔ اس کے بعد حضرت کو ظاہری دلاسہ و مدارات سے بادشاہ کے حضور بلالیا جائے۔ جب یہاں پہنچیں تو شاہ اکبر کے رسوم و آئین کی اطاعت کا حکم کیا جائے۔ مثل سجدہ وغیرہ۔ اگر منظور کریں تو بہتر ورنہ نظر بند رکھا جائے۔ اگر حضرت کے مرید ان کے نظر بند ہونے پر شورش کریں تو ہم ان کو حضرت کے قتل کی دھمکی دیں گے اور اگر وہ مخالفت پر کمر باندھیں تو ہم ان کے پیر کو بمع خلفاء کے قتل کر ڈالیں گے اور جب تک بیرونی ولایتوں کے خلفاء اپنی کمکوں کے ساتھ ہند پہنچیں تب تک ہمارا انتظام ٹھیک ہو جائے گا۔ ہم باہر سے آنے والوں کے واسطے حضرت مقتول کے نام پر مدارات و مہمان داری کا سامان مہیا رکھیں گے۔ اور چند واجب القتل آدمیوں کو تیار رکھیں گے اور ان پر حضرت کے قتل کے الزام لگا کر قصاص میں قتل کر ڈالیں گے۔ وزیر کی یہ تجویز بادشاہ نے پسند کی اور دوسرے دن علی الصبح امراء کو دربار میں طلب کیا جو آنجناب کے مرید تھے۔ مثلاً خانخاناں، خان اعظم، خان جہاں لودھی، ترتیب خاں، سید صدر جہاں، اسلام خاں، قاسم خاں، سکندر خاں لودھی، جباری خاں، مہابت خاں، دریا خاں، مرتضیٰ خاں وغیرہ وغیرہ۔ خانخاناں ملک دکن پر اور سید صدر جہاں کو مشرقی ممالک پر۔ خان جہاں لودھی مالوہ اور مہابت خاں کو کابل پر۔ غرضیکہ ہر ایک کو الگ الگ علاقے کی گورنری پر مقرر کر کے روانگی کا حکم دیا۔

جب ان سب امراء کی اپنے اپنے علاقوں میں پہنچنے کی رپورٹیں دربار میں موصول ہو گئیں۔ تو سلطان نے ایک اشتیاقی خط حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے نام اس مضمون سے لکھا کہ ہم کو زیارت کا شوق ہے۔ حضور تشریف لائیں اور حاکم سرہند کے نام حکم بھیجا کہ خود حاضر ہو کر ہمارا حکم پہنچاؤ اور حضرت کو شاہی دربار میں پہنچاؤ۔ حکم سلطانی تھا کہ حضرت کے متعلقین کے کل مرد کیا خلیفے کیا مخدوم زادے سب کے سب ساتھ آئیں ایک بھی پیچھے نہ رہے۔ حضرت مجدد نے بحکم شاہی سفر کی تیاری فرمائی اور مخدوم زادگان عروۃ الوثقیٰ خواجہ محمد معصوم، خواجہ محمد سعید خازن الرحمت رحمۃ اللہ علیہما کو کوہستان کی طرف روانہ فرمایا اور ساتھ لے جانا مصلحت نہیں خیال فرمایا۔ رخصت کے وقت کل خاندان کو دلاسہ اور تسلی دیتے رہے اور صبر و تحمل کی وصیت

فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ ہم پر ایک سال کی تکلیف رہے گی۔ اس کے بعد مشقت راحت سے بدل جائے گی اور عسر یسر کا رنگ لائے گی۔

آپ کے ہمراہ پانچ ہزار مخلص یار تھے اور ایک ہزار چھ سو خلیفے تھے۔ جب قریب لشکر کے پہنچے تو بادشاہ نے اپنے تمام امراء دولت کو استقبال کا حکم دیا اور آپ کے لیے ایک خیمہ خاص مخلصین و خلفاء کے لیے بھی بہت سے الگ الگ خیمے لگوائے۔ وزیر نے بادشاہ کی ملاقات کا وقت ایسا مقرر کرایا جس میں علی العموم بادشاہ غضبناک ہوا کرتا تھا۔ کیونکہ بادشاہ کے خارجی اوقات کے دو حصے تھے۔ ایک شراب خوری اور عیش و نشاط کا اور دوسرا غضب و غصے کا۔ جس میں مخلوق خدا پر طرح طرح کے ظلم و ستم ہوا کرتے تھے۔ ملاقات کے وقت حضرت سید ھے تشریف لے گئے۔ سجدہ تو کرنا ہی نہ تھا۔ آپ نے لفظ سلام بھی زبان مبارک سے نہ نکالا۔ بادشاہ نے تو حضرت کی اس وضع پر خیال نہ کیا لیکن وزیر نے بگڑ کر بادشاہ سے کہا کہ حضور یہ شخص اپنے آپ کو کل انبیاء علیہم السلام سے اور علی المرتضیٰ سے افضل بتاتا ہے اور اپنے مقام کو حضرت صدیق اکبر کے مقام سے برتر کہتا ہے۔

حضرت نے جواب میں فرمایا کہ جو شخص حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے جو افضل الناس بعد الانبیاء ہیں افضل جانے وہ دائرہ اہل سنت والجماعت سے خارج سمجھا جاتا ہے۔ (وزیر شیعہ تھا) چہ جائیکہ کہ کوئی اپنے تئیں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے افضل سمجھے۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ فقیر کتاب اور سنت کی مخالفت کرے اور اپنے آپ کو انبیاء کے برابر یا ان سے بہتر کہے۔ حالانکہ اصول صوفیہ سے ہے کہ جو شخص اپنے تئیں سگ فرنگ سے بہتر جانے اس پر خدا کی معرفت حرام ہے اور جس عبارت سے لوگ یہ مطلب سمجھے ہیں وہ سیر عروج کا حال ہے کہ اکثر صوفیہ کو ابتداء حال میں مقامات اکابر میں واقع ہوتی ہے اور پھر اپنے اصلی مقام پر آجاتے ہیں۔ مثلاً دربار شاہی میں کہ ہر امیر و وزیر کی اپنی جگہ مقرر ہے۔ اگر سلطان کسی شخص کو مصلحتاً اپنے پاس ذرا سی دیر کے واسطے طلب فرمائے اور اس سے سرگوشی کر کے پھر اس کو واپس کر دے چونکہ وہ شخص تمام ارا کین سلطنت کے مقام پر ہوتا ہوا آئے گا تو اس سے یہ ضرور نہیں کہ وہ شخص ان کا ہم رتبہ و ہم درجہ ہو گیا۔ یہی حال اس عروج باطنی کا بھی ہے۔ علاوہ ازیں اس مکتوب میں لکھا ہے کہ میں نے اس مقام کے عکس سے رنگین پایا۔ اس کی مثال ایسی ہی ہے کہ اگر کوئی چیز عکس آفتاب سے روشن ہو جائے تو یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہ آفتاب ہو گیا۔ زمین ہر روز آفتاب سے روشن ہوتی ہے مگر یہ نہیں

کہا جا سکتا کہ زمین آفتاب ہوگئی۔

غرضیکہ حضرت نے جوابات معقول سے بادشاہ کی تسلی کردی۔ روافض نے جب دیکھا کہ ان کی چال نہ چلی تو بادشاہ کو حضرت کے آداب سجدہ وآداب شاہانہ بجانہ لانے کی طرف متوجہ کیا۔ بادشاہ نے برافروختہ ہوکر کہا کہ آپ آداب سلطنت کیوں بجانہیں لائے اور سجدہ کیوں نہیں کیا۔ آنجناب نے فرمایا کہ میں نے اب تک خدا اور رسول کے سوائے کسی کے سامنے اس قسم کے آداب نہیں کیے جو شریعت کے مخالف ہوں اور چونکہ سجدہ کی مستحق سوائے خدائے وحدہ لاشریک کے کوئی اور ذات نہیں اور اسی لیے مخلوق کو سجدہ حرام ہے۔ لہٰذا وہ بھی ترک کیا گیا اور سلام اس لیے نہیں کیا کہ میں جانتا تھا کہ آپ جواب نہیں دیں گے اور ترک جواب سے خاطی ٹھہریں گے۔

بادشاہ نے سجدہ کرنے پر مجبور کیا اور ملا عبدالرحمٰن سے فتویٰ طلب کیا۔ ملا عبدالرحمٰن نے کہا کہ حفاظت جان کے لیے سجدہ کرنا جائز ہے۔ حضرت نے جواب میں فرمایا کہ ملا یہ فتویٰ تم لوگوں کے لیے ہے نہ ہمارے لیے اور فرمایا انبیاء کرام علیہم السلام اور ان کے اصحاب عظام نے راہ حق میں جانیں دے دی ہیں۔ میں بھی جان دینے پر تیار ہوں۔ تاکہ ان کی سنت پوری ہو۔ جب بادشاہ کو یقین ہوگیا کہ سجدہ نہیں کریں گے تو حکم دیا کہ مجھے آپ سے شرم آتی ہے لیکن میری زبان سے نکل چکا ہے اور میرا حکم کبھی ضائع نہیں ہوا میں پورے سجدے کی تکلیف آپ سے اُٹھاتا ہوں۔ صرف سر کو خم کردیں۔ حضرت نے سر کو خم کرنے سے بھی انکار فرمایا۔ بادشہ نے دو تین خاص مقربوں کو حکم دیا کہ آپ کا سر پکڑ کر خم کردیں تاکہ جلدی رخصت کیا جائے۔ انھوں نے تمام زور لگایا لیکن حضرت کے سر مبارک میں ذرا بھی حرکت نہ آئی اور روئے توجہ آسمان کی طرف رہا۔ اسی وقت بادشاہ نے حکم دیا کہ حضرت کو چھوٹے دروازے سے گزاردو تاکہ اندر داخل ہوتے وقت جھکیں گے تو وہی رسم آداب شاہی شمار کی جائے گی۔

لیکن آپ نے اندر آتے وقت پہلے پاؤں مبارک نکالے اور سر پیچھے کی طرف جھکا کر داخل ہوے۔ وزیر نے بادشاہ سے کہا کہ دیکھا حضرت کا مدعا ہے کہ تیرے تاج وتخت کو پامال کروں گا۔ جب بادشاہ کے روبرو یہ حال ہے تو باہر جاکر خدا جانے کس قدر فتنہ کا باعث ہوں گے۔ اس سے بہتر کوئی موقع نہیں ہے کہ فوراً ان کو قید کرلیا جائے۔

بادشاہ نہایت برانگیختہ ہوا اور قید کا حکم دے کر آپ کو اہل دربار سے بہت بڑے امیر کے سپرد کیا۔ مگر

اس امیر کے دل میں آپ کے استقلال سے عقیدت پیدا ہوگئی تھی۔ اس نے عرصہ قید میں حضرت کی عزت وحرمت کا خیال رکھا اور حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے غلاموں اور خلفاء کو کسی قسم کی اذیت نہ پہنچنے دی۔ خود بیعت سے مشرف ہوکر صبح وشام سالکوں کے ساتھ حلقہ توجہ ومراقبہ میں شامل ہوتا رہا۔ باعقیدت لوگ کھلم کھلا حضرت مجدد کی خدمت میں حاضر ہوتے اور شرف صحبت سے سعادت دارین حاصل کرتے یہ حال دیکھ کر بادشاہ نے بمشورۂ وزیر حضرت کو گوالیار کے مضبوط قلعے میں بھجوادیا اور داروغہ وافسروں کو بتاکید حکم دیا کہ جس قسم کی سختی پہنچا سکیں حضرت مجدد کو اور ان کے ہمراہیوں کو پہنچائیں۔

## ایام حبس میں حضرت کا تحمل واخلاق:

جب حضرت مجدد علیہ الرحمۃ بحکم شاہی بمع اپنے تمام ہمراہیوں اور خلفاء کے قلعہ گوالیار میں بھیجے گئے اور افسر وداروغے حضرت مجدد کے ہمراہیوں پر سختی کرنے لگے اور آپ کو تکلیف دینے لگے تو آنحضرت کے خلفاء غضبناک ہوئے اور ان سے کہہ دیا کہ ہم بادشاہ کی قید میں نہیں ہیں۔ بادشاہ کون ہے جو ہم کو قید کرے۔ ہم اپنے شہنشاہ مطلق کے حکم سے کسی خدمت کے لیے یہاں بھیجے گئے ہیں اگر ایسا کرو گے تو ہم اینٹ پر اینٹ مار کر قلعہ کی دیواریں پھاند جائیں گے اور تمہارے شاہی کارخانے کو درہم برہم کردیں گے اور ایسے ہی دیگر خوارق وکرامات ظاہر کرنے لگے۔ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو یہ امور ناگوار گزرے اور ناراض ہوکر فرمایا کہ:

''کیا فقیر میں ان کرامات کے اظہار کرنے کی طاقت نہیں ہے ہم تو
اس جگہ ظلم واذیت پر صبر کرنے پر مامور ہیں''

اسی قسم کے کریمانہ اخلاق نے افسروں کے دلوں پر تاثیر کی اور حضرت مجدد کے طریق معاشرت اور مہربانہ سلوک اور مالک حقیقی کی رضا پر راضی ہونے کی صفات سے گرویدہ ہوکر داروغے اور قلعہ کے سب چوکیدار وغیرہم نے حضرت سے عفو تقصیرات کی معافی چاہی اور داخل طریق ہوکر ذکر اور مراقبہ کے حلقوں سے فیضیاب ہونے لگے۔

آپ کے انکسار کا یہ حال تھا کہ انہی ایام میں قلعہ کے محافظ افسروں میں سے ایک نے آپ کی قید کا سبب پوچھا۔ آپ نے فرمایا کہ:

''ہمارے بدعمل اس کا سبب ہوئے اور پڑھا ''مـا اصـابـکـم من

مصیبة فبما کسبت ایدیکم"

ہمراہیوں کو بھی اس امر کی ہدایت فرماتے تھے کہ:

"عُجب عمل صالح کو ایسے نابود کر دیتا ہے جیسے لکڑی آگ کو"

ان ہی ایام کے مکاتیب جو حضرت نے غلاموں کو تحریر فرمائے ہیں عجیب وغریب نصائح کا نمونہ ہیں۔

چنانچہ آنجناب نے اپنے خلیفہ اجل میر محمد نعمان کو جو مکتوب ارقام فرمایا اس کا خلاصہ یہ ہے:

پہلے بتقاضائے بشریت رنج وغم پیدا ہو۔ لیکن خدائے تعالیٰ کے فضل سے پھر جلدی وہ تنگی ورنج فرحت وکشادگی سے بدل گئی اور یقین ہو گیا کہ اس جماعت کا ارادہ جو کہ درپے آزار ہیں عین خداوند تعالیٰ کے ارادہ کے مطابق ہے۔

تو کراہت اور رنج دعویٰ محبت کے خلاف ہے کیونکہ محبوب کی سختی عاشق صادق کے لیے ایک نعمت ہے اور نہایت پسندیدہ خاطر ہوتی ہے۔ کیونکہ عاشق جیسے کہ محبوب کے انعام سے لذت اٹھاتا ہے ویسے ہی سختی سے خوش ہوتا ہے۔ بلکہ سختی محبوب کی نظروں میں زیادہ اچھی معلوم ہوتی ہے۔ وغیرہ وغیرہ

نیز میر محمد نعمان کو تحریر فرماتے ہیں کہ:

اللہ کی حمد اور اس کے برگزیدوں پر سلام۔ مخفی نہ رہے کہ جب سے اللہ جل شانہ کی اس عنایت جو بصورت غضب متجلی نہ ہوا میں قفس زنداں میں قید نہیں ہوا ایمان شہودی کے تنگ کوچہ سے نہ نکلا...... اور شاہ راہ ایمان بالغیب میں مطلق العنان نہیں چلا اور اپنے ہنر کو عیب اور دوسروں کے عیوب کو ہنر ذوق کامل اور وجدان بالغ سے نہ پایا...... اور مردہ بدست زندہ ہو کر بالکلیہ ارادہ اور اختیار کو نہ چھوڑا اور پورے طور پر تضرع والتجا وانابت واستغفار بہ دل وانکسار کی حقیقت پر قبضہ نہ کیا...... اور اپنے آپ کو خوار وزار وذلیل وبے اعتبار

بے ہنر و بے اقتدار و کمال محتاج اور فقیر معلوم نہ کیا۔ وما ابری نفسی ان النفس لامارة بالسوء الا مارحم ربی ان ربی لغفور الرحیم۔ اگر محض خدائے تعالیٰ کے فضل سے متواتر فیوض و بے نہایت عطیات و انعامات اس مسکین شکستہ بال کے شامل حال نہ ہوتے تو نزدیک تھا کہ معاملہ ناامیدی تک پہنچ جاتا اور امید کی طناب ٹوٹ جاتی۔ الحمد للّٰہ الذی عافانی فی عین البلاء و کرمنی فی نفس الجفاء واحسن لی فی حالة الفناء ووفقنی علی الشکر فی السراء والضراء وجعلنی من متابعی الانبیاء ومن مقتضی آثار الاولیاء ومحبی الصلحاء وصلوٰة اللّٰہ سبحانہ وتسلیماتہ علی الانبیاء۔

(حمد ہے اس ذات پاک کے لیے جس نے مجھ کو بلا سے بچایا اور جفاء کی صفت میں مجھ پر اپنا کرم کیا اور فنا کی حالت میں مجھ پر احسان کیا اور رنج و راحت میں مجھے شکر کی توفیق بخشی اور مجھے اپنے نبیوں کے تابعین میں بنایا۔ اپنے اولیاء کے نشانوں کا خواہشمند کیا اور صالحین کی محبت بخشی اور اس کی صلوٰۃ و اور تسلیمات نبیوں پر ہو)''

ایک اور غلام کے مکتوب کے جواب میں لکھتے ہیں:

''جب فقیر پہلے پہل اس قلعے میں پہنچا تو مخلوق کی ملامت کو شہروں اور قصبوں سے نورانی بادلوں کے رنگ میں پے در پے نکلتے دیکھا جس سے مقام بلند ہوے۔ سالوں تک تو جمالی تربیت کے منازل طے کیے اب جلالی منزلوں کو طے کر رہا ہوں مقام رضا میں رہنا اور جمال و جلال محبوب حقیقی کو مساوی سمجھنا چاہیے۔ محبوب کی جفا اس کی وفا کی نسبت زیادہ لذت بخش ہے کیونکہ جمال اور آرام میں ہماری

مراد اور ہمارے محبوب کی مراد ملی جلی ہے اور جلال اور تکلیف میں خالصتاً اسی کی مراد ہے''

سبحان اللہ کیسا عالی پایہ کا کلام ہے۔

## حضرت کی قید کی خبر سن کر امراء ہند کا بادشاہ سے سرکش ہونا:

جب خانخاناں، خان اعظم، سید صدر جہاں، مہابت خاں، اسلام خاں، خان جہاں لودھی، سکندر خاں وغیرہ دیگر امراء نے حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ کی قید کی خبر سنی، نہایت بے قرار ہوے اور بغاوت پر تیار ہو گئے۔ آپس میں خط و کتابت کی اور سب نے متفق ہو کر مہابت خاں کو جو کابل کی گورنری پر متعین تھے اپنا سرگروہ تسلیم کیا اور اس کو فوج و خزانے سے امداد دی۔ مہابت خاں نے بادشاہ ہند کی اطاعت سے سر پھیر لیا اور بادشاہان بدخشاں، خراسان اور توران سے امداد لے کر اس پر فوج کشی کی اور خطبہ و سکہ سے بادشاہ کا نام نکال ڈالا۔

بادشاہ نے یہ خبر پا کر بمشورہ وزیر ایک ہزار معتمد افسر وزیر کے بھائی کے ماتحت قلعہ گوالیار پر متعین کیے اور پہلے قلعہ دار کو بھی تاکیدی حکم بھیجا کہ احتیاط قید میں کوئی دقیقہ باقی نہ رکھے۔ پہلا قلعہ دار تو بمع اپنے محافظوں کے حضرت کی غلامی سے شرفیاب ہو چکا تھا۔ وزیر کا بھائی مع اپنے ماتحتوں کے یہاں پہنچ کر حضرت کے اخلاق کریمانہ سے منجذب و متاثر ہوا اور مقلب حقیقی نے ان کے دلوں کو حضرت کی طرف پھیرا اور ان کی چشم بصیرت واہوئی اور سعادت ازلی نے ان کا دامن پکڑ کر ان کو حضرت کریم کے آستان فیض نشان سے حصہ بخشا اور وہ سب کے سب ایسے فریفتہ ہوے کہ حضرت کے در اقدس کی غلامی سے مشرف ہونے کو ایک غیبی عطیہ جانا اور بادشاہ کو کہلا بھیجا کہ سرکار خاطر جمع رکھیں، ہم حفاظت میں احتیاط بلیغ کام میں لائیں گے۔

ادھر بادشاہ نے امراء کو کہلا بھیجا کہ بغاوت سے باز آؤ ورنہ ہم تمہارے پیر کو قتل کرتے ہیں۔ باغی امراء کو حضرت کی زبانی معلوم ہو چکا تھا کہ بادشاہ حضرت پر قید سے زیادہ ظلم نہیں کر سکے گا۔ ادھر حضرت کے تصرف سے قلعہ کے کل کارپرداز حضرت کے مرید ہو چکے تھے۔ امراء کو بھی اس امر کی خبر پہنچ چکی تھی اس لیے انھوں نے بادشاہ کی دھمکی کی کچھ بھی پروا نہ کی۔ بادشاہ ایک لشکر عظیم لے کر مہابت خاں کے مقابلہ میں عازم کابل ہوا۔ بادشاہ کی مہابت خاں کے ساتھ جنگ کی مصروفیت دیکھ کر ہند کے کل امراء نے اتفاق کر

کے انحراف کیا اور ملک پر قبضہ کر لیا اور شاہی طرف داروں کو برطرف کر دیا اور حضرت قیوم اول امام ربانی علیہ الرحمۃ کی خدمت میں استدعا کی کہ حضرت ہماری شاہی مسند کو قبولیت سے شرف بخشیں۔ حضرت نے امراء کی درخواست کے جواب میں ارشاد فرمایا:

''مجھے سلطنت کی ہوس نہیں ہے اور میں تمہارے فتنہ وفساد کو پسند نہیں کرتا میں نے جو قید کی تکلیف اٹھائی وہ اور کام کے لیے ہے جب وہ کام پورا ہو جائے گا میں خود بخود تمہاری کوشش کے سوا ہی قید سے رہا ہو جاؤں گا۔ یہ فساد میرے کام کا حارج ہے۔ بہتر یہ ہے کہ تم بغاوت سے باز آؤ اور فوراً اپنے بادشاہ کی اطاعت قبول کرو۔ میں بھی ان شاء اللہ جلد ہی قید سے آزاد ہو جاؤں گا''

ادھر مہابت خاں بادشاہ کے ساتھ مقابلے پر تھا اور دونوں فوجیں دریائے جہلم کے کنارے پر خیمہ زن تھیں۔ مقابلہ کے وقت مہابت خاں نے ایسی ہیئت بنائی کہ گویا وہ ہیبت زدہ ہو کر فرار ہو رہا ہے۔ بادشاہی لشکر میں جو لوگ حضرت کے مرید تھے انھوں نے مہابت خاں کی زیارت کرنے کے لیے اس پر حملہ کیا۔

مہابت خاں نے چکر لگا کر اپنی پراگندہ فوج کو جمع کیا اور حملہ کرنے والا لشکر مہابت خاں کی فوج کے ساتھ مل گیا اور بادشاہ محصور ہو گیا۔ وزیر دریا کے دوسری طرف آراستگی فوج میں مصروف تھا۔ بادشاہ کے قید ہونے کی خبر پا کر مہابت خاں سے عذر معذرت کرنے لگا۔ مہابت خاں نے ایک نہ سنی اور وزیر کو بھی گرفتار کر لیا اور اس کے منہ پر نجاست کا بھرا توبرہ باندھا اور کہا کہ اے شریر النفس تیری ہی خباثت کی وجہ سے ہمارے حضرت کو تکلیف پہنچی۔ یہ سب تیری ہی شرارتوں کا نتیجہ ہے۔

اس نے اور بادشاہ نے ہر چند منت سماجت کی لیکن مہابت خاں نے نہ مانا۔ نور جہاں بیگم بھی بلائی گئی مہابت خاں نے اس کو بھی قید کر لیا اور چاہتا تھا کہ تینوں کو قتل کر دے لیکن قادر مطلق نے ابھی بادشاہ کو اس کی نیک نصیبی کی وجہ سے خم خانہ عشق کے ساقی سے جام پلانا تھا یعنی اس نے بھی حضرت کی غلامی سے فیضیاب ہونا تھا اسی وقت حضرت کا وہ مراسلہ جو آنحضرت علیہ الرحمۃ نے امراء ہند کو لکھا تھا مہابت خاں کو بھی پہنچا اور امراء ہند کی طرف سے بھی خطوط پہنچے جس میں حضرت کے فرمان کا مضمون مندرج تھا۔ مہابت خاں نے جونہی حضرت کا فرمان پڑھا بادشاہ کے پاس آیا اور حضرت کا ارشاد سنا کر کہا کہ میں حضرت کے حکم کی تعمیل

میں آپ کو رہا کرتا ہوں اور بادشاہ کو تخت سلطنت پر بٹھا کر خود اس کے آگے غلامانہ وار دست بستہ کھڑا ہوا اور سوائے سجدہ کے تمام آداب سلطنت بجالایا۔ اس واقعہ کی مختلف روایات ہیں لیکن صحیح واقعہ یہ ہے جو اوپر بیان کیا گیا ہے۔ بادشاہ مہابت خاں کی قید میں تین دن رہا۔

اگر ایسے نازک وقت پر حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کا حکم نہ پہنچتا تو خدا جانے مہابت خاں کیا کر بیٹھتا اور سلطنت کا رنگ آناً فاناً کیا کا کیا ہو جاتا۔ کیونکہ جہانگیر، نور جہاں اور آصف جاہ وزیر تینوں اس وقت مہابت خاں کے پنجہ میں تھے اور کل فوج پر اس کا پورا تسلط ہو چکا تھا۔ بادشاہ نے مہابت خاں سے رہائی پا کر اس کے قصور معاف کر دیے اور اس پر شاہانہ عنایتیں کیں اور کشمیر کی طرف کوچ کیا۔ شاہزادہ شاہجہاں اور نور جہاں بیگم ہر روز حضرت کے آزاد کرنے کے لیے بادشاہ کو تاکید کراتے اور شاہی حکم ہر روز اس امر میں صادر ہوتا لیکن وزیر بے تدبیر اس حکم میں توقف کرتا رہا۔ شہزادہ کہتا تھا کہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ برگزیدہ اور ممتاز اولیاء عظام میں سے ہیں ان کی قید کی تکلیف سے بالضرور سلطنت پر کوئی بلائے عظیم نازل ہو گی اور وزیر ایک منحوس اور نامبارک آدمی ہے حضرت کے معاملہ میں اس کی بات نہیں سننی چاہیے۔

توقف کا اصلی موجب یہ تھا کہ حضرت کی سیر اسماء صفات جلالت کی ابھی تکمیل نہیں ہوئی تھی اور ان اہم امور دین کی ترویج نہیں ہو چکی تھی۔ جن کے سبب آپ نے قید کا گراں بوجھ قبول فرمایا تھا۔ یہی وجہ ہوئی کہ شہزادہ اپنی کوشش میں فی الفور کامیاب نہیں ہوا۔ شاہزادہ کو حضرت کی غلامی کا فخر حاصل تھا اور حضرت محمد معصوم عروۃ الوثقیٰ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ:

''ہم شاہجہاں کا حق ادا نہیں کر سکتے اس کے سارے حقوق سلسلہ عالیہ مجددیہ پر ہیں''

## حضرت کا قید سے رہائی پانا:

غرض جب حضرت امام ربانی کی تربیت جلالی پوری ہو گئی اور وہ وقت آ پہنچا کہ اللہ جل شانہ سنت مصطفویہ کو روشن کرے اور ملت حنفیہ کو زینت دے اور دین اسلام ترقی پکڑے۔ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کو کہا گیا کہ:

''جن اہم امور کے لیے تمہیں قید میں رکھا گیا تھا وہ ہم نے اب اپنے فضل و کرم سے پورے کر دیے اب زنداں سے نکلنے کا وقت آ پہنچا''

ماہ کنعان من مسند مصر آن تو شد
وقت آنست کہ پدرود کنی زنداں را

آپ نے نماز شکرانہ ادا فرمائی اور اپنے غلاموں کو یہ بشارت سنا کر مسرت بخشی۔

اسی رات کا ذکر ہے کہ بادشاہ تخت پر بیٹھا تھا اور عیش ونشاط کی محفل گرم تھی کہ یکایک سامنے کو نظر کر کے بول اٹھا ''شیخ احمد مجدد سرہندی آنکلا'' لوگ متعجب ہوئے اور کہا کہ حضور وہ تو قلعہ گوالیار میں ہے اور حضور کشمیر میں۔ سیکڑوں کوس کی مسافت ہے۔ بادشاہ کہا کہ یہ دیکھو آپہنچا۔ کہ اتنے میں حضرت مجلس میں آگئے اہل مجلس گھبرا کر حیران رہ گئے۔ آپ نے نے بادشاہ کو مع تخت اٹھا کر زور سے زمین پر اوندھا ڈال دیا اور فی الفور آپ غائب ہو گئے۔ اہل مجلس نے بادشاہ کو اٹھایا۔ بادشاہ دیر تک غشی میں رہا۔ بعدازاں آرام ہوا تو حبس بول ودیگر کئی امراض میں مبتلا ہو گیا۔

انہی ایام میں حضرت کے ایک مخلص نے واقعہ میں دیکھا کہ لشکری ہر طرف سے دوڑے جا رہے ہیں۔ دریافت کرنے پر جواب ملا کہ حضرت شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ اس قلعہ میں ہیں۔ حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم مع اصحاب کرام علیہم الرضوان عیادت قید کے لیے تشریف لائے ہیں۔ میں بھی ان کے ساتھ شامل ہو گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد شور اٹھا کہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو قید سے چھوڑ دیا۔ جس کام کے لیے آپ نے قید اٹھائی تھی وہ پورا ہو گیا۔ اتنے میں میری نظر ایک سوار پر پڑی۔ لوگ کہہ رہے ہیں کہ یہ حضرت عثمان غنی ہیں۔ میں نے قدم بوسی کی۔ اور گریہ وبکا غالب ہوا۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے مجھ سے فرمایا جب تم بلاؤ گے میں آؤں گا۔ اتنے میں میری آنکھ کھل گئی، دیکھا تو آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ بادشاہ کی بیماری دیکھ کر شاہزادہ شاہجہاں نے باپ کو ملامت کی کہ میں نے پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ آپ کسی سخت مصیبت میں گرفتار ہوں گے۔ بادشاہ نے نہایت نادم ہو کر ایک عرضی حضرت امام ربانی قیوم اول علیہ الرحمۃ کی خدمت میں لکھی۔ جس میں اپنی تقصیرات کی معافی کی درخواست کی اور لشکر سلطانی میں رونق افروزی کی خواہش درج کی۔ اور وہاں کے کارپردازوں کے نام احکام جاری کیے کہ فوراً باعزاز تمام حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو قلعہ سے رہا کیا جائے۔

حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے بادشاہ کی درخواست کے جواب میں ارقام فرمایا کہ میرا یہاں سے نکلنا چند شرطوں پر مشروط ہے۔

۱......بادشاہ کا سجدہ کرنا بالکل بند کیا جائے۔
۲......گاؤ کشی کی اجازت عام ملک میں دی جائے اور بادشاہ اپنے ہاتھ سے ایک گائے ذبح کرے۔
۳......ملک بھر میں جہاں جہاں مساجد شہید کی گئی ہیں وہ از سر نو تعمیر ہوں۔
۴......ایک مسجد جامع دربار عام کے مقابل بنائی جائے جس میں عام مسلمان نماز پڑھیں۔
۵......حکام مثل قاضی مفتی محتسب شرعی قواعد کے مطابق مقرر ہوں۔
۶......کفار بموجب شریعت عزا جزیہ لیا جائے۔
۷......ہر ایک خلاف شرع قانون منسوخ کیا جائے اور شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام رواج پذیر ہوں۔
۸......بدعت کے کل کام مسدود کیے جائیں۔
۹......ہندوستان بھر کے کل قیدی رہا کیے جائیں۔

اگر یہ شرطیں بادشاہ کو منظور ہیں تو ہم قلعہ سے نکل سکتے ہیں۔

بادشاہ کو اسی اثنا میں خواب آیا کہ تیری مرضیں حضرت قیوم اول علیہ الرحمۃ کی دعا کے سوا دور نہیں ہوسکتیں اور تیری سلطنت کو سوا آپ کی توجہ کے قرار نہیں رہ سکتا۔

بادشاہ نے کل شرائط منظور کر کے اپنے مقربوں کی ایک خاص جماعت حضرت علیہ الرحمۃ کو لینے کے لیے روانہ کی۔ جب سرکاری ہلکاروں نے قلعہ پہنچ کر قیدیوں کو رہائی دی تو انھوں نے زاری سے عرض کی کہ ہم حضرت کا آستانہ چھوڑ کر کہاں جاسکتے ہیں پس ان کو ہمراہ رہنے کی اجازت دی گئی اور اب تک ان کی اولاد سرہند میں موجود ہے۔

تمام ہند کے کل قیدی اس دن چھوڑے گئے حضرت قلعہ سے باہر تشریف لائے اور براہ سرہند عازم لشکر سلطانی ہوے۔ راستہ میں جو مقام آیا وہاں مسجدیں بنوانے کا حکم دیا۔ شرعی خدمات پر لائق دوستوں کو مقرر فرمایا۔ گاؤ ذبح کرنے کے لیے کئی قصاب مقرر فرمائے۔ جب حضرت مجدد علیہ الرحمۃ سرہند شریف پہنچے تو استقبال کے لیے سب اہل شہر نکلے اور مدحیہ قصائد تہنیتی مبارکبادی دی۔ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ تین یا اس سے زیادہ دن سرہند شریف میں قیام پذیر رہے۔ بعد اس کے کشمیر روانہ ہوے۔ جب کشمیر پہنچے بادشاہ بستر بیماری پر تھا۔ وزیر اور ولی عہد شاہجہاں کو استقبال کے لیے بھیجا۔ وہ حضرت کو باعزاز تمام لشکر میں لائے۔

بادشاہ نے حضرت کی خدمت میں دعائے صحت کی درخواست کی۔ آپ نے فرمایا ''تیری شفا اجرائے قانون شرعیہ پر وابستہ ہے'' بادشاہ نے کہا میں تو آپ کی سب شرطیں قبول کر چکا ہوں۔ حضرت علیہ الرحمۃ نے تجدید وضو کے لیے لوٹا منگوایا۔ خدمتگار آپ کے لیے طلائی لوٹا لایا۔ آپ نے فرمایا سونے کے برتن استعمال کرنے حرام ہیں۔ بادشاہ کو شرعی احکام سے اس قدر بے خبری تھی کہ حرام وحلال کی تمیز نہ تھی۔ پوچھا کہ حرام کس کو کہتے ہیں۔ حضرت نے فرمایا:

''جس کام یا چیز سے خدا اور سول نے منع کیا ہو اسے حرام کہتے ہیں''

نور جہاں پردے کے پیچھے بیٹھی تھی۔ اس نے بلوریں لوٹا چلپچی بھیج دی۔ آپ نے نماز پڑھ کر بادشاہ کے لیے دعائے شفاء کی اور فرمایا میں دعا کرتا ہوں اور تو رو۔ شاید اللہ تعالیٰ رحم فرمادے۔ بادشاہ نے کہا مجھے رونا تو نہیں آتا میں اپنا سر عاجزی کے اظہار میں ننگا کر دیتا ہوں۔ چنانچہ ایسا ہی کیا۔ آپ کی دعا سے بادشاہ اچھا ہو گیا اور روبرو اٹھ کر باادب بیٹھ گیا اور اپنے گناہوں کی معافی کا خواستگار ہوا اور تائب ہو کر مرید ہونے کی خواہش پیش کی۔ آپ نے معاف فرما کر غلامی سے سرفراز فرمایا۔ اس بادشاہ نے کل ممالک محروسہ میں تاکیدی احکام جاری کیے کہ ہر ایک گاؤں اور شہر میں مسجدیں اور مکتب تعمیر کیے جائیں۔ ہر ہر شہر میں قاضی ومحتسب شرعی مقرر کیے۔ حکم دیا کہ سر بازار گائے کا گوشت بکے۔ ہر قسم کی بدعتیں اٹھادی جائیں اور کفار پر جزیہ مقرر کیا۔ اپنے آپ کو سجدہ کرانے کا دستور بالکل ترک کر دیا اور توبہ واستغفار کی۔ پھر ایک گائے منگوا کر بادشاہ نے خود اپنے ہاتھ سے ذبح کی اور امراء نے بھی دربار عام کے دروازہ پر گائیں ذبح کیں اور کباب تیار کرا کر بادشاہ نے کل امراء سے مل کر نوش کیے اور دربار عام کے روبرو مسجد بنوائی اور اس میں خود بادشاہ معہ امراء حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے پیچھے نماز پڑھنے لگے۔ مسلمانوں میں خوشی کے آثار ظاہر ہوے۔ اسلام نے رونق پائی اور شریعت غرا کو رواج ہوا۔ سنت نبویہ از سر نو چمکی، بدعت کی تاریکی نابود ہوئی۔

بسیط روئے زمین باز گشتہ آباداں
بلُطف و خارق آں قطب مصدر عرفاں
زبازوئے تو قوی گشت بازوئے اسلام
کہ از تصادم کفار گشتہ بُد ویراں

## تمثیل:

معارج النبوۃ و دیگر تواریخ نبوی میں مذکور ہے کہ جناب رسالتمآب علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام بہ مقتضائے رب جلیل بمع اپنے یاروں کے ایک پہاڑی بنام شعب ابی طالب میں تین سال تک محصور رہے یعنی نبوت کے ساتویں سال سے لے کر دسویں سال تک اور تمام اہل عرب نے ایک عہد نامہ قطع رحم کا لکھ کر کعبہ میں حسب دستور آویزاں کر دیا۔ اس عرصہ میں ابوطالب ابوسفیان حضرت رسول کریم علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں سعی کرتے رہے۔ جب عرصہ تین سال کا گزر چکا اور حکم ربی پورا ہو چکا تو ابوطالب نے ان کو جمع کر کے کہا کہ حضرت رسول کریم علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کے خدا نے ان کو خبر دی ہے کہ وہ عہد نامہ قطع رحم کا جو تم نے لکھا تھا اس پر خدا نے ایک کیڑا مسلط کیا تھا اس کو اس نے خدا کے نام کے سوا سب کھا لیا۔ کاغذ کو دیکھ لو اگر یہ خبر صحیح ہے تو ان کو پہاڑی سے آزاد کر دو۔ جب دیکھا گیا تو واقعی ایسا ہی نکلا۔ قریش نے حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کو آزاد کر دیا۔

اللہ جل شانہ نے حکیم ابن حزام وابوسفیان وغیرہ جنہوں نے مسلمانوں کے آزاد کرنے میں سعی کی تھی اس کے صلہ میں ان کو نعمت اسلام سے بہرہ ور فرمایا۔ حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کی اس قدر شدید اذیت برداشت کرنے کے بعد دین متین مشرق سے مغرب اور شمال سے جنوب تک پھیل گیا۔ معراج شریف بھی اس کے بعد ہوا جو قرب پروردگار کا منتہا ہے اور کل انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر فضیلت کا موجب ہے۔ ایسا ہی جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب اتم اور وارث خاص حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سنیہ کی پیروی میں اپنے نفس پر اس قدر تکلیف منظور فرمائی تو آپ کے دست مبارک سے دین متین محمدی کا ضعف قوت سے بدل گیا اور بدعت کی ظلمت دور ہوئی۔

حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو جو خصوصیت اور امتیاز سے علوم و معارف عطا ہوئے یہ خاص انبیاء کے علوم و معارف ہیں۔ ان علوم و معارف کا خاصہ یہ ہے کہ جس پر عطا ہوں اس پر حقیقت اور شریعت کے کمالات ظہور پذیر ہوتے ہیں۔ جس طرح انبیاء پر ظہور پذیر ہوتے رہے۔ فرق یہ ہے کہ انبیاء تو شریعت پر مبعوث ہوئے اور آنجناب نے انہیں معارف وعلوم کے ذریعہ دوسرے الف (ہزار سال) کے شروع میں حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کو از سر نو تازہ کیا۔ اس وجہ سے آپ کو بھی انبیاء عظام کی سنت کی پیروی میں وہی تکالیف نفس پر گوارا کرنی پڑیں جو بزرگواروں نے کیں۔ اللہ جل شانہ نے اپنے فضل

وکرم سے جماعت اولیاء میں آپ کو ہی کمالات بخشے جو کمالات انبیاء اولوالعزم کو دیے جاتے تھے۔اور حضرت مجدد بحکم ''علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل'' وہی کمالات باتباع خاتم الرسل لے کر اس امت مرحوم کے ہزار سال گزرنے پر تشریف لائے اور یہ اللہ کے فضل وکمال سے ہے۔اس وجہ سے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ افضل کل اولیاء ہیں۔

الغرض جب بادشاہ نے حضرت کی دعا سے شفا پائی تو حضرت کی جدائی گوارا نہ کی اور کمال زاری کی کہ حضرت لشکر کے ہمراہ رہیں۔ کیونکہ بادشاہ از حد خوف زدہ تھا اور اس کو یقین ہو گیا تھا کہ اگر حضرت سے علیحدہ ہوا تو زندہ نہ رہوں گا۔آپ کو بھی امر ربی ایسا ہی تھا اس لیے مجبور تھے۔ہدایت کے لیے لشکر میں اشد ضرورت تھی آپ بہر کیف لشکر شاہی میں اقامت پذیر رہے۔

بادشاہ سے جو گستاخیاں ہو چکی تھیں ان پر اسے بہت ندامت اور شرمساری تھی ۔ ہر روز حضرت کی خدمت میں حاضر ہو کر خیریت خاتمہ کی دعا چاہتا تھا۔آپ فرماتے:

''خاطر جمع رکھو جب تک تجھے ساتھ نہ لے لیں گے ہم بہشت میں جانا قبول نہیں کریں گے''

## حضرت کے اقامت لشکر کے بعض واقعات:

وزیر اعظم آصف جاہ نے وزیر اعظم کو گمراہ کرنے کے لیے نوراللہ شستری سرآمد علماء روافض کو ایران سے بلوایا مگر وہ بادشاہ کے حکم سے بمع اپنے ہمراہیوں کے قتل ہوا اور وزیر اس منصوبے میں ناکام رہا۔

اس کے بعد وزیر کی وساطت سے چند شعبدہ باز فرنگیوں کو دربار میں رسائی ہوئی اور بادشاہ کا میلان طبع ان کی طرف ہو گیا۔حضرت قیوم اول علیہ الرحمۃ نے بادشاہ سے فرمایا:

''ہم تو جناب باری سے تمہارے پہلے گناہوں کی بخشش کی التجا کر رہے ہیں اور تم ایسی بھاری مصیبت کے واسطے تیاری کر رہے ہو جس کا دور ہونا ہی محال ہے''

بادشاہ نے کہا ان کے فوق العادت شعبدوں سے میرے دل پر ان کا اثر ہو گیا ہے۔ چنانچہ وہ بلائے گئے اور حضرت نے اولیاء کی کرامات اور جوگیوں و کاہنوں کے استدراج میں فرق بیان فرمایا اور فرنگیوں کو سامنے بلا کر ان سے مناظرہ فرمایا۔ وہ سب ساکت ہو گئے۔ پھر پادریوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے

ہمارے پیغمبر کو یہ معجزہ عطا کیا تھا کہ وہ مردوں کو زندہ کر لیتے تھے حضرت نے جواب دیا کہ ہمارے پیغمبر کو عالم ظاہر سے رحلت فرمائے ہزار سال کے قریب گزر گئے ہیں اب ان کے امت کے غلاموں کو خدا نے یہ قدرت بخشی ہے کہ اگر تم کہو ہم آسمان سے ایک ٹکڑے کو اشارہ کر کے زمین پر گرادیں۔ جب حضرت نے یہ فرمایا بادشاہ حضرت کے جلال و ہیبت قیومی سے اس قدر دہشت زدہ ہوا اور دست بستہ عرض کی خدا کے لیے ایسا نہ کیجیے۔ مبادا ہم پر اور مصیبتیں نازل ہو جائیں۔ اس کے بعد آپ نے نصف پادریوں کو بلا کر ان پر نظر غضب ڈالی وہ بے حس و بے حرکت ہو گئے اور مر گئے۔ باقی ماندہ پادریوں سے کہا کہ دیکھو زندہ ہیں یا مردہ؟ انھوں نے دیکھ کر کہا کہ ان میں جان باقی نہیں۔ پھر آپ نے فرمایا قم باذن اللہ۔ سب کے سب زندہ ہو گئے۔ لیکن سب کے سب شقی ازلی تھے۔ ہدایت یاب نہ ہو سکے۔ آخر وہ اصرار کفر کی وجہ سے شاہی حکم سے قتل کیے گئے۔ اسی اثناء میں شہزادہ شاہجہاں بادشاہ سے باغی ہو گیا اور بے اندازہ لشکر فراہم کر کے آمادہ فساد ہوا۔ اکثر امراء بھی اس کے ساتھ مل گئے۔ بادشاہ نے گھبرا کر حضرت سے درخواست کی کہ فتح کے لیے دعا و توجہ بلیغ کی جائے۔

حضرت نے فرمایا کہ یہ مصیبت اسی معصیت کی شامت سے ہے۔ تم خاطر جمع رکھو ہم نے شہنشاہ حقیقی سے عہد لے لیا ہے کہ تیرے سوا ہم کسی کو سلطنت نہیں دیں گے۔ تم فتح یاب ہو گے۔ چنانچہ بادشاہ کو فتح نصیب ہوئی اور شہزادہ خرم ناکام رہا۔ ملا بدر الدین حضرات القدس میں نقل کرتے ہیں کہ شہزادہ خرم نے شکست کھا کر ایک بزرگ صاحب کشف سے دریافت کیا کہ باوجود اس قدر جلیل القدر سامان اور امراء کے ہمارے ساتھ سازش کرنے کے ہمیں فتح کیوں نہیں ہوئی۔ انھوں نے فراست باطنی سے دریافت کر کے کہا کہ اس زمانہ میں سلطنت کا مدار چار صاحبوں کی رائے پر منحصر ہے۔ ان کے صدر شیخ احمد مجدد الف ثانی ہیں۔ تین تو تمہاری جانب ہیں لیکن حضرت مجدد الف ثانی ابھی تمہاری سلطنت پر راضی نہیں ہیں۔

یہ سن کر شہزادہ خفیہ شاہی لشکر میں حضرت قیوم اول علیہ الرحمۃ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ مجھ کو قدیم سے حضرت کی خدمت میں غلامی کا شرف حاصل ہے اور حضور کی حالت قید میں بھی میں حضور کی خاطر بادشاہ سے آزردہ ہو کر مخالف ہو گیا تھا پھر عجب بات ہے کہ حضرت میری سلطنت پر راضی نہیں۔ حضرت نے جواب دیا کہ میں خدا سے عہد کر چکا ہوں کہ سلطنت تیرے باپ کے پاس رہے۔ مگر اب میری عمر کا آخری وقت ہے اور دنیا چھوڑنے والا ہوں۔ میں منصب قیومیت اور قطبیت عالم خواجہ محمد معصوم کو دوں

گا اور سلطنت تمہارے باپ سے تمہاری طرف منتقل کی جائے گی۔ چنانچہ حضرت نے اپنی دستار خاص تبرکاً عنایت فرمائی اور فرمایا کہ ہم نے تمہارا نام شاہجہاں رکھ دیا۔ چنانچہ شہزادہ خرم سے شاہجہاں مشہور ہوا۔

## حضرت کا بادشاہ کے ہمراہ دیہات میں سفر:

خواجہ ہاشم کشمی مصنف زبدۃ المقامات لکھتے ہیں کہ:

''جہانگیر بادشاہ ہند کے ساتھ حضرت کا گزر بعض بلاد و دیہات میں ہوا۔ اس میں احکم الحاکمین کی پوشیدہ حکمتیں تھیں۔ ان دیہات و شہروں کے باشندے حاضر ہو کر فیضیاب ہوتے رہے۔ چنانچہ ایک سفر میں بندہ بھی ہمرکاب تھا۔ ایک دن شاہی لشکر دریائے چناب کے کنارے ایک بڑے گاؤں میں پہنچا۔ آپ کے خادم آبادی کے نزدیک مناسب جگہ دیکھ کر خیمہ نصب کرنے لگے۔ میں نے حضرت کو دیکھا تنہا پیادہ پا گاؤں کی ایک گلی میں تشریف لے گئے۔ بندہ بھی حضرت کے پیچھے دوڑا۔ آپ نے مجھے فرمایا دل میں آتا ہے کہ اس گاؤں کی مسجد میں وضو کر کے نماز ادا کریں۔ مسجد میں جا کر آنجناب تجدید وضو فرما کر نماز میں مصروف ہو گئے۔ گاؤں کے ایک فقیر نے مجھ سے آپ کا حال پوچھا۔ میں نے آپ کا نام نامی ظاہر کیا۔ وہ سنتے ہی شوق سے دوڑتا گیا۔ اتنے میں ایک بڈھا بزرگوار جو گاؤں کا پیشوا تھا آیا وہ حضرت کے کمالات سن کر مشتاق زیارت تھا۔ مگر بڑھاپے اور کئی اور باعثوں سے خدمت شریف میں نہیں پہنچ سکتا تھا۔ اس نے قدمبوسی کی اور نہایت آرزو کے ساتھ آپ کی ضیافت کی اور بمع جمیع متعلقین کے دست بیعت سے مشرف ہوا۔ اس گاؤں میں آپ کی توجہ کی برکت سے سو آدمی صاحب حضوری ہوئے۔

جناب آنجناب لاہور پہنچے تو یہاں قطبیت خواجہ محمد طاہر کو عطا ہوئی۔ لاہور سے سلطانی لشکر سرہند شریف پہنچا۔ ایک دن بادشاہ حضرت کے دولت خانہ سے نکل کر شاہی لشکر کو جارہا تھا راستہ میں لوگوں کے

گھر دیکھ کر حکم دیا کہ ہمارے پیر کو آنے جانے میں تکلیف ہوتی ہوگی سب لوگوں کے گھر جو راستہ میں پڑتے ہیں ان کو مسمار کیا جائے۔ بجز دحکم سب گھر گرا دیے گئے۔ آنجناب کو خبر لگی تو بادشاہ پر خفا ہوے اور فرمایا کہ ہم غریب درویش لوگوں کو آنے جانے میں کیا تکلیف تھی؟ لوگوں کو ناحق برباد کیا۔ بادشاہوں کو ایسے جبر زیبا نہیں۔ بادشاہ نے حضرت کی دلداری کے لیے ان لوگوں کو بہت سارو پیہ دیا کہ وہ اور جگہ گھر بنالیں۔

جب بادشاہ نے سرہند شریف سے دہلی کی طرف کوچ کا ارادہ کیا تو حضرت نے سرہند شریف میں ٹھہرنے کی خواہش ظاہر فرمائی۔ بادشاہ نے کہا کہ میں آپ سے جدا ہونا نہیں چاہتا۔ جب تک آپ یہاں ٹھہریں گے میں بھی اس جگہ ٹھہرا رہوں گا۔ چنانچہ چار ماہ تک حضرت مقیم رہے۔ شاہی لشکر بھی اسی جگہ ٹھہرا رہا۔ اس کے بعد دہلی، بنارس اور اجمیر شریف میں دورہ رہا۔ حضرت اجمیر شریف پہنچ کر سلطانی لشکر سے رخصت ہوے۔ (باقی واقعات بخوف طوالت چھوڑ دیے گئے ہیں)

اس وقت حضرت کا سن مبارک ۶۲ سال کو پہنچ چکا تھا اور آپ نے لوگوں سے ظاہر فرمادیا تھا کہ میری عمر حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے مطابق تریسٹھ سال کی ہے۔

## حضرت کے خواص جن کے باعث آپ دیگر اولیاء اللہ سے ممتاز ہیں:

حضرت کے کل خواص خارج از بحث ہیں مگر بفوائے **مالا یدرک کلہ لا یترک کلہ** مشتےنمونہ از خروارو قطرہ از بحر زخار یہاں چند مشہور خواص کا ذکر کیا جاتا ہے۔

(۱) حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کا خمیر طینت اس مٹی سے بنا جو جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی تخلیق وتکمیل سے باقی رہی تھی۔ چنانچہ اس کا اشارہ حضرت نے مکتوب صد جلد سوم میں کیا ہے اور یہ بات کچھ عقلاً ونقلاً بعید بھی نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

"وان من شئی الا عندنا خزائنہ"

حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اور ابوبکر اور عمر ایک ہی طینت سے پیدا ہوے ہیں اور عبداللہ بن جعفر کو فرمایا کہ تو میری طینت سے پیدا ہوا ہے۔

(۲) آپ کو اللہ تعالیٰ نے منصب قیومیت عطا فرمایا۔ حضرت نے فرمایا کہ:

"ایک روز بعد نماز ظہر مراقب بیٹھا تھا اور حافظ قرآن شریف پڑھتا تھا کہ ناگاہ میں نے اپنے اوپر ایک خلعت عالی نورانی پایا۔ ایسا معلوم

ہوا کہ یہ خلعت قیومیت تمام ممکنات ہے کہ بوراثت وتبعیت خاتم
الرسل عطا ہوا ہے کہ اتنے میں حضرت سید المرسلین و رحمۃ للعالمین
تشریف لائے اور اپنے دست مبارک سے میرے سر پر دستار باندھی
اور مبارک باد منصب قیومیت دی''

قیوم کی مفصل کیفیت مکتوب ۷۹، ۸۰ جلد سوم میں درج ہے بباعث طوالت چھوڑ دی جاتی ہے۔ بلکہ مکتوبات معصومیہ کے مکتوب جلد اول کا خلاصہ مطلب لکھا جاتا ہے:

''قیوم زماں اللہ تعالیٰ کا خلیفہ اکمل اور نائب ہوتا ہے۔ کل دنیا کی توجہ
کا قبلہ۔ خواہ اہل دنیا جانیں یا نہ جانیں۔ کل غوث وقطب وابدال و
اوتاد ونجبا وغیرہ اس کے خدم وحشم ہیں اور کل عالم کو اسی کی وساطت
سے تمام دین ودنیا کے فیوض وبرکات پہنچتے ہیں''

(۳) آپ کو حق تعالیٰ نے الف ثانی (یعنی دوسرے ہزار) کا مجدد کیا۔ چنانچہ مکتوب چہارم جلد دوم میں فرماتے ہیں:

''از عین الیقین وحق الیقین چہ گوید واگر گوید کہ فہم کند۔۔۔ وبدانند
کہ برسر ہر مائۃ مجدد گزشتہ است اما مجدد مائۃ دیگر است ومجدد الف
دیگر چنانچہ درمیان مائۃ والف فرق است درمجدد اینہا نیز ہمہ قدر
فرق است بلکہ زیادہ ازاں ومجدد آن است کہ ہر چہ دراں مدت از
فیوض بامتاں برسد بتوسط او برسد اگرچہ اقطاب واوتاد آں وقت
بوند وبدلا ونجبا باشند خاص کند بندۂ مصلحت عام را والسلام انتہی۔
ہر صدی پر ایک مجدد ہوتا ہے اس طرح ہر ہزار پر ایک مجدد ہوتا ہے مگر
ان دو مجددوں کے رتبے میں وہی فرق ہے جو صدی اور ہزار میں فرق
ہے۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ اس عرصہ میں جو فیوض خلق اللہ کو (خواہ و
قطب واوتاد وابدال ونجبا ہی ہوں) پہنچتا ہے اسی کی وساطت سے
پہنچتا ہے''

اور ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں:

''اے فرزنداں آں وقت است کہ درامم سابقہ دریں طور وقتے کہ پر از ظلمت است پیغمبر اولوالعزم مبعوث میگشت۔۔۔الخ

یعنی اگلی امتوں میں ایسے پُر ظلمت وقت پر ایک اولوالعزم پیغمبر مبعوث ہوا کرتا تھا۔ مگر چونکہ رسالت آنحضرت خاتم النبین والمرسلین پر ختم ہو چکی ہے اور اس امت کے علماء انبیاء بنی اسرائیل کے مثل ہیں اس واسطے اس امت میں احیائے شریعت وتجدید دین متین کے لیے ایک اولوالعزم پیغمبر کا قایم مقام ایک اولوالعزم ولی عالم عارف تام المعرفت مبعوث فرمایا گیا''

ایک اور مکتوب میں اسی قسم کے مضمون کے بعد تحریر فرماتے ہیں:

''مقصود ازیں گفتگو اظہار نعمت حق است سبحانہ وترغیب طالبان طریقت نہ تفضیل خود بردیگراں۔ معرفت خدائے عزوجل وعلیٰ برآں کس حرام است کہ خود را از کافر فرنگ بہتر داند اندر فلیف از اکابر دین۔

یعنی اس گفتگو سے مقصود اظہار نعمت الٰہی اور ترغیب طالبان طریقت ہے نہ کہ دوسروں پر اپنی فضیلت جتلانا۔ اللہ تعالیٰ کی معرفت اس شخص پر حرام ہے جو اپنے آپ کو کافر فرنگ سے بہتر سمجھے چہ جائیکہ اکابر دین سے''

ولے چوں شہ مرا برداشت از خاک
سرد گر نگورانم سرز افلاک
من آں خاکم کہ ابرِ نو بہاری
کند از لطف برمن قطرہ باری

اگر بر روید از من صد زبانم
چو سوسن شکر لطفش کے توانم

(۴) حق تعالیٰ نے آپ کو محبوبیت ذاتی مرحمت فرمائی جو طینت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پر موقوف ہے اور امت میں آپ سے پہلے کسی کو نہیں ملی۔ محبوبیت ذاتی حضرت خاتم الانبیاء کے خواص میں سے ہے یا بہ طفیل متابعت و تبعیت حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم حضرت مجدد علیہ الرحمۃ اور آپ کے تین فرزندوں کو اس نعمت عظمیٰ کا شرف حاصل ہوا ہے۔ محبوبیت ذاتی کا حاصل ہونا بدوں طینت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے نہیں ہوسکتا اور طینت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم سوائے حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ اور آپ کے تینوں فرزندوں کے کسی اور کو میسر نہیں ہوئی۔ حضرت قیوم ثانی عروۃ الوثقیٰ خواجہ محمد معصوم فرماتے تھے کہ:

''سرور کائنات کی پیدائش سے کچھ بقیہ تھا۔ وہ امانت رہا اور امت کے طالع مند افراد میں سے ایک فرد کو عطا ہوا (یعنی مجدد الف ثانی کو) اس کا خمیر کیا گیا۔ اس کی وجہ سے اس طالع مند کو منصب اصالت سے سرفرازی بخشی گئی۔ اس فرد کے خمیر کرنے پر بھی کچھ بقیہ تھا کہ اس کی جاگ آگے چلی اس میں سے پورا حصہ میرے خمیر میں ڈالا گیا اس میں سے جو باقی رہا وہ قیوم ثالث و قیوم رابعہ مروج الشریعت کو دیا گیا۔ جو بقیہ اصالت مہدی موعود کے لیے ہے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اصالت سے ہے''

(۵) خلت ابراہیمی آپ کو عنایت ہوئی۔ کعبہ شریف آپ کی زیارت کو سرہند میں آیا آپ کی خانقاہ میں ٹھہرا رہا اور زمین خانقاہ کی کعبہ کی زمین میں واحد الحقیقت ہوئی جس کی قبر میں آپ کی خانقاہ کی مشت خاک ڈالی جائے اس کے لیے بہشت کی بشارت ہے۔

(۶) حق تعالیٰ نے آپ کو خزینۃ الرحمت کا خطاب مرحمت فرمایا۔ یعنی بہ طفیل اپنے حبیب کے رحمت کے سب خزانے آپ کے حوالے کیے۔

آنجناب کو ہمیشہ کعبہ شریف کی زیارت کا شوق رہتا تھا مگر بعض موانع کے سبب تشریف نہیں لے جاسکتے تھے۔ تجدید الف و قیومیت کے سال اول میں یہ شوق ایسا مشتعل ہوا کہ آپ بے قرار ہو گئے۔ اسی

بے چینی میں آپ کیا مشاہدہ فرماتے ہیں کہ تمام عالم انسان فرشتے جن سب کی سب مخلوق نماز میں مشغول ہے اور سجدہ آپ کی طرف ہے۔ ظاہر ہوا کہ کعبہ معظمہ آپ کی ملاقات کو آیا اور آپ کے وجود باجود کو گھیرے ہوئے ہے اس واسطے سے نمازیوں کا سجدہ آپ کی طرف ہوتا ہے۔ الہام ہوا تم ہمیشہ کعبہ شریف کے مشتاق تھے ہم نے کعبہ کو تمہاری زیارت کے لیے بھیج دیا۔ کعبہ شریف نے خانقاہ مبارک میں حلول کیا اور دونوں کی زمین باہم جل مل گئی۔ اس زمین کو بیت اللہ کی زمین میں فنا اور بقا اتم حاصل ہوئی۔ ندا آئی کہ مجدد کی مسجد روئے زمین کی مسجدوں سے سواء مسجد الحرام، مسجد نبوی اور مسجد اقصیٰ کے اعلیٰ و افضل ہے۔ اس مشاہدہ کے بعد پروردگار عالم نے حضرت قیوم اول کو نہایت کرم و فضل سے خزینۃ الرحمۃ کا خطاب عطا فرمایا۔ یعنی رحمت کے تمام کمال و خزانے آپ کے سپرد ہوئے اور آپ نے دیکھا کہ رحمت کے تمام فرشتے آپ کی اطاعت پر مامور ہیں۔ اس کے تقسیم فرمانے والے حضرت رحمت للعالمین اور آپ کی کمال متابعت کی خدمت کے لیے رحمت کا خزانہ حضرت مجدد الف ثانی کے سپرد ہوا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نیابتاً قیامت کے دن بہشت میں داخل کرنے کی خدمت صاحبزادہ ثانی حضرت خواجہ محمد سعید کو تفویض فرمائی۔ چنانچہ ان کو خازن الرحمت کے لقب سے یاد فرمایا کرتے اور رحمت کی باقی خدمتیں مثلاً دوزخ سے نکالنا، پل صراط سے اتارنا، بدعملیوں کا حساب وغیرہ حضرت عروۃ الوثقیٰ قیوم ثانی حضرت خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ کے سپرد ہوا۔

(۷) حضرت محدث بفتح دال تھے چنانچہ مکتوب پنجاہ یکم جلد ثانی میں تحریر فرماتے ہیں:

''ان کلامہ سبحانہ مع البشر قد یکون شفاہا ذالک الافراد من الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام وقد یکون ذالک لبعض اکمل من متابعہم بالتبعیۃ والورثۃ ایضاً واذا اکثر ہذا القسم من الکلام مع واحد منہم سمی محدثا کما کان امیر المؤمنین عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وہذا غیر الہام وغیر القاء فی الروح وغیر الکلام الذی مع الملک الی آخر الکلامہ العزیز۔

یعنی تحقیق اللہ تعالیٰ کا کلام کبھی کبھی مشافہۃ ہوتا ہے اور یہ مخصوص ہے انبیاء علیہم السلام سے اور کبھی کبھی بعض کمل متبعین کو بھی بوجہ تبعیت وراثت کے ہوتا ہے۔ اور جس وقت کہ بہت ہو کلام کسی سے اس کو (محدث بفتح دال کہتے ہیں) جیسے کہ امیر المؤمنین حضرت عمر

رضی اللہ عنہ تھے اور یہ کلام الہام والقا سے علیحدہ اور کلام ملک سے بھی جدا ہے اس کلام سے انسان کامل جامع ہے بعد طے امر وخلق وروح ونفس وعقل وخیال مخاطب کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ مخصوص کرتا ہے جس کو چاہتا ہے ساتھ رحمت کے اور اللہ تعالیٰ صاحب فضل عظیم ہے اور مشافہۃً کلام کرنے سے سامع ومتکلم کا روبرو رہنا لازم نہیں آتا۔ نہ ہونے سامع ضعیف البصر کے کہ متحمل شعشان انوار نہ ہوگا، چنانچہ ارشاد فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بجواب سوال باری تعالیٰ کے کہ اللہ تعالیٰ ایک نور ہے کہ میں تحقیق دیکھتا ہوں اس کو اور تحقیق مشافہت میں خرق حجب شہودی (شہودی حجاب کا ہٹنا) نہ وجودی فافہم''

یہ معرفت شریفہ ہے کہ بہت کم ایسی کسی نے بیان کی ہے۔ نیز خواجہ ہاشم کشمی قدس سرہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے خلیفہ اپنی کتاب زبدۃ المقامات میں لکھتے ہیں کہ:

''مخدوم زادہ خواجہ محمد معصوم مدظلہ در بیاض خاص رقم نمودہ اند کہ حضرت ایشاں را بوراثت جد مکرم ایشاں فاروق اعظم محدث بفتح دال گردانیدند''

(۸) حضرت بہ تبعیت ووراثت زمرہ سابقین سے تھے۔ (دیکھو مکتوبات امام ربانی جلد سوم مکتوب سی ونہم)

(۹) جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو بشارت دی کہ قیامت کو ہزار ہا آدمی تمہاری شفاعت سے بخشے جائیں گے۔

(۱۰) حضرت کو بکمال متابعت حضرت سید الانبیاء اللہ تعالیٰ نے بمقام فوق رضا مشرف فرمایا۔ چنانچہ جلد ثانی مکتوب ہفتم میں تحریر فرماتے ہیں کہ فوق مقام رضامندی قدمی نیست مگر خاتم الرسل علیہ وآلہ الصلوٰۃ والتسلیمات ازاں مقام خبر دادند کہ فرمود علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام **لی مع اللہ وقت لایسعنی فیہ ملک مقرب ولانبی مرسل** ۔۔۔ جائز است کہ دراں موطن خاص کہ فوق رضا است خادمے را بوراثت و

تبعیت جائے دہند

از کریماں کارہا دشوار نیست

الیٰ آخر کلام۔

(۱۱) حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوبات کی جلد اول میں ارقام فرماتے کہ:

"ابتدائے حال میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو واقعہ میں دیکھا آپ فرماتے ہیں کہ تم امت کے مجتہدوں میں سے ہو۔ تم پر اس امت کا ظاہری و باطنی اجتہاد ختم ہوا۔ جس دن فقیر نے یہ واقعہ دیکھا ہے اسی دن سے علم ظاہر میں فقر کی رائے علیحدہ ہے لیکن فقیر کی اکثر رائے حضرت امام اعظم علیہ الرحمۃ کے موافق ہے"

حضرت قیوم ثانی عروۃ الوثقیٰ خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ سے نقل فرماتے ہیں کہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ فرماتے تھے کہ:

"جب ہم نے امام ابو حنیفہ اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہما کے اجتہاد میں خوب سیر کی تو معلوم ہوا کہ حضرت ابو حنیفہ کو دو حصے اجتہاد کے ملے ہیں اور امام شافعی کو ایک حصہ"

آپ ان دونوں کے مسائل پر عمل فرماتے تھے۔ مکتوبات شریفہ۔ نمونہ کے طور پر ایک دو مسائل لکھے جاتے ہیں۔

## مشرکین کے بچے دوزخی یا بہشتی:

حنفیہ ان کے لیے دوزخی ہونے کا حکم لگاتے ہیں دلیل یہ ہے کہ وہ دارالاسلام میں داخل نہیں ہیں۔ (رائے شافعیہ)

شافعیہ کہتے ہیں کہ وہ بہشت میں جائیں گے کیونکہ وہ معصوم ہیں مستوجب سزا نہیں۔ (رائے حنفیہ)

آپ کی رائے ہے کہ ان کو حشر کے دن بہائم کی طرح خاک کر دیا جائے گا کیونکہ وہ کسی نبی پر ایمان نہیں رکھتے تھے کہ بہشت میں جائیں اور رحمت الٰہی کا تقاضا نہیں کہ بغیر حکم سنانے کے نافرمانی کی علت میں سزا دی جائے۔ (رائے حضرت مجدد الف ثانی)

## پہاڑوں کی چوٹیوں پر رہنے والے ناجی ہیں یا نہیں؟:

حنفیہ کے رئیس ابو منصور ماتریدی کی رائے ہے کہ یہ لوگ ابدی دوزخی ہیں کیونکہ خدائے تعالیٰ کی ذات پہچاننے کے لیے عقل کافی ہے اور خدا تعالیٰ کے ارشاد "**ان اللّٰہ لا یغفر ان یشرک بہ ویغفر مادون ذٰلک لم یشآء**" کے مطابق مشرکین بخشے نہیں جائیں گے۔(رائے حنفیہ)

ابوالحسن اشعری شافعیہ کے رئیس کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کے ارشاد "**ماکنا معذبین حتی نبعث رسولا**" کے مطابق یہ لوگ جنتی ہیں۔(رائے شافعیہ)

آپ کی رائے ہے کہ چونکہ کسی کو بغیر وسیلہ نبی جنت نصیب نہیں ہوسکتی اور رحمانی شفقت سے یہ بھی بعید ہے کہ بغیر حکم سنائے نافرمانی کے الزام میں گرفتار کر کے عذاب کیا جائے۔لہٰذا ان پر بھی بہائم کا حکم لگایا جائے گا۔یعنی ان کی طرح خاک ہو جائیں گے۔(رائے حضرت مجدد الف ثانی)

آپ نے یہ مسئلہ بیان فرما کر ارقام فرمایا کہ:

''جب یہ مسئلہ انبیاء کے حضور پیش کیا گیا تو انھوں نے پسند فرمایا''

(۱۲) ایک روز حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو حلقہ مراقبہ میں دید قصور غالب ہوئی۔اسی اثناء میں الہام ہوا:

''**غفرت لک ولمن توسل بک بواسطۃ او بغیر واسطۃ الیٰ یوم القیمۃ**''

یعنی بخشا تجھ کو اور جس شخص نے تیرا وسیلہ واسطہ یا بلا واسطہ قیامت تک پکڑا۔

(۱۳) حضرت نے فرمایا:

''جو کوئی میرے طریق میں بواسطہ یا بلا واسطہ مرد وعورت قیامت تک داخل ہوں گے سب کو میرے پیش نظر کیا اور ان کا نام ونسب ومولد ومسکن بتلایا گیا ہے اگر چاہوں تو تمام بیان کردوں''

(۱۴) اللہ تعالیٰ نے حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو طریقۂ جدیدہ عطا فرمایا۔آپ سے قبل سیر سالکین صرف ولایت صغریٰ یعنی قلب پر منحصر تھی اور شاذ و نادر کسی کو ولایت کبریٰ وولایت ملاء اعلیٰ وکمالات نبوت و رسالت واولوا العزم وحقیقت ابراہیمی وحقیقت موسوی حقیقت محمدی وحقیقت احمدی وحب حرفہ ولا تعین ونیز

حقیقت کعبہ وحقیقت قرآن وحقیقت صلوٰۃ ومعبودیت مطلقہ منکشف فرمائیں اوران مقامات کی یہ تفصیل حضرت نے اپنے صاحبزادگان خواجہ محمد سعید وخواجہ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہا کو سیر کرائی۔ چنانچہ مکتوبات میں شرح وبسط کے ساتھ ان مقامات کی تفصیل ہے۔ دیگر کتب میں مثلاً ایضاح الطریقت مصنفہ حضرت شاہ غلام علی رحمت اللہ علیہ میں سلوک ومقامات مجددیہ کی تفصیل درج ہے۔

(۱۵) فرمایا کہ:

''سوائے نبوت جو کمالات کہ نوع بشر میں ممکن ہیں وہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو عطا فرمائے''

(۱۶) آپ کے روضہ منورہ کی زمین بہشتی زمین بنائی جس کی قبر میں وہاں کی مشت خاک ڈالی جائے اس کے لیے بہشت کی بشارت ملی۔

(۱۷) آپ کے اہل طریق کو قیامت میں اللہ تعالیٰ نے بخشش کی بشارت دی۔ یعنی جو آپ کے سلسلہ میں داخل ہے وہ مغفور ہے۔

(۱۸) کعبہ آپ کی زیارت کے لیے آیا اور زمین خانقاہ کی کعبہ کی زمین میں واحد الحقیقت ہوئی۔

(۱۹) آنجناب کی نسبت خاصہ اور ارشاد کی قطبیت آپ کی اولاد میں تا قیامت قایم اور برقرار رہے گی۔

(۲۰) علم، صلاح، تقوٰی، ولایت معرفت اولیاء کے منصب مثلاً قطبیت، غوثیت، فردیت وغیرہ خاتمہ دنیا تک آنحضرت کے سلسلہ میں رہیں گے اور امام مہدی آپ کے سلسلہ میں مبعوث ہوں گے۔ اور حضرت کے خلفاء اعظم میں ہوں گے چنانچہ فرمایا کہ:

''امام مہدی موعود ہمارے عزیز الوجود نسبت پر مبعوث ہوں گے''

(۲۱) کل امت کے مشائخ نے آپس میں مناظرہ کر کے ہر ایک نے اپنے سلسلہ کی اشاعت کے لیے آپ کی ذات والا صفات سے خواہش کی اور اپنی نسبت خاصہ سے مشرف فرمایا۔

(۲۲) امت کے کل مجتہدین کا نور آپ میں داخل ہوا۔

(۲۳) حضرت کو جمیع سلاسل عالیہ کے اکابر سے نسبتیں پہنچیں۔۔۔ چنانچہ صاحب حضرات القدس اور خواجہ ہاشم کشمی رحمۃ اللہ علیہا صاحب زبدۃ المقامات لکھتے ہیں:

''حضرت ایک روز صبح کی نماز کے بعد حلقہ میں مع یاران طریقت بیٹھے تھے کہ شاہ سکندر نبیرہ شاہ کمال کیتھلی قدس سرہما تشریف لائے اور ایک خرقہ آپ کے دوش مبارک پر ڈال دیا۔ حضرت نے جو آنکھ کھولی تو دیکھا کہ شاہ سکندر ہیں۔ جلدی سے اُٹھے اور بتواضع معانقہ فرمایا بعدہ حضرت شاہ سکندر نے فرمایا کہ میرے جد امجد نے اپنے وصال کے نزدیک وہ خرقہ جو حضرت غوث الاعظم سے پشت در پشت چلا آیا تھا میرے سپرد کیا اور فرمایا کہا امانتاً اپنے پاس رکھو جس کو میں کہوں اس کے حوالہ کرنا۔ اب چند مرتبہ جد امجد نے مجھے واقعہ میں فرمایا ہے کہ جبہ آپ کے سپرد کردوں۔ لیکن مجھے خرقہ کا جدا کرنا شاق گزرتا تھا۔ مگر بحکم تاکیدی یہ امانت صاحب امانت کو سونپنے پر مامور ہوں۔ حضرت نے وہ خرقہ زیب تن فرمایا اور طریق قادریہ میں متوجہ ہوے۔ نسبت قادریہ نے غلبہ کیا اور حضرت غوث الاعظم قدس سرہ العزیز مع اپنے تمام خلفاء تا حضرت شاہ کمال کیتھلی رحمۃ اللہ علیہ تشریف لائے اور اپنی نسبت خاصہ کے انوار سے منور فرمایا۔ حضرت کے دل میں خیال گزار کہ میں مشائخ نقشبندیہ علیہم الرحمۃ کا تربیت یافتہ ہوں بمجرد اس خیال کے سرحلقہ خواجگان نقشبندیہ خواجہ عبد الخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ سے لے کرتا حضرت خواجہ باقی باللہ علیہم الرحمۃ سب تشریف لائے۔ خواجہ محمد بہاء الدین المعروف خواجہ نقشبند قدس سرہ العزیز حضرت غوث الاعظم قدس سرہ العزیز کے برابر بیٹھے۔ اکابر نقشبندیہ نے فرمایا کہ شیخ احمد ہماری تربیت سے کمال وتکمیل کو پہنچے۔ اکابر قادریہ نے فرمایا کہ انھوں نے اول چاشنی ہمارے خوان سے کھائی ہے۔ (اور یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ حضرت شاہ کمال کیتھلی حضرت کے ایام شیر خوارگی میں تشریف

لائے اور حضرت اس زمانہ میں علیل تھے اور حضرت شاہ صاحب نے اپنی زبان مبارک حضرت کے دہن میں دی تھی اور آپ نے اسے چوسا تھا) اور بواسطہ شاہ کمال نعمت ہمارے سلسلہ کی لی ہے اور اب خرقہ بھی ہمارا ہی پہنا ہے۔ اسی اثناء میں مشائخان کرام علیہم الرحمۃ طریقہ چشتیہ کبرویہ سہروردیہ بھی تشریف لائے اور کمال عنایت و الطاف سے فرمایا کہ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کو نسبت چشتیہ کبرویہ سہروردیہ اپنے والد بزرگوار کے ذریعہ اکمل طور سے پہنچ چکی ہے۔ اس لیے ہمارا حق ہے کہ آپ ہمارے طریق کو رواج دیں"

خواجہ ہاشم کشمی ومولانا بدرالدین سرہندی رحمۃ اللہ علیہما لکھتے ہیں کہ:

"اس قدر اولیاء عظام کے ارواح سرہند شریف میں جمع ہوئے کہ تمام مکان وگلی وکوچہ ودشت وصحرا پُر ہو گیا اور مناظرہ کو ظہر کا وقت آ گیا۔ آخر الامر معاملہ فیصلہ کے لیے جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار میں پیش ہوا۔ خورشید رسالت صلی اللہ علیہ وسلم نے بکمال کرم و نوازش سب اکابر دین کو تسلی ودلاسہ دے کر ارشاد فرمایا کہ سب بزرگوار اپنی اپنی نسبت بہ تمام وکمال اس بزرگ کے حوالہ کر دیں۔ مگر چونکہ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کی تکمیل طریق نقشبندیہ میں ہوئی ہے اور نسبت معہودہ بھی ان کو اسی سلسہ سے پہنچی ہے اور نیز اس سلسہ کے سردار خیر البشر بعد الانبیاء ہمارے خلیفہ اکبر حضرت صدیق رضی اللہ عنہ ہیں اور بوجہ اس کے کہ اس سلسلہ میں اتباع سنت سنیہ زیادہ ملحوظ خاطر ہے۔ جو خاص خدمت تجدید سے تعلق رکھتا ہے اس لیے ان کے ہاتھ پر یہ طریقہ زیادہ رواج پذیر ہوگا۔ سلسلہ قادریہ کا بھی ان کے ہاتھ سے رواج ہوگا۔ اس ارشاد کی تعمیل میں جمیع اکابر مشائخ عظام علیہم الرحمۃ والرضوان نے اپنی اپنی نسبتیں پیش کر دیں۔

حضرت نے تمام نسبتوں کو اپنے طریق میں امتزاجاً شامل کیا اور ان کو اپنی نسبت خاصہ سے جو جناب باری سے بوساطت رسالت پناہی علیہ وآلہ الصلوٰۃ والتسلمات آپ کو عطا ہوئی تھی منور فرمایا۔ پس طریق مجددیہ تمام امت کے سلاسل کا مرکب وممتزج ہے اور اس طریق کے سالکوں کو ہر ایک سلسلہ اولیاء کے فیوض سے حصہ ملتا ہے۔ اسی وجہ سے اس طریقہ کو سلسلۃ الذہب بولتے ہیں۔ اسی فیصلہ پر سب بزرگواران دین نے فاتحہ پڑھا اور حضرت قیوم اول سے رخصت ہوئے۔ مشائخ کبار کا یہ فاتحہ ۱۱ شعبان ۱۰۱۱ھ المقدس روز شنبہ مابین ظہر وعصر وقوع میں آیا''

نہ حسنش غایتے دارد نہ سعدیؔ راسخن پایاں
بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہم چناں باقی

## حضرت کی بعض کرامات وتصرفات:

حضرت کے خوارق عادات وتصرفات بے حد وبے شمار ہیں۔ مگر یہاں چند ایک کرامات بطور نمونہ لکھے جاتے ہیں۔

(۱) آپ نے فرمایا:

''میں نے دیکھا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم تشریف لائے ہیں اور فرماتے ہیں کہ میں تجھ کو علم سماوات سکھانے آیا ہوں''

(۲) حضرت نے فرمایا کہ:

''میں نے ایک روز صبح کے وقت حلقہ میں دیکھا کہ حضرت الیاس اور حضرت خضر علیٰ نبینا وعلیہما الصلوٰۃ والتسلیمات بصورت روحانیاں تشریف لائے وبہ تلقی روحانی حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ ہم عالم ارواح سے ہیں۔ حق سبحانہ وتعالیٰ نے ہماری ارواح کو قدرت کاملہ عطا فرمائی ہے کہ بصورت اجسام متمثل ہو کر کار اجسام سرانجام

دیتے ہیں اور دنیاوی امور میں بہ اقتداء طب مدار جو غوث وقت ہوتا ہے اہتمام کرتے ہیں"

(۳) حضرت نے فرمایا کہ:

"طریقہ قادریہ میں بعد شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز مثل شاہ کمال کیتھلی رحمۃ اللہ علیہ کے کوئی کم نظر آتا ہے"

(۴) حضرت نے فرمایا کہ:

"آفتاب کی جانب بفراغت دیکھ سکتے ہیں مگر شاہ سکندر رحمۃ اللہ علیہ کے قلب کی جانب بوجہ شعشان نگاہ نہیں کی جاتی"

(۵) حضرت نے فرمایا کہ:

"مجھ پر مکشوف ہوا ہے کہ ہندوستان میں انبیاء گزرے ہیں لیکن کسی کا ایک تابع ہوا کسی کے دو غرضیکہ تین سے زیادہ کسی کے نہیں پائے جاتے اور اگر چاہوں تو ان کا مکان و جگہ بعثت بتادوں بلکہ ان کی قبر بھی کہ ان کے انوار نظر آتے ہیں"

(۶) حضرت نے فرمایا کہ:

"ایک روز حافظ حلقہ میں قرآن شریف پڑھتا تھا کہ دفعتاً وساوس در بارہ قرآن شریف میرے دل میں آنے لگے خیال آیا کہ نفس مطمئنہ ہو گیا ولایت تحقق فنا و بقا حاصل ہو گئی۔ پھر یہ خطرات کہاں سے پیدا ہوے۔ چنانچہ اس راز کے انکشاف کے واسطے متوجہ ہوا بعد توجہ بسیار و التجا دیکھا کہ ایک مرغ عظیم الخلقت میرے سینہ سے نکل کر باہر ہو گیا ہے۔ غور کیا تو معلوم ہوا کہ سینے میں بھی خناس تھا کہ جو وسوسہ ڈالتا تھا اور حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی خناس کے شر سے بچنے کے واسطے حکم ہوا قل اعوذ برب الناس ملک الناس الٰہ الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی

صدور الناس من الجنة والناس ۔اور پھر الہام ہوا کہ اصل دین میں جو خطرہ گزرتا ہے اس کا منشاء یہی خناس ہے کہ سینہ میں آشیانہ رکھتا ہے اور ہر وقت نیش زنی کرتا رہتا ہے ۔ پھر الہام ہوا کہ اس کے آشیانہ کو تیرے سینہ سے دور کر دیا''

حضرت نے فرمایا کہ:

''الحق بعد خروج اس خناس کے عجب شرح صدر حاصل ہوا''

(۷) حضرت نے فرمایا کہ:

''بلا شائبہ تکلف وتعصب کہا جاتا ہے کہ نورانیت مذہب حنفی نظر کشفی میں مثل دریائے عظیم کے معلوم ہوتی ہے اور دوسرے مذاہب مثل حوض کے''

(۹) حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ:

''ایک روز بعد نماز صبح میں نے دیکھا کہ جو خلعت میں پہنے ہوے تھا وہ مجھ سے جدا ہو گیا اور اس کی جگہ ایک اور خلعت آ گیا۔ اس وقت میرے دل میں خیال گزرا کہ یہ خلعت زائلہ کسی کو دیں گے یا نہیں اور یہ آرزو ہوئی کہ فرزندی محمد معصوم کو عطا کریں بعد لحہ کے دیکھا کہ محمد معصوم کو عطا ہوا اور یہ خلعت زائلہ معاملہ قیومیت سے کہ تربیت و تکمیل سے متعلق ہے اشارہ ہے اور خلعت جدیدہ کا معاملہ جب انجام کو پہنچے امید ہے کہ براہ کرم اس کو فرزندی محمد سعید کو عطا فرمائیں''

(۹) نقل ہے کہ حضرت کے صاحبزادہ کلاں خواجہ محمد صادق کی ولایت موسوی تھی ۔ حضرت نے اپنے تصرف سے ان کو ولایت محمدی پر پہنچایا۔ چنانچہ مکتوب ۲۳۶، جلد اول میں ان کو تحریر فرماتے ہیں:

''بعد الحمد والصلوٰۃ معلوم فرزندی ارشدی باد کہ از مکتوب شما کہ در شرح احوال نوشتہ بودند چناں مفہوم گشتہ کہ شمارا مناسبتی بولایت خاصہ محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام والتحیۃ پیدا شدہ است ازیں معنی شکر

خداوندی جل سلطانہ بجا آوردہ کہ از مدتہا آرزوئے ایں دولت داشتہ کہ درحق شما بحصول پیوند وایں زمان امید وارگشتہ متوجہ آں شد کہ شمارا بایں دولت جذب نماید اتفاقاً درین جستجو شمارا داخل ولایت موسوی یافت علی نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام واز انجا کشیدہ داخل دائرہ ولایت خاصہ ساخت للہ سبحانہ الحمد والمنۃ و چوں شمارا بہ قسر دریں ولایت درآوردہ اند زیادہ از بست روز است کہ درکنار خودنگاہداشتہ پرورش می نماید"

اور یہ اعظم تصرفات سے ہے۔

(۱۰) حضرت نے فرمایا کہ:

"ایک روز میں متوجہ یاراں تھا معلوم ہوا کہ شیخ طاہر لاہوری کا نام دفتر سعدان سے خارج کر کے دفتر اشقیا میں داخل کر دیا ہے۔ چنانچہ اسی وقت متوجہ دفع شقاوت مذکور ہوا۔ عین التجاو تضرع میں معلوم ہوا کہ یہ امر لوح محفوظ میں قضا معلق نہیں ہے اور شروط کی شرط کا نہیں ہے۔ اسی وقت کمال یاس اور ناامیدی ہوگئی۔ از سرنو پھر ملتجی و متضرع ہوا۔ اس وقت معلوم ہوا کہ ایک قسم کی قضا ہے کہ وہ لوح محفوظ میں مبرم ہوتی ہے اور عند اللہ معلق ہوتی ہے اور اس میں اخص الخواص کو دست تصرف ہوتا ہے اور یہ معاملہ اسی قسم آخر سے ہے"

چنانچہ جناب باری میں التجا منظور ہوئی اور شیخ محمد طاہر جو ایک ہندو عورت پر گرویدہ ہو کر اسلام سے برگشتہ ہو گئے تھے از سرنو حضرت کے دست مبارک پر تائب ہوئے اور حضرت نے کمال عنایت وشفقت فرما کر لاہور کی قطبیت وولایت سپرد فرمائی۔ چنانچہ یہ قصہ ایک مکتوب میں مدرج ہے۔

اولیاء را ہست قدرت از الٰہ
تیر جستہ باز گردانند راہ

(۱۱) ایک عالم حضرت کے خادموں میں اثناء سلوک میں قریب بمرگ ہو گئے اس وقت حضرت ان

کے پاس تشریف لے گئے اور متوجہ اتمام سلوک ہوے اوران کو بھی اس بات سے آگاہ کر دیا۔ چنانچہ حضرت ان سے حال دریافت فرماتے جاتے اور وہ بیان کرتے جاتے تھے۔ جیسے ہی ان کا سلوک ختم ہوا ویسے ہی جاں بحق تسلیم کی۔

(۱۲) ایک شخص حضرت کی خدمت میں ابھی حاضر نہیں ہوا تھا کہ آپ کی خدمت میں ایک عریضہ لکھا اوراس میں عرض کیا کہ صحابہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم جو ایک ہی صحبت میں اکمل اولیاء ہو جاتے تھے اس کی کیا وجہ تھی کیا اسی صحبت میں ایسی حالت ہو جاتی تھی کہ اولیاء مع جمیع حالات پر شرف لے جاتے تھے۔ حضرت نے اس کے جواب میں تحریر فرمایا کہ:

''اس سوال کا حل صحبت پر موقوف ہے''

چنانچہ وہ شخص حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور اول صحبت میں وہ حالت پیدا ہوگئی کہ بیان نہیں ہو سکتی۔ اسی روز حضرت نے اس کو بلا کر فرمایا کہ:

''آج میں نے تیرا ورق پلٹ دیا تیری سمجھ میں آ گیا ہوگا''

اس نے حضرت کے قدموں میں سر رکھ دیا۔

(۱۳) ایک شخص حضرت سے طریقہ قادریہ میں مرید ہوا کہ اسی درمیان میں حضرت کے کوئی مہمان آ گئے انھوں نے اس شخص کی حضرت سے سفارش کی کہ اس کے باپ سے آشنائی تھی۔ اس کو آپ نے طریقہ قادریہ میں داخل کیا ہے۔ حضرت غوث الاعظم سے بھی ان کو ملا دیجیے۔ اس کے تھوڑی دیر بعد حضرت مکان سے باہر تشریف لائے اور اس شخص کو بلا کر فرمایا قطب تارہ کی جانب دیکھ۔ اس نے جو دیکھا اس سے ایک شخص سیاہ کمبل پہنے ہوے تیر کی طرح اس جگہ آ گئے۔ حضرت نے فرمایا کہ غوث الثقلین ہیں۔ چنانچہ وہ شخص حضرت غوث الثقلین سے فی الفور قدمبوس ہوا۔ بعد ازاں حضرت غوث الاعظم رخصت ہوے اور اسی ستارہ میں جا کر غائب ہو گئے۔

(۱۴) ایک شخص نے وصیت کی تھی کہ میرا انتقال ہو جائے تو میری نعش حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کی خدمت میں لے جانا اور عرض کرنا کہ داخل طریق فرمالیں کیونکہ حضرت کا طریقہ تھا کہ اموات کو بھی عطائے نسبت فرمایا کرتے تھے، جب اس کا انتقال ہو گیا اس کا لڑکا جنازہ کو حضرت کی خدمت میں لایا۔ آپ نے فرمایا کل کو ان شاء اللہ تعالیٰ معلوم ہو جائے گا۔ دوسرے روز اس کے لڑکے نے حلقہ میں دیکھا کہ اس کا باپ

حضرت سے ایک آدمی کے فاصلہ پر بیٹھا ہوا سرگرم ذکر ہے۔

(۱۵) عبد الرحمٰن خان خانخاناں صوبہ دار دکن بوجہ غمازی چند فتنہ انگیز مورد عتاب سلطانی ہو کر دار السلطنت میں طلب کیا گیا اور نوبت بایں جا رسید کہ اس کو اپنی جان کا اندیشہ ہو گیا۔ اسی حالت میں پریشانی میں حضرت کے خلیفہ جلیل القدر میر محمد نعمان سے طلب مدد کی۔ حضرت میر صاحب نے خانخاناں کی سفارش میں عریضہ لکھ کر حضرت کی خدمت میں روانہ کیا اور جواب نیاز نامہ طلب کیا۔ حضرت نے بعد ملاحظہ عریضہ میر نعمان قلمدان طلب کر کے اس طرح جواب تحریر فرمایا کہ:

''در وقت مطالعہ کتاب شما خانخاناں در نظر رفیع القدر در آمد خاطر شریف از معاملہ او جمع باشد''

میر صاحب نے وہ خط خان خاناں کے پاس بھیج دیا۔ اس کے چند روز بعد ہی بادشاہ خان خاناں سے راضی ہو گیا اور خلوت خاصہ عطا فرما کر اس کو پھر بحال کر دیا۔

(۱۶) ایک امیر کو سلطان وقت نے بغضب تمام لاہور سے طلب کیا اور چونکہ اس سے خطائے عظیم سرزد ہوئی تھی لوگ گمان کرتے تھے کہ بجر د پہنچنے کے وہ مجھے ہاتھی کے پیر سے بندھوا کر مروا ڈالے گا۔ دہلی جاتے وقت جب وہ سرہند پہنچا تو حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور التماس حمایت کی۔ حضرت نے فرمایا اس میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی خطرہ نہیں خاطر جمع رکھو۔ اس نے بکمال اضطرار عرض کی کہ حضرت زبان سے فرماتے ہیں وہ قلم سے لکھ دیں۔ حضرت نے مسکرا کر یہ کہہ دیا:

''چوں فلاں از خوف غضب سلطانی کہ نمونہ غضب الٰہی است بفقرا رجوع نمودہ فقراء او را در ضمن خود گرفتہ ازیں مہلکہ رہانیدند''

اس کے رخصت ہونے کے چند دن بعد کسی نے آ کر حضرت سے بیان کیا کہ اس امیر کو بادشاہ نے قید کر دیا۔ حضرت نے فرمایا کہ یہ خبر صحیح نہیں ہے۔ فقراء کو سلطان کی شفقت اس کے حق میں مثل روز روشن معلوم ہوئی تھی، چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ جب بادشاہ کے پاس پہنچا بادشاہ اس کو دیکھ کر متبسم ہوا اور چند کلمات نصیحت آمیز کہہ کر خلعت دیا اور پھر اس کو اس جگہ واپس کر دیا۔

(۱۷) ایک شخص سالہا سال سے بیمار چلا آتا تھا نہ کوئی دوا فائدہ دیتی تھی اور نہ ہی دعا۔ حضرت کی شہرت سن کر ایک عریضہ خدمت شریف میں بطلب دعاء صحت و جامہ تبرک روانہ کیا۔ حضرت نے اس کے

جواب میں یہ مکتوب مع جامہ تبرک بھیجا۔

''مخدوما تا چند چوں مادر مہربان برخود بایدلرزید وتا کے ازغم وغصہ باید پیچید خودرا ہمہ را مردہ باید انگاشت و جماد چند بحس وحرکت باید پنداشت انک میت وانھم میتون نص قاطع است فکر ازالہ مرض قلبی دریں فرصت بسیر بذکر کثیر از اہم مہام است وعلاج علت معنوی دریں مہلت قلیل بیاد رب جلیل از اعاظم مقاصد دلی اوکہ گرفتار غیر است ازو چہ توقع خیر روحی کہ مائل بکہتر است نفس امارہ ازو بہتر است آنجا ہمہ سلامتی قلب می طلبند وخلاصی روح می جویند و ماکوتہ اندیشاں ہمہ درفکر تحصیل اسباب گرفتاری روح ھیھات ھیھات چہ تواں کرد و ما ظلمھم ولکن کانوا انفسھم یظلمون دیگر از ضعف اندیشہ نکنند ان شاء اللہ تعالیٰ بصحت و عافیت تبدیل خواہد یافت خاطر اینجانب ازیں رہگذر جمع است جامہ فقراء کہ طلب داشتہ بودند پیراہن فرستادہ شد خواہند پوشید ومترصد نتائج وثمرات آن خواہند بود کہ کثیر البرکات است:

ہر کس افسانہ بخواند افسانہ است
وانکہ دیدش نقد خود مردانہ است

والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ والتزم متابعۃ المصطفیٰ علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والتسلیمات ''

(۱۸) جس وقت کہ حضرت کا خط اور پیراہن شریف اس شخص کے پاس پہنچا اور اس نے اس کو پہنا فی الفور آرام ہوگیا۔

ایک شخص نے حضرت کی زبانی سنا کہ جس قدر کفر کی توہین کرے عند اللہ اجر عظیم وثواب غازیان فی سبیل اللہ کا مستحق ہوگا۔ ایک مرتبہ اس شخص کا معہ چند رفقاء ایک جگہ گزر ہوا وہاں ایک بت خانہ تھا وہ لوگ موقع پاکر بت شکنی میں مشغول ہوگئے۔ تھوڑی دیر میں دیکھا کہ گاؤں کے آدمی ان پر چڑھے آتے ہیں۔

اس سے نہایت پریشان ہوے اس وقت حضرت کو یاد کیا ناگاہ آواز آئی کہ تیری مدد کو لشکر اسلام بھیجتا ہوں۔ چنانچہ اس نے رفیقوں کو تسلی دی کہ گھبراؤ نہیں میں نے اس طرح آواز سنی ہے۔ دشمن ایک تیر کے فاصلے پر رہ گئے ہوں گے کہ تیس چالیس سوار ایک بلندی پر سے گھوڑے دوڑاتے ہوئے آئے اور آتے ہی کفار کو ڈانٹ پلائی اور ان سب کو اپنی حمایت میں لے کر چل دیے۔ جب کفار نظر سے غائب ہو گئے سب کو رخصت کیا پھر جو دیکھا نہ تو لشکر تھا اور نہ سوار تھے۔ صرف حضرت کا تصرف ہی تھا۔

(۱۹) مولانا محمد ہاشم کشمی رحمۃ اللہ علیہ نے دکن سے ایک عریضہ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کی خدمت میں قدمبوس ہونے سے قبل متضمن ذوق وشوق بھیجا حضرت نے اس کے جواب میں تحریر فرمایا کہ:

''در وقت مطالعہ کتابت شما انبساط نورانیت شما در آں نواحی بسیار بنظر آمد و امیدوار ساخت للہ سبحانہ الحمد والمنۃ''

اس بشارت پہنچنے کے بعد خواجہ رحمۃ اللہ علیہ حاضر ہوے اور کچھ مدت خدمت شریف میں رہ کر اور خلافت حاصل کر کے دکن تشریف لے گئے اور مرجع خلائق ہوے اور حضرت کی بشارت پوری ہوئی۔

(۲۰) صاحب زبدۃ المقامات لکھتے ہیں کہ:

''حضرت خواجہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ جو کہ نہایت متورع اور صاحب دل گزرے ہیں انھوں نے اس فقیر سے بیان کیا مجھے علمائے وقت میں سے ایک کی مجلس میں حاضر ہونے کا اتفاق ہوا اور حضرت فرماتے کہ امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق ذکر آیا۔ اس عالم نے آنحضرت کی نسبت طعن و تشنیع کے کلمات زبان سے نکالے۔ میں نے ان سے کہا کہ فقیر کو حضرت کی خدمت میں رہنے کا موقع ملا ہے۔ میں نے بہت سے عرفاء اور اولیاء کی زیارت کی ہے اور ان کے سلوک سے واقف ہوں۔ میں جانتا ہوں کہ یہ عزیز مردان خدا میں سے ہیں۔ اس عالم نے اتفاق نہ کیا اور معاملہ طول پکڑ گیا۔ بالآخر یہ قرار پایا کہ ہم تازہ وضو کریں اور دوگانہ ادا کریں پھر نہایت عجز و نیاز و توجہ سے قرآن مجید کھولیں جو کلمہ کے صحیفہ متبرکہ

شروع میں ہو اس کو اس مرد کے حال کا نشان سمجھیں اور اسی پر مشاجرت کو ختم کر دیں۔ چنانچہ ہم نے ایسا ہی کیا اور مصحف مجید کو اس عالم نے بتوجہ وخضوع تمام کھولا۔ پہلی آیت متبرکہ کہ کھولنے پر سامنے آئی وہ یہ تھی۔ "رجال لا تلهيهم تجارة ولا بيع عن ذكر الله" وہ عالم نہایت حیران ہوا اور اپنی گفتگو سے نادم ہوا۔ اور میں نے حضرت کی اس کرامت سے خدا تعالیٰ کا شکریہ ادا کیا اور میرا اعتقاد حضرت کی نسبت بڑھ گیا"

(۲۱) حضرت مولانا عبد الحکیم سیالکوٹی رحمۃ اللہ جو عالمگیر کے عہد میں قاضی القضاۃ تھے اور علامہ دہر و عارف کامل گزرے ہیں اور اپنے وقت کے محدث اور فقیہ اور شیخ الکل اور مرجع علماء وفضلاء تھے انھوں نے سب سے اول حضرت کی تجدید الف ثانی کی تصدیق فرمائی اور بعد میں خود حضرت کی ارادت و بیعت سے مشرف ہوئے۔

## حضرت کی عبادات:

حضرت ہمیشہ گرما وسرما، سفر وحضر میں بعد نصف شب بیدار ہوتے اور یہ دعا پڑھتے

"الحمد لله الذى احيانا بعد ما اماتنا واليه البعث والنشور"

اور یہ آیت بھی پڑھتے تھے:

"اعوذ بالله من الشيطن الرجيم الحمد لله خلق السموٰت والارض وجعل الظلمات والنور ثم الذين كفروا ايديهم يعدلون هو الذى خلقكم من طين ثم قضى اجل مسمى عنده ثم انتم تمترون وهو الله فى السموٰت وفى الارض يعلم سركم وجهركم و يعلم ماتكسبون"

بعد ازاں بیت الخلاء کو تشریف لے جاتے پہلے بایاں پاؤں بیت الخلاء میں رکھتے اور بعد اس کے داہنا

اور یہ دعا پڑھتے:

"اللھم انی اعوذبک من الخبث والخبائث"

بعدازاں اس جگہ جب بیٹھتے تو بائیں پیر پر زور رکھتے بعد فراغت بکلوخ طاق استنجا کرتے اس کے بعد پانی سے استنجا فرماتے اور بیت الخلاء سے باہر نکلتے وقت داہنا پیر نکالتے۔

بعدازاں مستقبل بقبلہ وضو کو بیٹھتے اور بوقت وضو کسی سے مدد طلب نہ کرتے اور آفتابہ بدست چپ رکھتے اور ابتداء ہاتھ دھونے یہ دعا پڑھتے:

"بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم بسم العظیم والحمد للّٰہ علیٰ دین الاسلام حق والکفر باطل"

پہلے داہنے ہاتھ پر پانی ڈالتے بعدازاں بائیں پر بعدازاں دونوں ہاتھ جمع کر کے دھوتے اور انگلیوں میں کف دست کی طرف سے خلال کرتے اور بوقت مضمضہ مسواک استعمال فرماتے۔ تین دفعہ داہنی طرف اور تین دفعہ بائیں طرف کرتے پھر زبان پر کرتے اور اگر زیادہ کرتے تو رعائے وتر کرتے اور پہلے داہنی طرف کے اوپر کے دانتوں میں پھر نیچے کے دانتوں بعدازاں بائیں طرف کے اوپر کے دانتوں میں پھر نیچے کے دانتوں میں اور ہر وضو میں التزام مسواک رکھتے تھے۔ بعد فراغ مسواک کو اکثر خادم کے سپرد کرتے اور آپ مضمضہ دور ڈالتے اور رعائے تثلیث رکھتے تھے۔ بوقت مضمضہ یہ دعا پڑھتے:

"اللھم اعنی علیٰ ذکرک وعلی تلاوۃ القرآن وعلی صلوٰۃ حبیبک علیہ الصلوۃ والسلام"

اور تین دفعہ استنشاق بھی تازہ پانی سے جدا جدا کرتے اور بوقت استنشاق یہ دعا پڑھتے:

"اللھم ارحمنی رائحۃ الجنۃ وانت عنی راض"

اور بعدہ روئے مبارک پر کمال آہستگی وسہولت سے بالائے پیشانی سے پانی ڈالتے اور داہنا ہاتھ داہنے رخسار پر اور بایاں ہاتھ بائیں رخسار پر گزارتے اور داہنے کو بائیں پر تقدم کرتے تاکہ ابتداء داہنے سے ہو اور منہ دھوتے وقت یہ دعا پڑھتے:

اللھم بیض وجھی بنورک یوم تبیض وجوہ اولیائک ولاتسود وجھی تسود وجوہ اعدائک اشھد ان لا الہ

الا اللّٰه وحده لاشریک له واشهد ان محمدا عبده ورسوله"

بعدازاں داہنے ہاتھ کو کہنیوں تک تین مرتبہ دھوتے اور ہر مرتبہ اس پر ہاتھ پھیرتے تا کہ قطرہ نہ رہ جائے اور اسی طرح سے بایاں ہاتھ دھوتے اور انگلیوں کی جانب سے پانی ڈالتے اور داہنا ہاتھ دھوتے وقت یہ پڑھتے:

"اللهم اعطني كتابي بيميني وحاسبني حسابا يسيرا واشهد ان لا اله الا اللّٰه وحده لاشریک له واشهد ان محمد اعبده ورسوله"

اور بایاں ہاتھ دھوتے وقت یہ دعا پڑھتے:

"اللهم اني اعوذ بک ان تعطيني كتابي بشمالي اومن وراء ظهري ولا تحاسبني حسابا عسيرا اشهد ان لا اله الا للّٰه وحده لاشریک له واشهد ان محمد عبده ورسوله"

بعدازاں داہنے چلو میں پانی لے کر بائیں کف دست اور انگلیوں پر ڈال کر اس طرح زمین پر ڈالتے کہ چھینٹیں نہ اڑتیں اور تمام سر کا مسح کرتے اور اطراف سر پر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں پیچھے سے آگے تک پھیر لاتے اور یہ دعا پڑھتے:

"اللهم غشني برحمتک وانزل علي بركاتک واظلني تحت ظل عرشک"

بعدازاں اسی پانی سے مسح گوش باطن شابہ اور پشت گوش نر انگشت سے کرتے اور یہ دعا پڑھتے:

"اللهم اعتق رقبتي من النار ورقاب ابائي واغذني من السلاسل والاغلال اشهد ان لا اله الا اللّٰه واشهد ان محمدا عبده ورسوله"

بعدازاں داہنا پیر تین مرتبہ ٹخنوں سے اوپر تک دھوتے اور ہر مرتبہ اس پر اس طرح ہاتھ پھیرتے کہ قریب خشک کے ہوجاتا اور اسی طرح سے بایاں پیر دھوتے اور یہ دعا پڑھتے:

"اللهم انی اعوذ بک ان تزل قدمي وقدم والذی علیٰ صراط المستقيم يوم تزل اقدام النافقين والكافرين فی النار بحرمة النبی المختار اشهد ان لا اله الا اللّٰه واشهد ان محمدا عبده ورسوله عليه الصلوٰة"

اور بعد فراغت وضو یہ دعا پڑھتے:

"اللھم اجعلنی من التوابین واجعلنی من المتطھرین واجعلنی من ورثۃ الجنۃ النعیم واجعلنی من الذین لاخوف علیھم ولاھم یحزنون واجعلنی عبد الشکورا واجعلنی ان ذکرک کثیرا اویسبحک بکرۃ واصیلا اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم انا انزلناہ"

آخر یہ دعا پڑھتے:

"اللھم اشفنی بشفائک وداونی بدوائک وعافنی من البلاء واعصمنی من الاھوال والامراض والاوجاع"

## آپ کی نماز:

بعد ازاں پوشاک لطیف ونفیس پہنتے اور بہ تحمل ووقار تمام متوجہ نماز ہوتے اور دو رکعت خفیف گزارتے اوران رکعت میں قرأت بعد فاتحہ یہ دعا پڑھتے۔

"والذین اذا فعلو فاحشۃ اوظلموا انفسھم ذکرو اللہ فاستغفروالذنوبھم ومن یغفر الذنوب الا اللہ ولم یصروا علی مافعلو وھم یعلمون اولٰئک جزاؤھم مغفرۃ من ربھم وجنات تجری من تحتھا الانھر خالدین فیھا ونعم اجر العاملین"

اور دوسری رکعت میں بعد قرأت فاتحہ یہ آیت پڑھتے:

"ولوانھم اذ ظلموا انفسھم جاؤک فاستغفرو اللہ واستغفرلھم الرسول لوجد و اللہ توابا رحیما ومن یعمل سوء او یظلم نفسہ ثم یستغفر اللہ یجد اللہ غفورا رحیما"

باقی نماز تہجد کو بطول قرأت ادا کرتے۔ غالبًا دوتین پارہ قرآن مجید پڑھتے تھے اور گاہ گاہ حالت غلبہ حضور میں نصف شب سے صبح تک ایک ہی رکعت میں گزر جاتی اور جب خادم پکارتا کہ صبح ہوئی جاتی ہے تب دوسری رکعت میں بہ تخفیف ادا فرما کر سلام پھیرتے پس ازاں بعد دوسری دو رکعتیں بقرأت طویلہ لیکن اول سے کم ادا کرتے اور علیٰ ہذا القیاس بعد کی رکعتیں ایک دوسرے سے کم ادا فرماتے بعد ازاں اگر اول شب میں وتر نہ پڑھتے تو تین وتر پڑھتے اور بعد فاتحہ پہلی رکعت میں سبح اسم ربک اور دوسری میں قل یاایھا الکٰفرون اور تیسری میں قل ھواللہ احد پڑھتے۔ سوم رکعت میں بعد قل ہواللہ قنوت حنفی کو قنوت شافعی میں ضم کرتے جیسے کہ حنفیوں کی کتاب میں موجود ہے۔

"اللهم اهدنا من هديت وعافنا من عافيت وتولنا فی من توليت وبارک لنا من اعطيت وقنا ربنا شرماقضيت انک تقضی ولا يقضی عليک انه لايذل من واليت ولا يعز من عاديت تبارکت ربنا وتعاليت نستغفرک ونتوب اليک وصلی اللّٰه علی النبی"
اوراگر وتر اول شب میں پڑھ لیا کرتے تو تو تہجد بارہ رکعت پڑھتے اور کبھی آٹھ اور کبھی دس پر بھی اکتفا فرماتے اور اکثر نماز تہجد میں سورۂ یٰسین پڑھتے اور فرماتے کہ اس کی قرأت میں نفع بسیار اور نتائج بے شمار ہیں۔ سورہ الم السجدہ اور ملک اور مزمل، سورۂ واقعہ اور چارقل پڑھتے۔ بعد نماز آخر سورۂ آل عمران اس جگہ سے پڑھتے "ان فی خلق السمٰوٰت والارض واختلاف الیل والنهار" الیٰ آخر سورۃ اور ستر دفعہ استغفر اللہ پڑھتے اور کبھی کبھی آیت کریمہ "رب انی ظلمت نفسی فاغفرلی فغفرله" ستر مرتبہ پڑھتے۔ بعد صبح تک مراقبہ کرتے یا کلمہ طیبہ پڑھتے یا قبل از صبح موافق سنت سنیہ علیٰ مصدرہ الصلوٰہ والسلام سوجاتے تاکہ تہجد بین النومین واقع ہو اور قبل صبح بیدار ہوتے اور وضو جدیدہ فرما کر سنت گھر پر پڑھتے بعد ازاں بجانب قبلہ داہنا ہاتھ داہنے رخسار کے نیچے رکھ کر لیٹ جاتے پھر اٹھ کر متوجہ مسجد ہوتے لیکن آخر میں اضطجاع ترک کردیا تھا بعد ازاں فرض فجر باجماعت کثیر اول وقت میں ادا کرتے۔ خود امامت فرماتے اور طوال مفصل پڑھتے اور بعد ادائے فرض اسی جلسہ میں دس مرتبہ "لا اله الا اللّٰه وحده لاشريک له له الملک وله الحمد يحی ويميت بيده الخير وهو علی کل شئی قدير" اور سات دفعہ "اللهم اجرنی من النار" بعد ازاں یہ آیت کریمہ تلاوت فرماتے "الهکم اله واحد لا اله الا هو الرحمن الرحيم وحٰم تنزيل الکتاب الی اليه المصير وآية الکرسی و کريمه فسبحن اللّٰه حين تمسون وحين تصبحون الی تخرجون" پھر یمین ویسار قوم کی طرف رجوع ہوکر دعا کے واسطے ہاتھ اٹھاتے۔ بعد دعا دونوں ہاتھ منہ مبارک پر لاتے بعد ازاں مع اصحاب حلقہ ذکر فرماتے اور شغل باطنی میں، بلندی آفتاب بقدر نیزہ مشغول رہتے۔ حلقہ میں کبھی حافظ سے قرآن پاک بھی سنتے اور بعد فراغ حلقہ دو رکعت نماز پڑھتے اول رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ آیۃ الکرسی اور سورۃ یٰسین تا "نفخ فی الصور" اور دوسری رکعت میں اس سورۃ سے تا آخر مذکور سورۃ الشمس پھر دو رکعت بہ نیت استخارہ پڑھتے۔ کبھی اول رکعت میں "قل یاایھا الکٰفرون" اور دوسری میں "قل ھو اللہ احد" اور کبھی پہلی میں "سبح اسم" والم نشرح وقل یاایھا الکٰفرون اور دوسری میں قل ھو اللہ احد تین مرتبہ اور معوذتین ایک ایک بار پڑھتے اور بعد

تشہد درود و استغفار اس طرح پڑھتے۔

"اللھم انت ربی لا الٰہ الا انت خلقتنی وانا عبدک وانا علی عھدک ووعدک ما استطعت واعوذ بک من شر ما صنعت ابولک بنعمتک علی وابو ء بذنبی فاغفرلی فانہ لایغفرالذنوب الا انت بعدہ دعا استخارہ پڑھتے "اللھم انی استخیرک بعلمک واستقدرک بقدرتک واسئلک من فضلک العظیم فانک تقدر ولا اقدر وتعلم ولااعلم انک انت علام الغیوب اللھم ان کنت تعلم ان ما ارید من ای عمل خیرالی فی دینی و دنیائی و معاشی وعاقبۃ امری الیوم فاقدرہ لی ویسرہ لی ثم بارک لی فیہ اللھم ان کنت تعلم ان ماارید من ای عمل شرلی فی دینی و دنیائی و معاشی وعاقبۃ امری الیوم فاصرفہ عنی واصرفنی عنہ واقدر لی الخیر حیث کان ثم ارضنی بہ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین"

بوقت شام بعد اتمام اوابین یہی دعا استخارہ پڑھتے اور بجائے الیوم اللیل پڑھتے اور جب بعد نماز صبح سکوت فرماتے تو بعض دعوات یومی بعد اشراق پڑھتے۔ دعوات یہ ہیں:

"اصبحنا واصبح الملک و الحمد للہ لا الٰہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شئی قدیر اللھم اسئلک خیر مافی ھذالیوم فتحہ ونصرہ ونرہ و برکتہ وھداہ واعوذ بک من شر ما ھذالیوم وشرما براہ اللھم ماصبح لی من نعمۃ او باحد من خلقک فمنک وحدک لا شریک لک فلک الحمدولک الشکر"

شام کے وقت بجائے الیوم واصبح امسی پڑھتے اور تین مرتبہ

اعوذ بکلمات اللہ التامات من شر ما خلق اور تین دفعہ بسم الذی لا یضرہ مع اسمہ شئی فی الارض ولا فی السمآء وھو السمیع العلیم اور سات دفعہ اللھم نبنی قبل ان ینی الموت اور سات دفعہ اللھم الھمنی رشدی واعذنی من شر نفسی اور سات دفعہ ربنا لاتزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب۔

سات دفعہ یامقلب القلوب قلب قلوبنا علی طاعتک اور سات دفعہ اللھم اغفر لامۃ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور سات دفعہ رب انی ظلمت نفسی فاغفرلی اور سو دفعہ سبحان اللہ وبحمدہ اور تینتیس دفعہ سبحان اللہ اور تینتیس دفعہ الحمد للہ اور تینتیس دفعہ (اللہ اکبر) اور ایک دفعہ لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد بیدہ الخیر وھو علی کل شئی قدیر اور بعض ادعیہ کو بعد نماز اوّابین پڑھتے اور ان چہار کلمات کو ہر فرض نماز کے بعد موافق اعداد مذکورہ بالا پڑھتے اور بعد ازاں خلوت میں تشریف لے جاتے اور بمقتضائے حال کبھی قرآن شریف پڑھتے اور کبھی کبھی کلمہ طیبہ کی تکرار کرتے اور گاہ گاہ طالبان خدا کو جدا جدا طلب کر کے احوال پُرسی فرماتے اور ہر ایک کے حال کے موافق ارشاد فرماتے اور بسا اوقات ایسا ہوتا کہ ان کے احوال خفیہ اگلا و پچھلا خود بہ خود تفصیل شرح فرماتے اور مقامات وکیفیات سے آگاہ فرماتے اور کبھی کبھی خاص اصحاب کو طلب فرما کر اسرار خاصہ ومعارف مکشوفہ بیان فرماتے اور ان کے پوشیدہ رکھنے میں کوشش کرتے اور معارف بیان کرتے وقت محسوس ہوتا کہ گویا القاء واعطاء حال کر رہے ہیں۔ بارہا ایسا اتفاق ہوتا کہ جس وقت طالب کوئی معرفت حضرت کی زبانی سنتے بمجرد سننے کے اس معرفت سے بتوجہ حضرت متحقق ہو جاتے اور ہر ایک کو اس کے حال واستعداد کے موافق ذکر وفکر فرماتے اور تمام کی علو ہمت واتباع سنت ودوام ذکر وحضور ومراقبت و اخفائے حال کی تاکید فرماتے اور تکرار کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی نہایت ترغیب دلایا کرتے اور فرماتے کہ تمام عالم بمقابلہ اس کلمہ معظّمہ کے مثل قطرہ کے ہے۔ بمقابلہ دریائے محیط کے فرماتے کہ یہ کلمہ طیبہ جامع کمالات ولایت ونبوت ہے اور فرماتے کہ فقیر کو معلوم ہوا ہے کہ اگر تمام جہان کو ایک مرتبہ کلمہ پڑھنے پر بخشدیں اور بہشت میں بھیج دیں تو بھی گنجائش رکھتا ہے۔

فرماتے کہ اس کے برابر کوئی آرزو دل میں نہیں ہے کہ ایک گوشہ تنہائی میں بیٹھ کر اس کلمہ کی تکرار سے متلذذ ومحظوظ ہوں مگر کیا کیا جائے تمام آرزو میسر نہیں اور مریدوں کو کتب فقہ کے مطالعہ کی تاکید فرماتے تاکہ معلوم ہو کہ کون سا مسئلہ مفتی بہ اور کون سا مسنون ومعمول اور کون بدعت ومردود۔ حضرت کے اصحاب وں سے خاموشی کی صحبت ہوتی اور اصحاب پر اس قدر دہشت وہیبت غالب تھی کہ مجال انبساط دم زدن نہ تھی اور حضرت کی تمکین اس درجہ کی تھی کہ باوجود تواتر وتکاثر واردات متنوعہ ومتلونہ ہر گز کبھی اثر تلوین ظاہر نہیں ہوا البتہ بسبیل ندرت چشم پُر آب ہو جاتی اور گاہ گاہ اثنائے بیان حقائق میں تلون رنگ رخسار ودیدہ ہو جاتا جب ضحوی کبریٰ ہو جاتا تو حضرت نماز ضحیٰ کی آٹھ رکعت ادا کرتے۔

ہر چند کہ چار رکعت جو اول پڑھتے تھے داخل ضحٰی تھیں حاصل یہ کہ نماز ضحٰی بارہ رکعت پڑھتے تھے اور کبھی بسبب قلت انہیں چار رکعت پر جو کہ اول پڑھتے اکتفا فرماتے اور کبھی دو ہی اول پر اور قرأت نماز چاشت بعد فاتحہ سبح اسم ربک، والشمس واللیل، والضحٰی اور چہار قل پڑھتے تھے۔ اوائل حال میں نماز تہجد وضحٰی وفی زوال میں اکثر تکرار وقرأت سورۂ یٰسین فرماتے حتیٰ کہ گاہ گاہ اسی اسی مرتبہ اس سورۃ کا دن رات میں پڑھنے کا اتفاق ہوا ہے جب ضحٰی کبرٰی ہو جاتا نماز ضحٰی خلوت میں ادا کر کے حرم سرا میں شریف لے جاتے اور کھانا تناول فرماتے اور کھاتے وقت فرزندوں اور درویشوں کو طعام تقسیم فرماتے اور جو کچھ پکتا سب میں حصہ رسد عطا فرماتے اور اگر اس وقت فرزندوں و درویشوں اور خادموں میں سے کوئی موجود نہ ہوتا اس کا حصہ رکھ چھوڑنے کے واسطے ارشاد فرما دیتے۔

## آپ کی غذا:

حضرت کے گھر کا کھانا نہایت لذیذ ہوتا۔ کھانا کھاتے وقت حضرت داہنا زانو کھڑا کر لیتے اور بایاں لٹا دیتے اور گاہ گاہ دونوں زانو کھڑے کر لیتے اور بسم اللہ پڑھ کر کھانا شروع کرتے اور بعض اوقات یہ دعا پڑھتے "بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شئی فی الارض ولا فی السمآء وھو السمیع العلیم۔ فاللہ خیرا حافظا وھو ارحم الرّٰحمین" اور سورۂ لایلاف پڑھتے اور کبھی یہ دعا پڑھتے "الحمد للہ الذی اطعمنا وسقانا واشبعنا وجعلنا من المسلمین" اور اگر کسی کی دعوت نوش فرماتے تو یہ بھی پڑھتے "اللھم اغفر لا کلہ ولباذ لہ ولمن کان لہ شیئا فیہ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ وسلم" اگر صاحب طعام موجود ہوتا تو فرماتے جزاکم اللہ ارزقنی کما تحب و ترضی اجعلھا عوانا ما یحب۔ اور تین انگلیوں سے لقمہ لیتے۔ محض اس نیت سے کہ کھانا سنت ہے۔ تناول فرماتے آپ کی غذا نہایت قلیل تھی مع ذلک فرمایا کرتے کہ بحکم اقتضائے آخر زمانہ بھوک میں کمال اتباع آنسرور دین و دنیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میسر نہیں ہوتا اور کھانا نہایت خشوع وخضوع سے تناول فرماتے اور اس امر کی مریدوں کو بھی نہایت تاکید فرماتے۔ فرمایا کہ عارف کو کوئی چیز ملکیت سے بشریت کی جانب کھانے زیادہ نہیں کھینچتی۔

## قیلولہ کے بعد کے اوقات:

بعد طعام کے تھوڑی دیر بحکم سنت قیلولہ فرماتے اور جیسے ہی سایہ پھرتا اور مؤذن اذان کہتا بجرد

استماع اللہ بے اختیار بقوت وعجلت تمام بستر سے زمین پر آتر آتے اور اس میں ناغہ نہ ہوتا۔ بوقت سننے اذان کے اعادہ کرتے مگر بوقت حیعلتین لاحول پڑھتے اور بعدازاں دعاء اذان پڑھ کر فی الفور ہی اٹھ کھڑے ہوتے اور وضو کر کے نفیس پوشاک پہن کر مسجد میں تشریف لے جاتے اول دو رکعت تحیۃ المسجد ادا کرتے اور فرماتے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے زمان بعثت سے تا زمان رحلت سنت زوال ترک نہیں کیں اور اس میں طوال مفصل پڑھتے اور کبھی بمقتضائے گنجائش اختصار قرأت پر اکتفا فرماتے۔ بعدازاں چار رکعت سنت مؤکدہ ظہر کی پڑھتے اور بعد تکبیر اقامت خود امامت فرماتے اور فرض ظہر پڑھتے اور قرأت طوال پڑھتے اور بعد فراغ فرض یہ دعا "اللھم انت السلام ومنک السلام تبارکت یاذالجلال والاکرام" پڑھ کر کھڑے ہو جاتے۔ بعدازاں دو رکعت سنت مؤکدہ پڑھتے اور پھر چار رکعت سنت زائد پڑھتے بعدازاں وعورت کہ بعد ظہر ماثورہ وہیں پڑھتے اس کے بعد قوم کی جانب ہو بیٹھتے اور اصحاب حلقہ کرتے اور حافظ قرآن شریف پڑھتا اور حضرت یاروں کی طرف مراقب ومتوجہ بیٹھ جاتے۔ بعد فراغ از حلقہ دو ایک سبق دینی درس فرماتے اور جب وقت عصر ہو جاتا تو تجدید وضو کے واسطے اٹھتے اور چار رکعت سنت عصر ادا کرتے۔ بعدازاں خود امام ہوتے اور جماعت فرض عصر بجماعت کثیر ادا کرتے بعدازاں ادعیہ ماثورہ وقت عصر کو پڑھ کر قوم کی طرف پھر بیٹھتے اور اصحاب حلقہ کرتے اور حافظ قرآن مجید پڑھتا اور اصحاب مراقب بیٹھتے اور کبھی احوال پرسی کا شغل کرتے اور متوجہ حال طالبان ہوتے اور ان کی ترقی کے واسطے ہمت فرماتے۔ کبھی کچھ اور عمل صالح کرتے بعدازاں اول وقت نماز مغرب پڑھتے اور بعد ادائے فرض دس مرتبہ لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحی ویمیت بیدہ الخیر وھو علی کل شئی قدیر پڑھتے اور سات دفعہ اللھم اجرنی من النار پڑھتے اور بعدازاں چار رکعت نماز اوابین پڑھتے اور اکثر اوقات اس میں سورہ واقعہ اور سورہ اخلاص اور گاہ چھے رکعت پڑھتے اور نماز عشاء کو بعد زوال بیاض افق کہ نزدیک امام اعظم شفق اسی سے مراد ہے وہ وقت متفق علیہ ہے مسجد میں تشریف لاتے اول دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھتے بعدازاں چار رکعت سنت یا دو رکعت گزارتے اور پھر فرض ادا کرتے اور بغیر اس کے کہ ادعیہ پڑھیں "اللھم انت السلام الخ" پڑھ کر اٹھ کھڑے ہوتے اور دو رکعت سنت مؤکدہ پڑھتے بعدازاں چار رکعت اور مستحب پڑھتے بعدازاں وتر پڑھتے

اور بعد ازاں الم السجدہ پڑھتے اور کبھی بعد فرض چار رکعت میں سورہ سجدہ وتبارک وقل یاایھا الکفرون و قل ھواللہ پڑھتے اور دعاء قنوت حنفی وشافعی کہ حنفیوں نے جمع کیا جمع کرتے۔ بعد ازاں دو رکعت بیٹھ کر پڑھتے اول رکعت میں اذا زلزلت الارض پڑھتے اور دوسری رکعت میں قل یاایھا الکفرون پڑھتے اور آخر میں ان دو رکعت کو ترک کر دیا تھا اور فرماتے تھے کہ اس میں اختلاف ہے۔ بروقت نماز حضرت ہر دو ابہام کان کی لو تک لے جاتے اور ہاتھوں کی انگلیوں کو بغیر اس کے کہ کھلی ہوں یا جڑی رکھیں بلکہ متوجہ قبلہ رکھتے اور اللہ اکبر کہتے ہوئے ہاتھوں کو نیچے لاتے اور زیر ناف داہنا ہاتھ بائیں ہاتھ پر اس طرح رکھتے کہ داہنے ہاتھ کی خنصر اور ابہام سے حلقہ ہو جاتا اور تین انگلیاں کلائی پر لمبی لمبی رکھی جاتیں اور دونوں پیروں کے درمیان چار انگشت کا فاصلہ ہوتا اور دونوں پیروں پر برابر زور رکھتے اور ایک پیر پر زور دے کر دوسرے کو آرام نہ دیتے اور قیام سجدہ کی جگہ نگاہ رکھتے بعد ازاں تکبیر کہتے ہوئے رکوع میں جاتے اور قدموں پر نظر رکھتے اور سر پشت کے برابر کرتے اور زانو انگلیاں کھول کر بقوت پکڑتے اور زانو ٹیڑھا نہ ہونے دیتے اور بعد ازاں قومہ بمقدار تسبیح جلسہ کرتے اور در حال انفراد سمع اللہ لمن حمدہ ربنالک الحمد پڑھتے اور دونوں سجدوں کے درمیان بقدر تسبیح جلسہ کرتے اور سجدہ میں ناک کی نرمہ پر نگاہ رکھتے اور پیٹ کو زانو سے اور زانو کو بازو سے جدا رکھتے اور بوقت سجدہ تمام اعضا پر برابر زور دیتے اور تشہد میں دونوں پیروں کی انگلیوں کو قبلہ کی جانب متوجہ رکھتے اور کنار پر نظر رکھتے اور حضرت کے تمام اصحاب نماز میں حضرت کی تقلید کرتے۔ بہت سے آدمی حضرت کو نماز پڑھتے دیکھ کر فریفتہ ہوتے بعد نماز عشاء اور قبل سونے کے حضرت سورۃ فاتحہ وآیۃ الکرسی وامن الرسول تا آخر وان ربکم اللہ خلق السموٰت والارض تامن المحسنین وقل ادعوا اللہ وادعوا الرحمن الخ اور چار قل پڑھتے اور جس وقت لیٹتے پہلوئے راست پر تکیہ کرتے اور داہنے ہاتھ کو رخسار مبارک کے نیچے رکھتے اور یہ دعا پڑھتے:

"اللھم باسمک ربی وضعت جنبی وبک ارفعہ ان امسکت نفسی فاغفرت وان ارشلتھا فاحفظھا بما تحفظ بہ عبادک الصلحین اللھم اسلمت وجھی الیک وفوضت امری الیک ومالجات ظھری الیک رغبۃ ورھبۃ الیک لا ملجا لا مجامنک الا الیک اللھم انی آمنت بکتابک الذی انزلت وبرسولک الذی ارسلت

و لحملهن اخر ما یتکلم به اللهم انی احمدک بکل لسان واستعیذ بک من البلایا و لا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم“

اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات کلھا من شر ماخلق تین مرتبہ اس کلمہ کی تکرار کرتے پھر تینتیس مرتبہ سبحان اللہ اور تینتیس مرتبہ الحمد للہ اور تینتیس مرتبہ اللہ اکبر اور ایک مرتبہ لا الٰہ الا اللّٰہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد بیدہ الخیر وھو حی لا یموت ابدا ابدا ذو الجلال و الاکرام وھو علی کل شئی قدیر اور سو دفعہ سبحان اللہ وبحمدہ پڑھتے اور سو دفعہ بعد نماز تہجد کے بھی پڑھتے اور سو دفعہ ہر روز مواظبت رکھتے پھر خواب کرتے۔

نماز جمعہ کو جس طرح کہ علماء حنفیہ نے فرمایا ہے اس طرح ادا کرتے اور بعد فرض جمعہ سات دفعہ سورۃ اخلاص اور سات دفعہ معوذتین مع بسم اللہ پڑھتے اور صلوٰۃ ظہر کو قبل جمعہ نہ ادا کرتے بلکہ اس کو مکروہ جانتے لیکن بعد ادائے جمعہ پڑھتے اور فرماتے کہ شرائط جمعہ بقول بعض اس وقت پائی نہیں جاتیں اور اس طرح نیت کرتے نویت ان صلی اللّٰہ تعالیٰ اربعہ رکعت آخر فرض ظھر ادرکت وقتہ ولم ادیہ اور ادائے نماز ظہر کو بجماعت نہ پڑھتے اور اگر کبھی کچھ بیماری وغیرہ ہوتی اور نماز جمعہ کو نہ پہنچتے تو تو مفرد ادا کرتے اور اسی طرح سفر میں طریقہ جاری رکھتے باوجود اس کے نماز با جماعت ادا کرنے کے نہایت حریص تھے اور فرماتے تھے کہ ہم تابع مجتہد ہیں انھوں نے جو فرمایا ہے وہ کرنا چاہیے اور جو منع کیا ہے اس کو نہ کرنا چاہیے اور آخر عشرۂ رمضان میں مسجد میں معتکف بیٹھتے اور عشرہ ذوالحجہ میں عزلت کرتے اور ان عشرات میں طاعات واذکار وصیام کے بہت حریص ہوتے اور درود پڑھتے اور شبہائے جمعہ کو معہ اصحاب حلقہ کر کے درود شریف پڑھتے۔ عید الاضحیٰ کو راہ میں تکبیریں بلند کہتے جاتے اور عشرۂ ذی الحجہ کو حاجیوں کی مشابہت کر کے سر اور ناخن نہ ترشواتے اور بعض ادعیہ ماثورہ پڑھا کرتے اور عشرۂ ذی الحجہ میں ہر روز نماز عشاء اور فجر کی دوسری رکعت میں سورۃ الفجر پڑھتے۔ نماز کسوف وخسوف پڑھتے اور نماز تراویح بیس رکعت ادا کرتے اور سفر وحضر میں بہ جمعیت تمام ادا کرتے اور تین قرآن شریف سے کم ایام صیام میں ختم نہ کرتے اور ہر چار رکعت تراویح کے بعد تین دفعہ ”سبحان ذی الملک والملکوت سبحان ذی العزۃ والعظمۃ والھیبۃ والقدرۃ والکبریاء والجبروت سبحان الملک الحی الذی لا ینام

لایموت سبوح قدوس ربنا ورب الملئکة والروح اللھم اجرنا من النار یا مجیر یا مجیر یا مجیر " پڑھتے اور دیگر ایام میں چونکہ خود حافظ قرآن تھے بعد نماز ظہر ہمیشہ تلاوت فرماتے تھے اور حلقات استماع قرآن شریف ہمیشہ جاری تھا اور نماز وغیرہ میں اس طرح قرأت پڑھتے کہ گویا ادائے معنی ضمن الفاظ میں فرماتے جاتے تھے اور سامعین کو بدیہی طور سے معلوم ہوتا تھا کہ اسرار قرآنی اس مقرب سبحانی پروارد ہو رہے ہیں بہت سے آدمی جو کہ مرید بھی نہ ہوتے تھے کہتے کہ حضرت قرآن اس طور سے پڑھتے ہیں گویا الفاظ ان کے دل سے نکلتے ہیں اور ہرگز آواز بنا بنا کر نہ پڑھتے تھے اور نماز تراویح میں اکثر سامعین کو غنودگی ہو جاتی تھی لیکن حضرت کو کبھی کچھ نہ ہوتی تھی اور اسی طرح کھڑے کھڑے قرآن سنتے۔ ملا بدرالدین سرہندی نے لکھا ہے کہ ایک روز میں نے حضرت سے عرض کیا کہ کیا باعث ہے کہ آپ کو کبھی غنودگی نہیں ہوتی۔ فرمایا شناوری دریائے اسرار قرآنی فرصت نہیں دیتی کہ پلک جھپکاؤں۔ سفر میں منزل پر پہنچنے تک تلاوت قرآن فرماتے اور جس وقت آیت سجدہ آتی فی الفور سواری سے نیچے اتر کر زمین پر سجدہ کرتے اور حالت انفراد میں تسبیحات رکوع و سجود پانچ و سات بار بلکہ نو و گیارہ پڑھتے اور کبھی تین مرتبہ اختصار فرماتے حسب موقع فرماتے کہ شرم آتی ہے کہ باوجود قوت و استطاعت حالت انفراد میں اقل تسبیحات پر اقتصار کیا جائے اور حالت امامت میں اس قدر کہتے کہ مقتدی بفراغت تین مرتبہ کہہ سکیں اور جس طرح اسباب کی احتیاط کرتے کہ سنت میں نقصان نہ ہو اسی طرح اس میں بھی احتیاط کرتے کہ زیادتی بھی نہ ہو اور سوائے نماز تراویح و کسوف و خسوف اور کسی نفل کی جماعت نہ کرتے اور اس کو مکروہ جانتے اور ہر کام نماز استخارہ سے شروع کرتے اور کبھی صرف دعائے استخارہ پر اکتفا فرماتے اور تشہد میں انگشت سبابہ سے اشارہ نہ کرتے کہ مذہب حنفی میں مکروہ و حرام ہے۔ ہر چند کہ بہت سے علماء اس کی سنیت کے بھی قائل ہیں مگر بحکم آنکہ اذا ورد الامر بین السنة والکراھة فترکه اولی معه ذلک۔ کبھی کبھی بمقتضائے حدیث نوافل میں اشارہ بھی کرتے تاکہ یہ عمل متروک مطلق نہ ہو اور مریض کی عیادت کو جاتے اور ادعیہ ماثورہ مریض پر پڑھتے اور دفع امراض کے واسطے توجہ باطنی فرماتے اور قبروں کی زیارت کو جاتے اور بدعائے استغفار مدد فرماتے اور اموات سے استعانت کو جائز رکھتے بلکہ خود بھی کرتے اور باطن سے توجہ رفع اسباب و ترقی درجات کرتے۔ دعوت خاص قبول فرماتے اور دعوت عام میں

تشریف نہ لے جاتے۔ خواص بشر کو خواص فرشتوں پر فضل دیتے اور نبوت کو ولایت سے افضل جانتے اگرچہ ولایت اسی نبی کی کیوں نہ ہو۔ غلبہ صحو کو غلبہ سکر پر ترجیح دیتے اور صحو خالص نصیب عوام کالانعام کہتے اور اولیائے عشرت کو جو کہ خلائق کی ہدایت میں مشغول ہوتے ہیں اولیائے عزلت سے جو کہ جنگل و پہاڑوں میں بیٹھتے ہیں بہتر جانتے اور تمام اصحاب کو تمام اولیائے امت سے خواہ وہ قطب ہوں یا غوث افضل جانتے اور مشاجرات صحابہ کو اجتہاد پر محمول فرماتے اور ہوائے نفسانی سے مبرا سمجھتے۔ طریق مشائخ میں طریقہ نقشبندیہ کو افضل سمجھتے اور فرماتے کہ یہ طریقہ طریقہ اصحاب ہے۔

بعض کتب مثل بیضاوی و بخاری شریف و مشکوٰۃ شریف و ہدایہ و شرح موقف و بیضاء حاشیہ عضدی و عوارف کا درس بھی فرماتے۔ تحصیل علوم کو سلوک صوفیہ پر مقدم کرتے اور فرماتے کہ صوفی جاہل مسخرہ شیطان ہے اور اگر کبھی سفر پر جانے کا اتفاق ہوتا تو دوشنبہ و پنجشنبہ کو شروع کرتے اور باقی ایام کو سفر کے واسطے مبارک جانتے کہ ماالایام ایام اللہ و العباد باللہ اور جب سفر پر متوجہ ہوتے تو دو رکعت نماز استخارہ پڑھتے اول رکعت میں قل یایھا الکفرون اور دوسری میں قل ھو اللہ احد بعد نماز دعائے استخارہ پڑھتے اور برآمد ہوتے وقت سورہ فاتحہ و آیۃ الکرسی اور چاروں قل پڑھتے اور جس وقت سوار ہوتے تکبیر کہتے اور یہ آیت پڑھتے "سبحٰن الذی سخرلنا ھذا وما کنا له مقرنین وانا الی ربنا لمنقلبون" اور جب شہر یا قریہ میں داخل ہوتے تو یہ پڑھتے "اللھم اسئلک خیرھا و خیر مافیھا واعوذ بک من شرھا وشرما فیھا" اور جب منزل پر نزول ہوتا تو یہ دعا پڑھتے "رب انزلنی منزلا مبارکا وانت خیر المنزلین" اور اثناء عبور راہ میں اتر پڑھتے اور تین مرتبہ یہ دعا پڑھتے "اعوذ بکلمات اللہ التامات من شر ما خلق" اور دو رکعت نماز بھی پڑھتے۔ سفر میں ہمراہیوں کو تلاوت سورۂ قریش کی ترغیب دیتے جب منزل پر پہنچتے واسطے خیریت منزل کے دعاء استخارہ پڑھتے اور بوقت تند ہوا چلنے کے یہ دعا پڑھتے "اللھم اجعلھا ریاحا ولا ریحا اللھم انی اسئلک خیرھاوخیر مافیھا وخیرنا ارسلت به اعوذ بک من شرھا وشر مافیھا و ما ارسلت به" اور بوقت رعد وظہور صاعقہ یہ تسبیح پڑھتے "سبحان من یسبح الرعد بحمدہ والملائکة من خیفته" اور کسی کو بلا میں مبتلا دیکھتے تو یہ پڑھتے "الحمد للّٰہ الذی عافانی ممابتلاہ به وفضلنی علی ممن خلقنا تفضیلا وجعلنی

من المسلمین" اور جب آئینہ دیکھتے تو یہ پڑھتے۔ "اللھم حسن خلقی کما احسنت خلقه و حرم وجهی علی النار" اور اگر اتفاقاً بازار میں گزر ہوتا تو کلمہ توحید پڑھتے لا الٰه الا الله وحده لا شریک له له الملک وله الحمد یحیی ویمیت وهو حی لا یموت وهو علی کل شئی قدیر ابداابدا ذو الجلال والاکرام اور جس وقت مسجد میں آتے اگر مکروہ وقت نہ ہوتا تو دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھتے اور اس میں کبھی فرق نہ آتا بوقت داخل ہونے کے نیت اعتکاف فرماتے اور اس طرح نیت کرتے "اعتکف مادمت فی هذاا لمسجد" اور جب دولت خانے سے باہر تشریف لاتے تو یہ پڑھتے "توکلت علی الله واعتصمت بالله لا حوال ولا قوۃ الا بالله العلی العظیم" اور جب ہلال دیکھتے تو یہ دعا پڑھتے "اللھم اھله علینا بالامن والامان" اور اگر مریض کی عیادت کو جاتے تو "عفاک الله" کہتے اور جب نیا لباس پہنتے تو پڑھتے الحمد لله الذی کسانی هذا الثواب بغیر حول منی ولا حول منی ولا حول قوۃ اور لباس کا نام بھی تعین کرتے۔ اگر عمامہ پہنتے تو ہذا العمامہ اور قمیص ہوتا تو ھذا القمیص فرماتے۔ غرض یہ کہ ہر ایک امر میں حضرت کمال رعایت سنت و مستحب رکھتے تھے اور اس امر کی خادموں کو بھی نہایت تاکید ہوتی تھی۔

## طلاب کے لیے حضرت کے چند نصائح:

آپ نے فرمایا کہ:

"طالب کو چاہیے کہ اپنے دل کو سب جانب سے خالی کر کے اپنے شیخ کی طرف متوجہ کرے"

فرمایا:

"اپنے شیخ کی اجازت کے بغیر کوئی نفل نہ پڑھے یا دیگر عبادت نہ کرے"

فرمایا:

"اس کے سامنے کسی کی طرف ملتفت نہ ہو اور بالکل اسی کی طرف متوجہ رہے یہاں تک کہ ذکر خدا بھی نہ کرے مگر کہ وہ حکم کرے اور

فرض وسنت موکدہ کے علاوہ اس کے سامنے کوئی نماز نہ پڑھے"

فرمایا:

"جہاں تک ہو سکے ایسی جگہ نہ کھڑا ہو کہ اس کا سایہ اس کے شیخ کے سایہ یا لباس پر پڑے"

فرمایا:

"اس کے مصلے پر پاؤں نہ رکھے اور اس کے وضو کرنے کی جگہ پر وضو نہ کرے"

فرمایا:

"اپنے شیخ کے خاص کیے ہوئے برتنوں کو استعمال نہ کرے"

فرمایا:

"اس کے سامنے نہ کھائے نہ پیے اور نہ کسی سے بات کرے اور نہ ہی کسی طرف متوجہ ہو"

فرمایا:

"اپنے شیخ کی غیر حاضری میں اس جگہ کی طرف جہاں کہ وہ بیٹھا ہو پاؤں دراز نہ کرے اور لعاب دہن بھی اس طرف نہ پھینکے"

فرمایا:

"جو کام پیر کرے اس کو صواب اور صحیح سمجھے اگر چہ ظاہر میں درست نہ معلوم ہوتا ہو کیونکہ وہ جو کچھ کرتا ہے الہام سے کرتا ہے اور خدا کی اجازت سے کرتا ہے اس پر اعتراض کی گنجائش نہیں۔ اگر چہ بعض صورتوں میں اس کے الہام میں بھی خطا ہو سکتی ہے اور وہ خطا اجتہادی غلطی کی مانند ہے اور اجتہادی غلطی پر ملامت واعتراض جائز نہیں"

فرمایا:

"ہر بات میں پیر کی پیروی کرے۔ کھانے، پینے، پہننے، سونے،

عبادت کرنے میں اور نماز اس کی طرح ادا کرے اور علم فقہ کو اس کے اعمال سے سیکھے''

فرمایا:

''اپنے شیخ کی حرکات وسکنات میں کسی میں اعتراض کو داخل نہ ہونے دے اگرچہ بہت ہی کم اعتراض کیوں نہ ہو۔ کیونکہ اعتراض کرنے والا نعمت سے محروم اور سعادت سے دور رہتا ہے۔ (خدا ہمیں اس بلائے عظیم یعنی اعتراض سے بچائے)''

فرمایا:

''اپنے پیر سے ہرگز کرامات کا طالب نہ ہو۔ کیونکہ کبھی سنا ہے کہ کسی مومن نے بھی پیغمبر سے معجزہ طلب کیا؟ معجزہ کفار طلب کرتے ہیں اور منکرین دین نہ کہ مومن۔ اگر کوئی شبہہ پیدا ہو تو پیر کی جناب میں عرض کرے اگر پھر بھی حل نہ ہو تو سمجھے کہ میری کم عقلی کی وجہ سے ہے ورنہ کسی نقصان کو شیخ کی جانب عائد نہ کرے''

فرمایا:

''بلا اجازت و بلا ضرورت اپنے شیخ سے جدا نہ ہو۔ کیونکہ غیر کا اس پر اختیار کرنا ارادت کے منافی ہے''

فرمایا:

''اپنی آواز کو اس کی آواز پر بلند نہ کرے اور بلند آواز سے اس کے ساتھ بات نہ کرے کیونکہ یہ سوء ادب ہے''

فرمایا:۔

''جو فیض پہنچے اس کو اپنے شیخ کے توسل سے خیال کرے۔ اگر واقعہ میں دیکھے کہ کسی اور شیخ سے فیض پہنچا ہے۔ اس کو بھی اپنے شیخ سے سمجھے۔ کیونکہ شیخ جامع کمالات و فیوض ہے۔ وہ فیض خاص مرید کی

استعداد کے مطابق شیخ کے لطائف میں سے کسی لطیفہ کا ہے جو کہ دوسرے شیخ کی صورت میں ظاہر ہوا اور طالب نے اپنے شیخ کے لطیفہ کی صورت کو دوسرا شیخ خیال کیا ہے اس مغالطہ سے بچنا چاہیے''

فرمایا:

''پیر کے ذریعہ سے ہی خدا تک پہنچ سکتے ہیں۔ پیر اپنے قلب و روح سے طالب کی روح کو صاف کرتا ہے اور خدا تک پہنچاتا ہے''

فرمایا:

''اپنے پیر کے وسیلہ سے ہی نفس امارہ سے رہائی ملتی ہے اور نفس مطمئنہ حاصل ہوتا ہے اور کفر طبعی سے اسلام حقیقی ملتا ہے''

فرمایا:

''اپنی سعادت کو اپنے پیر کی قبولیت میں سمجھے اور اپنی شقاوت کو اس کے رد میں جانے (خدا تعالیٰ ہم کو ارتداد شیخ سے بچائے)''

فرمایا:

''جب تک مرید اپنے ارادوں کو اپنے پیر کے ارادوں میں فانی نہ کرے خدا تعالیٰ کی رضا کے مقام کی سیر نہیں کرسکتا''

## حضرت کا ارتحال وآخری کلمات ووصایا:

چوں نقش کلک موج سرِ بحر بے ثبات
ہے رسم نقش ہستی انساں دمِ حیات
جب انبیاء بھی عالم ظاہر سے چل دیے
چکھی ہے اولیاء نے بھی جب لذت وفات
صدمہ ضرور ہوتا ہے شکوہ مگر نہیں
دیکھو بہ نگہ خاص کہ ہیں اولیاء حیات

حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے چالیسویں سال خلعت فاخرۂ ختم رسالت زیب تن فرمایا۔
حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کو عین سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق چالیسویں سن خلعت تجدید الف وقیومیت عطا ہوا۔

اس خلعت کے عطا ہونے کے تیئسویں سال کے آخر میں نماز عید الاضحیٰ سے فارغ ہو کر حضرت قیوم اول نے لوگوں سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''میں نے آپ لوگوں کو پہلے سے اطلاع کی ہوئی ہے کہ دنیا سے عنقریب سفر کرنے والا ہوں اور قضائے مبرم سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میری عمر حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق تریسٹھ سال کی ہوگی۔ اب تریسٹھواں سال آخر کو پہنچ گیا ہے۔ قریب ہے کہ تم سے جدا ہوں اور رفیق اعلیٰ کے دیدار سے مشرف ہوں۔ اے بندگان خدا! جو کچھ مجھے خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے پہنچا اور جو کچھ رسول صلی اللہ علیہ وسلم خدا سے لائے تھے میں نے تم کو پہنچا دیا۔ تم جانتے ہو کہ اپنی خدمات تجدید الف اور ترویج ملت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم میں کس قدر کوششیں کیں اور دشمنان دین سے سختیاں سہیں۔ بادشاہ وقت کی قید میں مقید ہونے اور لشکر شاہی میں موجود رہنے کی پابندی قبول کی مگر اپنے فرض کو نہیں چھوڑا۔
اب میں آپ سے جدا ہونے کو ہوں اور آپ کو خدا کے سپرد کرتا ہوں۔ میری ملاقات آپ سے قیامت کے دن حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیش گاہ میں ہوگی۔ آپ گواہ رہیں کہ میں نے اپنے فرائض کی ادائیگی میں کوئی تقصیر نہیں کی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تم سے پوچھیں گے کہ مجدد الف ثانی تم نے کس طرح زندگی کاٹی؟''

سب نے بالاتفاق اس نائب اتم رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ:

آپ نے ترویج شریعت وتجدید ملت میں پوری سعی فرمائی اور ہمیں سیدھی راہ دکھائی اور اس مقصد کی پیش رفت میں جو تکلیفیں اور سختیاں آپ پر وارد ہوئیں آپ نے صبر کے ساتھ جھیلیں۔ پروردگار کا شکر بجالا کر ہماری ہدایت میں مصروف رہے۔ دنیا بھر کو گمراہی سے نکال کر راہ راست پر لگایا اور شریعت وطریقت کو زیب وزینت دی اور مسلمانوں کے اوقات کو ٹھیک اصحاب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اوقات کے مشابہ کر دیا۔ اللہ آپ کو جزائے خیر دے''

یہ کہہ کر سب نے عرض کیا کہ ہم یہی گواہی جناب خاتم الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حضور دیں گے۔ اس کے بعد حضرت مجدد نے ان کے حق میں دعا فرمائی کہ اللہ تعالیٰ تم کو نہایت کمال پر پہنچاوے اور دنیا کا عیش بھی فراخ کرے۔

فرمایا کہ:

''میں آپ سب کو وصیت کرتا ہوں کہ قرآن وسنت پر قایم رہو۔ مجتہدین کی تابعداری کرو۔ اس میں سرمو فرق نہ آئے کہ اس سے دین وایمان میں خلل ہوگا۔
غیر شرع پیروں سے پرہیز کرو۔۔۔۔

یہ وصایا بیان فرما کر فرمایا:

''اے یارو! اب میں تم سے وداع ہوتا ہوں''

یہ خبر سنتے ہی مخلوق میں شور برپا ہوا۔ بعدہ آپ خلوت خانے میں تشریف لے گئے۔ خلوت خانے میں آپ نے تھوڑی دیر قیلولہ فرما کر اپنے اہل حرم وفرزندوں کو فرمایا کہ:

''دو ماہ کے بعد جو سردی آنے والی ہے ہم اس وقت اس گھر میں نہ ہوں گے''

محرم کی بارہویں تاریخ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے یہ خبر دے دی کہ مجھ سے فرمایا گیا ہے کہ:

''اب چالیس پچاس دن میں اس جہان سے چل دینا چاہیے''

یہ خبر سن کر گھر والے رونے لگے۔ ان ایام میں آپ پر گریہ غالب تھا۔ حضرت سعید خازن الرحمت نے گریہ کی وجہ پوچھی۔ فرمایا:

''اشتیاق ذوالجلال غالب ہے''

پھر انھوں نے فرمایا کہ حق تعالیٰ نے آپ کو اس جہان کی زندگی کا اختیار دیا ہوا ہے فرمایا:

''ہم تم کو بعد ارتحال بہ نسبت اس زندگی کے زیادہ مدد دے سکیں گے''

انہی ایام میں حضرت اپنے والد ماجد کے مزار پر تشریف لے گئے اور بہت مدت تک دعا و استغفار فرماتے رہے۔ حتیٰ کہ ناظرین کو اندوہ پیدا ہوا کہ وہ بھی اس قبرستان والوں میں ہوتے اور اس دعا سے حصہ پاتے۔ اس کے بعد امام رفیع الدین کے مزار پر تشریف لے گئے وہاں بھی ایسا ہی معاملہ ہوا۔ ماہ صفر کی بائیسویں تاریخ آپ نے سب اصحاب کو مجمع میں فرمایا کہ:

''اب چالیس دن پورے ہو گئے ہیں۔ دیکھیں ان آٹھ سات دن میں کیا ہوتا ہے''

آپ نے فرزندان عروۃ الوثقیٰ اور حضرت خازن الرحمت سے فرمایا:

''ان صحت کے دنوں میں جتنے کمال جو نوع بشر کے واسطے ممکن تھے مجھے عطا فرما دیے''

مخدوم زادوں کا دل بہت گھبرایا۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر آیت کریمہ الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا نازل ہونے میں ایک رمز پوشیدہ تھی اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا دل گھبرایا تھا۔

جمعرات کے دن تیئسویں ماہ صفر کو آپ کو سخت بخار لاحق ہوا اور آنحضرت نے بدن کے کپڑے اتار کر تقسیم فرما دیے اور دوسرے دن جمعہ کو باوجود سخت ضعف و حرارت حضرت نماز جمعہ کے لیے تشریف لائے اور لوگوں سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''یہ ہمارا آخری جمعہ ہے''

اور پہلے وصایا کو پھر دہرایا۔ ذکر مراقبہ و اتباع شریعت والتزام سنت و اجتناب از بدعت کی تاکید فرمائی۔ فرمایا کہ:

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو دانتوں سے پکڑے رکھو''

اور فرمایا:

''میری تجہیز و تکفین مطابق سنت ہو، کسی کی نگاہ میرے ستر پر نہ پڑے۔ غسل پر میرے دو فرزندوں اور دو اعظم خلفاء کے سوا اور کوئی نہ ہو اور میری قبر کسی گمنام جگہ پر بناؤ''

فرزندوں نے عرض کی کہ آپ نے اس سے پیشتر اس روضہ کی شرافت بیان فرمائی ہے جو بڑے بھائی کی مزار پر بنایا گیا ہے اور یہ فرمایا تھا کہ میری قبر اس جگہ ہوگی اور دفن کی جگہ مقرر فرما دی تھی۔ فرمایا کہ ہاں ایسا ہی تھا لیکن اب شوق ایسا ہے کہ قبر گمنام جگہ پر ہو۔ جب مخدوم زادوں کی طرف سے اس امر کی قبولیت میں توقف دیکھا تو فرمایا کہ ایسا نہ کرو تو شہر کے باہر والد بزرگوار کے مزار کے پاس مجھے دفن کر دینا۔ یا شہر کے باہر قبر بنا دینا لیکن قبر کچی بنانا۔ تاکہ تھوڑے عرصے میں بے نام و نشان ہو جائے۔

خواجہ ہاشم کشمی زبدۃ المقامات میں نقل فرماتے ہیں کہ:

''آنجناب کا فرمانا اس امر کی دلیل ہے کہ آنجناب حضرت الوہیت بے نشاں کے مظہر اتم ہیں اور اس بات کا مؤید یہ واقعہ بھی ہے جو میں نے دیکھا۔ کہ آنجناب نے انتقال فرمایا ہے اور میں ہر طرف فریاد کرتا پھرتا ہوں۔ کبھی کہتا ہوں ''این احمد'' کبھی کہتا ہوں ''این اللہ'' اتنے میں کسی نے کہا حضرت کا مزار اس بڑی مسجد میں ہے۔ جب مسجد میں آیا تو ایک لکیر مسجد میں طولاً و عرضاً نظر پڑی۔ ملہم حقیقی کی طرف سے مجھے کہا گیا کہ حضرت کے سوائے اس قدر نشان کے اور کچھ نہیں رکھتی اور اس وقت میرے دل میں اس طائفہ علیہ کی نسبت فنائیہ و بقائیہ وارد ہوئی۔ جس کے متعلق حضرت نے آیہ کریمہ ''**ھل اتی علی الانسان حین من الدھر لم یکن شیأ مذکورا**'' کی تشریح میں تصریح فرمائی ہے اور میر عارف نے بھی ایسا ہی واقعہ دیکھا۔ نیز حضرت کے مخلصوں میں سے ایک درویش نے فقیر (خواجہ

ہاشم کشمی مؤلف برکات الاحمدیہ) سے بیان کیا کہ میں نے واقعہ میں دیکھا کہ ایک درخت بہت بلند آسمان تک پہنچا ہے۔ اور جہان کو ڈھانپے ہوئے ہے۔ جس کے سایہ کے نیچے لاکھوں کروڑوں لوگ آرام کررہے ہیں۔ ناگہاں وہ درخت تند ہوا سے زمین پر گر پڑا ہے اور اس کے گرتے دنیا میں شور مچ گیا ہے۔

شور برخاست مگر دامن محفل بشکست
گریہ زد جوش مگر آبلہء دل بشکست

فقیر دلریش اس درویش کے واقعہ سے ہراساں تھا کہ یکا یک حضرت کی وفات حسرت آیات کی خبر پہنچی۔ حضرت کا وجود باجود بحکم آیہ کریمہ ''کشجرۃ اصلھا ثابت و فرعھا فی السمآء'' تمامی شجر شریعت غرا تھا''

الغرض جب حضرت نے فرزندان گرامی کی طرف سے مزار شریف کی جگہ قبول کرنے میں توقف و حیرانی دیکھی تو مسکرا کر فرمایا تمہارا اختیار ہے جہاں چاہو دفن کر دینا۔

اس کے بعد مخدوم زادوں کی والدہ ماجدہ کو طلب فرما کر ارشاد فرمایا تم میرا کفن اپنے مہر کے روپوں میں سے بنانا۔ اتنا فرما کر رخصت کیا۔ اس کے بعد عورتوں کو پاس نہ آنے دیا۔ اس شدت مرض میں حضرت پر علوم حقائق و معارف کا کمال ظہور ہوا۔ جو آپ نے بیان فرمائے ہیں۔ حضرت خواجہ محمد سعید خازن الرحمت نے عرض کیا کہ ضعف سے تکلیف ہوتی ہوگی۔ پھر بیان فرما دینا۔ آپ نے فرمایا بیٹا وقت کہاں ہے اور فرصت کس کو۔ ارتحال سے دو تین دن پیشتر آنجناب پر بیہوشی طاری ہونے لگی۔ حضرت خازن الرحمت نے عرض کی کہ حضرت یہ بے ہوشی ضعف سے ہے یا استغراق معارف سے۔ آپ نے فرمایا استغراق سے بعض معاملات درپیش ہیں۔ میں متوجہ ہوں کہ بعینہٖ منکشف ہوں۔ چنانچہ حضرت نے ان معاملات کو مخدوم زادوں پر ظاہر فرمایا۔ جن میں سے بعض حضرت قیوم ثانی عروۃ الوثقیٰ نے اپنے مکتوبات کی جلد اول دو سو تر اسی مکتوب میں بھی ظاہر فرما دیا ہے۔

## آپ کی استقامت:

آپ کی بیماری کے ایام میں آپ کی عبادت کے اوقات اور وظائف میں کوئی خلل نہیں پڑا۔ حسب معمول ذکر شغل وظائف مراقبہ اور دن رات کے اوراد ماثورہ اور نماز باجماعت ایام صحت کی طرح تا بآخر دم ادا ہوتے رہے اور اتباع شریعت میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ سہ شنبہ کی رات اٹھائیسویں صفر کو اس سے اگلا دن آپ کے وصال کا تھا۔ آپ نے اپنے خدمت گاروں کو فرمایا کہ اب آخری رات تمہاری تکالیف کی ہے۔ کل تم اس محنت سے سبکدوش ہو جاؤ گے۔ رات بھر تمام مسنون دعائیں جو صحیح بخاری و مسلم میں وارد ہیں پڑھتے رہے۔ ایک تہائی رات باقی تھی کہ اٹھ کر وضو فرمایا اور نماز تہجد کھڑے ہو کر پڑھی اور فرمایا یہ ہماری آخری تہجد ہے۔ جب صبح ہوئی۔ فجر کی نماز باجماعت ادا کر کے حسب معمول مراقبہ فرمایا اور اشراق کی نماز جمعیت سے پڑھی اور ادعیہ ماثورہ پڑھیں۔ پھر فرمایا پیشاب کے لیے چلبچی لاؤ۔ چلبچی لائی گئی۔ اس میں ریگ نہ تھی۔ پھر فرمایا کہ ریگ ڈال کر لاؤ کہ قطرات پیشاب بستر پر پڑنے کا احتمال ہے۔ جب ریگ ڈال کر لائے تو فرمایا اب وقت تنگ ہے۔ اس قدر فرصت نہیں ہے کہ پیشاب کر کے وضو کر سکوں، اٹھالو اور مجھ کو فرش پر لٹا دو۔ ویسا ہی کیا گیا جب بستر پر تکیہ لگایا۔ تو مسنون طریقہ پر سر شمال کی طرف اور منہ قبلہ کی طرف داہنا ہاتھ تھوڑی مبارک کے نیچے داہنی طرف رکھ کر ذکر میں مصروف ہوئے۔ جب حضرت محمد سعید خازن الرحمت نے دم کی تیزی محسوس کی عرض کیا مزاج مبارک کیسا ہے۔ آپ نے فرمایا اچھا ہے۔ جو دو رکعت نماز پڑھ چکے ہیں کافی ہے۔ یہ کلمہ آپ کا آخری کلام ہے۔ پھر سوائے ذکر الٰہی کے کسی سے بات نہیں کی اور ایک لحہ کے بعد اللہ اللہ کہتے ہوئے جان جان آفریں کے سپرد کی اور واصل بحق ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فریاد | از | گردشِ | زمانہ |
| میداد | ز جور | دست | ایام |
| قطب | ارشاد | شیخ | احمد |
| گردید | بخلق | فیض | او عام |
| در | ماہ صفر | بہ بست | و ہشتم |

بگذشت زو ہر بے سر انجام
از رفتن او ز بے دلاں رفت
یکبار قرار و صبر و آرام
شد روز وصال عاشقاں شب
شد صبح امید طالباں شام
تاریخ وصال او بر آمد
افسوس فتادہ برج اسلام

آپ کی عمر مبارک سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق ۶۳ رسال تھی۔ مرض کے دن عمر مبارک کے سالوں کے برابر تھی۔ یعنی تریسٹھ اور بحکم حدیث شریف حمیٰ یوم کفارہ ستہ ۔ آپ کی بیماری عمر بھر کا کفارہ ہوئی۔ آپ کے انتقال کے دن آسمان کا اطراف سرخ تھا۔ شرح الصدر میں ہے آسمان و زمین مومن کی موت پر روتے ہیں۔ آسمان کا رونا اس کے اطراف کا سرخ ہونا ہے۔

## تجہیز و تکفین:

جب آنحضرت کو تختہ غسل پر لایا گیا حاضرین نے معائنہ کیا کہ حضرت نے نماز کے طور پر ہاتھ باندھے ہوئے تھے۔ داہنے ہاتھ کا انگوٹھا اور خنصر سے بائیں ہاتھ کے گٹے پر حلقہ دیا ہوا تھا۔ حالانکہ حضرت عروۃ الوثقیٰ اور خازن الرحمت نے انتقال کے بعد آنجناب کے ہاتھ دراز کر دیے تھے۔ غسل کے وقت تختہ پر تبسم فرمارہے تھے۔ اور کچھ عرصہ تک ویسے ہی متبسم رہے۔ چنانچہ حاضرین سے فریاد اٹھی اور زبان حال سے یہ شعر پڑھنے لگے۔

یاد داری کہ وقت زادن تو ہمہ خنداں و بدند تو گریاں
آں چناں زی کہ وقت مردان تو ہمہ گریاں شوند تو خنداں

آپ کے دست مبارک کو کھول کر دائیں کو بائیں پر لٹا دیا۔ سیدھی طرف غسل دے کر بائیں طرف غسل دینے کے لیے وجود مبارک کو حرکت دی گئی تو پھر دونوں ہاتھ ویسے ہی ہو گئے۔ جیسے نمازی کے قیام میں ہوتے ہیں۔ پھر لوگوں نے کھول دیے پھر ویسے ہی ہو گئے۔ تین دفعہ ایسا ہی ہوا۔ پھر تیسری دفعہ کھولنے

لگے تو ہر چند زور لگایا مگر ہاتھ اپنی جگہ سے نہ ہٹے۔ لوگوں کو یقین ہوا اس میں کوئی راز ہے۔ حضرت عروۃ الوثقیٰ نے کھولنے سے روک دیا اور فرمایا حضرت کی مرضی مبارک ہاتھوں کو کھولنے کی نہیں ہے۔

کفن کے وقت حضرت کے دست مبارک بطریق سنت نماز اسی طرح تھے۔ کفن تین سفید کپڑوں کا دیا گیا۔ لفافہ، قمیص، ازار۔

قمیص بہ روایت متفق علیہ کے دونوں کندھوں پر سے چاک کیا گیا اور عمامہ نہ دیا گیا۔ اسی پر علماء امت کا اتفاق ہے۔ حضرت خواجہ محمد سعید نے نماز جنازہ کی امامت فرمائی اور نماز جنازہ کے بعد دعا کے لیے توقف نہیں کیا گیا۔ ایسا ہی مسنون ہے۔ جب جنازہ مبارک گنبد کے اندر پہنچا تو حضرت خواجہ محمد صادق اکابر اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کی قبر اپنے پیر اور والد بزرگوار علیہ الرحمۃ کی تعظیم کے لیے ایک ہاتھ سے زیادہ مشرق کی طرف ہٹ گئی۔ چنانچہ مرقد انور کے لیے وہ ہی جگہ تجویز کی گئی۔ اس کے متعلق پہلے بھی مذکور ہو چکا ہے۔

حضرت شاہ عبدالغنی رحمۃ اللہ علیہ مہاجر مکی نے روضہ متبرکہ کی شان میں چند ابیات رقم فرمائے۔

اے خاک پاک روضہء عبیری و عنبری
کاہل جہان زبوے تو مدہوش گشتہ اند
ساقی فشاند بر تو خوش آبیکہ اہل دہر
عاقل بہ پیشت آمدہ مخمور رفتہ اند
سرّی زخاک خلد تو داری کہ اہل ارض
یک نفحہ از تو یافتہ بر چرخ رفتہ اند
نے نے تراز تربت یثرب گرفتہ اند
پنہاں زروم و شام بسر ہند ہشتہ اند
ایں خاک احمدی است بذات احد نگر
نے یک کہ صد ہزار ازیں خاک جستہ اند
اہلاً و مرحبا پے زوّار تو بسے
اقفال بُعد بر رخ اعدات بستہ اند

یارب مکن خلاص ازیں خاکِ در مرا
بدحال آنکساں کہ ازیں خاکِ رستہ اند
بشرے بخواب ناز بہ پہلوئے دو شبل
یارب چہ راز ہا است کہ اینجا نہفتہ اند
نہ نغمہء مدح تو ساز کرد
کرّ و بیان عرش ہم اینگونہ گفتہ اند

حضرت کے یہ سوانح مختصراً پیش کیے گئے ورنہ مفصل دیکھنا مطلوب ہو تو ضخیم کتب ملاحظہ کی جائیں۔

انجام میں اس احقر کی دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ بہ طفیل اپنے حبیب مقبول حضرت محمد رسول اللہ علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام اس سعی کو جو اللہ جل جلالہ نے محض اپنے فضل وکرم سے سیدی ومولائی حضرت قبلہ عالم جنابشاہ صاحب مدظلہ علی پوری (پیر سید جماعت علی شاہ علی پوری علیہ الرحمۃ) کی نظر کیمیا اثر کی برکت سے اس عاجز سے سرانجام فرمایا ہے اس کو قبول فرمائیں اور جملہ مؤمنین ومسلمین پر کرم کریں اور خصوصاً انگریزی خوان احباب وطلبہ کو جن میں سے اکثروں کی حالت نہایت خطرناک نظر آرہی ہے۔ فیوض دارین سے بہرہ ور فرمائیں۔ آمین یارب الکریم۔ ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد۔

☆......☆......☆

## مآخذ:

۱......حضرات القدس
۲......مکتوبات حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز
۳......زبدۃ المقامات مصنفہ مولانا ہاشم کشمی رحمۃ اللہ علیہ
۴......برکات الاحمد یہ مصنفہ مولانا ہاشم کشمی رحمۃ اللہ علیہ
۵......روضہ قیومیہ قلمی

۶......حدیقۂ محمودیہ

۷......تذکرۃ المشائخ نقشبندیہ

۸......حدیقۃ الاولیاء

۹......مکتوبات حضرت خواجہ عروۃ الوثقیٰ قیوم ثانی قدس سرہ العزیز

☆......☆......☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# علم الکلام میں حضرت مجدد الف ثانی کے اجتہادات

پروفیسر غلام مصطفیٰ مجددی نوری

(ایم۔اے علوم اسلامیہ، پنجاب)



پروفیسر غلام مصطفیٰ مجددی نے اس موضوع پر بڑی تحقیق وتدقیق سے سیر حاصل تحریر فرمایا ہے۔ اُن کا یہ تحقیقی مقالہ کمپوز ہو چکا تھا مگر صفحات کی تنگی کے سبب صرف اس کا اختصار "جہان امام ربانی" کی اقلیم یازدہم میں شائع کیا گیا تھا اور خیال تھا اسے الگ کتابی صورت میں شائع کیا جائے مگر "باقیات جہان امام ربانی" میں پورا مقالہ پیش کیا جارہا ہے۔ پروفیسر موصوف نے اس مقالے میں ۲۵ ذیلی موضوعات پر اظہار خیال فرمایا ہے جن کی تفصیل یہ ہے۔

(۱) قضائے مبرم وقضائے معلق (۲) وحدۃ الشہود (۳) اللہ نور السموات والارض (۴) فرشتے اور انسان (۵) ظلوماً جہولا کی تفسیر (۶) کعبے کی صورت وحقیقت (۷) سیر فی اللہ (۸) حقیقت محمدی (۹) فضیلت نبوت بر ولایت (۱۰) مقام عبدیت (۱۱) شیونات و اعتبارات (۱۲) رویت حق تعالیٰ (۱۳) نظریۂ قیومیت (۱۴) تصور تجدید الف ثانی (۱۵) عرفانِ خدا کے دوراستے (۱۶) عالم مثال (۱۷) من عرف نفسہٗ (۱۸) تنزلات (۱۹) علم کون ومکان (۲۰) ولایت کے تین درجات (۲۱) جہاد اکبر (۲۲) تخلیق آدم وفلسفۂ روح (۲۳) قلب صنوبری (۲۴) شاہق الجبل والقتال مشرکین (۲۵) اقوال اولیاء کی توجیہات ۔۔ (مرتبین)

تمام اہل اسلام کے لیے بالعموم اور اسلامیان ہند کے لیے بالخصوص حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی، شیخ احمد فاروقی سرہندی علیہ الرحمۃ کی ذات کمال علم وعرفان کا ایک لازوال سرچشمہ

ہے، جس کے توسل سے آج بھی لاکھوں تشنہ کام سیراب اور شاداب ہو رہے ہیں اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس پر آشوب عہد میں پیدا فرمایا جب شریعت اور طریقت کے بنیادی اصولوں پر علمائے سوء، صوفیہ خام اور شاہان برصغیر اپنے اپنے انداز میں تیرزنی اور انگشت نمائی کا ارتکاب کر رہے تھے اب ضرورت تھی ایسے عظیم القدر انسان کی جو علم ظاہر کے ساتھ علم باطن کا بھی بحرزخائر ہوتا اور اپنی جولانی موجوں سے دلوں اور ذہنوں کی بنجر زمین کو فکر و آگہی کی ہریالیوں سے مالا مال کر دیتا۔ حضرت علامہ بدرالدین سرہندی علیہ الرحمۃ رقمطراز ہیں:

> ''حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا نور ہر صدی کے بعد قطبِ وقت کی صورت میں ظہور کرتا ہے اور ارشاد و ہدایت فرماتا ہے لیکن قطب الاقطاب کی صورت میں ظاہر ہونے کے لیے ایک ہزار سال تک اس کی طینت کی تخمیر کی جاتی ہے، مادر زمانہ اس کو تینتیس قرن (990 سال) اور دس سال تک اپنے شکم میں رکھتی ہے اور قضا و قدر کی دایہ اسے تین لاکھ اور سات ہزار دنوں تک تربیت دیتی ہے اور مشاطۂ ازل بارہ ہزار ماہ تک اس کے ظاہر و باطن کو آراستہ اور مزین کرتی ہے اور اسکی ظاہری اور روحانی زینت کرتی ہے اور آخر کو اول سے ملاتی ہے اس لیے اس کا ظہور بھرپور اور زیادہ سے زیادہ ہوتا ہے اور چونکہ یہ تجدید سراپا حقیقت و معنیٰ (روحانیت) کا ظہور و بروز ہے اس لیے وہ سب کے لیے ہے اور سب کو شامل ہے یہی وجہ ہے کہ کارخانہء رحمت اور خزانہء فضل و احسان آپ کے حوالے کیا گیا اور وہ جو وَمَا ارسلنک الا رحمۃ للعالمین کا خطاب مستطاب اللہ پاک کی طرف سے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کو ہوا ہے تو ایک ہزار سال کے بعد محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا پرتو اس احمد (مجدد الف ثانی قدس سرہٗ) پر ڈالا گیا۔ آپ کا ازلی نام عبدالرحمٰن ہے اور آپ زمانے کے لیے عجوبہ اور عطیاتِ الٰہی کا اعلیٰ نمونہ ہیں۔

(حضرات القدس ۲/ ۲۵ مطبوعہ مکتبہ نعمانیہ سیالکوٹ)

مظہریت محمدی کی اس سے بہتر دلیل اور کیا ہو سکتی ہے کہ قرآن حروفِ مقطعات کے اسرار جو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے راز سبحانی تھے اور صرف حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے مخصوص تھے وہ آپ کے باطن پر ظاہر کیے گئے، ایسے خدیو کارخانۂ ہستی کی تعریف مجھ جیسے خود پرست سے کیا ہو سکتی ہے...... آپ کے اطوار، اسرار، مقامات اور کرامات کی تعداد بارش کے قطروں اور آسمان کے ستاروں سے بھی زیادہ ہے۔ (ایضاً ۲/۲۱) بقول اقبال۔

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے جہاں اپنی کوشش پیہم سے نظام اسلام کو نافذ کروایا وہاں علم الکلام اور عرفان التصوف کی صدیوں پرانی الجھنوں کو دور فرمایا اور جسمانی و روحانی طور پر امت محمدیہ کی قیادت کا حق ادا کر دیا، آپ خود ارقام فرماتے ہیں:

"وہ علوم جو مقام فنا فی اللہ اور بقا باللہ سے تعلق رکھتے ہیں، اللہ پاک نے محض اپنی عنایت سے مجھ پر منکشف فرما دیئے ہیں اور یہ بھی بتا دیا ہے کہ ہر چیز کی خاص وجہ کیا ہے اور سیر فی اللہ کے کیا معنی ہیں، برقی تجلی کیا ہے، محمدی المشرب کون ہے، اسی طرح کی دوسری باتیں، اور ہر مقام میں اس کے لوازم اور ضروریات بتائی جاتی ہیں اور ان کو سیر کرائی جاتی ہے، بہت کم چیزیں ایسی ہوں گی جن کی نشاندہی اولیاء اللہ نے کی ہوگی اور وہ راستے میں چھوڑ دی گئی ہوں اور نہ دکھائی گئی ہوں، وہ شخص مقبول ہو گیا جس نے اسکو بلا چون و چرا تسلیم کر لیا۔ (بحوالہ حضرات القدس ۲/۷۳)

حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ پر ولایت کے تین درجات منکشف فرمائے گئے، یعنی ولایتِ صغرٰی، ولایتِ کبرٰی اور ولایتِ علیا، ان تینوں کی تفصیل آپ نے مکتوبات شریفہ میں تحریر فرمائی ہے، (مکتوب ۲۶ دفتر ۱، مکتوب ۲۸۲ دفتر ۱، مکتوب ۳۰۲ دفتر ۱) اسی طرح آپ پر حقیقتِ قرآن، حقیقتِ کعبہ، حقیقتِ بیت المقدس کے اسرار منکشف فرمائے گئے اور یہ بھی ظاہر کیا گیا کہ ایک ہزار سال کے بعد حقیقتِ احمدی کے ساتھ حقیقت محمدی متحد کر دی گئی، اس کی تفصیل بھی آپ نے خود تحریر فرمائی ہے،

(مکتوب ۷۷ دفتر ۳، مکتوب ۱۲۴ دفتر ۳، مکتوب ۲۷ دفتر ۲) آپ کو قلوب خمسہ کے اسرار وعلوم سے بھی نوازا گیا، مبداء معاد منھا ۱۲) آپ کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی سات درجہ متابعت سے نوازا گیا اور یہ آپ کی خصوصیات میں سے ہے، (مکتوب ۲۵ دفتر ۲) آپ پر تعین وجودی کہ جس کے متعلق آج تک کسی عارف نے لب کشائی نہیں کی تھی، ظاہر کیا گیا اور اس عالی مقام کے اسرار و برکات سے آپ کو ممتاز کیا گیا، (مکتوب ۸۹ دفتر ۳) آپ کی بلند استعداد کا یہ عالم ہے کہ دیگر صوفیہ کے نزدیک جوحق الیقین ہے وہ آپ کے نزدیک عین الیقین ہے، نیز فرمایا، یہ معارف احاطہ ولایت سے خارج ہیں اور علمائے ظاہر کی طرح ارباب ولایت بھی ان کو سمجھنے سے قاصر و عاجز ہیں، یہ علوم انوار نبوت کی مشکوٰۃ سے ماخوذ ہیں کہ دوسرے ہزار سال والی تجدید سے محض تبعیت اور وراثت کی وجہ سے تازہ ہوئے ہیں، (مکتوب ۴ دفتر ۲) آپ کو خزینہ دار رحمت کے بلند درجے پر فائز کیا گیا جیسا کہ دفتر اول کے مکتوب ۳۱۱ میں ہائے دوچشمی کی حقیقت کے سلسلے میں اشارہ فرمایا ہے آپ قیومیت کے وصفِ عظیم سے بھی متصف ہوئے (مکتوب ۱۱ دفتر ۲، مکتوب ۹۳ دفتر ۲، مکتوب ۸۰ دفتر ۳، مکتوب ۲۵۶ دفتر ۱) اس حقیقت کو مبداء و معاد کے ابتدائی حصے میں بھی بیان کیا گیا ہے۔ الغرض جیسا وحشت ناک دور تھا اللہ تعالیٰ نے اس کے تقاضوں کے مطابق کامل المعرفت انسان کو ہویدا کر دیا جو امم سابقہ والے اولوالعزم پیغمبر کا قائم مقام تھا اور جس نے علوم شرعیہ کو نظریہ استدلالیہ کے مطابق بدیہی اور کشفی بنایا اور نظریت سے ضرورت کی طرف قدم اٹھا کر پیاسی قوم کو راہنمائی عطا فرمائی۔

وہ ہند میں سرمایہ ملت کا نگہبان
اللہ نے بروقت کیا جس کو خبردار

زیر نگاہ مضمون میں آپ کے لاتعداد کمالات میں سے صرف ایک کمال کو اجاگر کرنے کی مقدور بھر کوشش کی گئی ہے اور وہ ہے آپ کا کمال اجتہاد، اللہ تعالیٰ نے آپ کو علم الکلام میں درجہ اجتہاد پر فائز فرمایا ہے، آپ خود ارقام فرماتے ہیں:

> مجھے توسطِ حال میں ایک رات جناب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم علم الکلام کے ایک مجتہد ہو، اس وقت سے لے کر مسائل کلامیہ میں میری رائے خاص اور میرا علم مخصوص ہے، اکثر مسائل

خلافیہ میں ماتریدیہ اوراشاعرہ کا خلاف ہے، شروع مسئلہ میں اشاعرہ حق بجانب معلوم ہوتے ہیں لیکن نور فراست سے دیکھا جائے تو واضح ہو جاتا ہے کہ ماتریدیہ حق بجانب ہیں، میری رائے ماتریدیہ کی رائے کے موافق ہے۔

(مبداء ومعاد منھا ۲۸) مطبوعہ ادارہ اسلامیات لاہور)

حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ علم الکلام کے ساتھ عرفان وسلوک کے بھی مجتہد اعظم ہوئے جیسا کہ حضرت علامہ اقبال نے اپنے ایک خطبہ یورپ میں ارشاد فرمایا ہے، (تشکیل جدید الٰہیات ص ۲۷۸ مطبوعہ لاہور) آپ کے صحیح مقام سے تو آپ کے شیخ کامل ہی آشنا تھے، انہوں نے آپ کے لیے کثیر العلم، قوی العلم، چراغے شود کہ عالم ہا از وے روشن گردند" کے مبارک الفاظ استعمال کیے ہیں، (رقعات باقی باللہ ۶۵ بحوالہ حضرت مجدد اوران کے ناقدین ص ۲۷ مطبوعہ دہلی) آپ کی اس شانِ اجتہاد کو اجاگر کرنے سے پہلے ضروری محسوس ہوتا ہے کہ "اجتہاد" کے بارے میں علمی اور تحقیقی مواد فراہم کیا جائے، پھر آپ کے بیان کردہ ان مسائل اور افکار کی نشاندہی کی جائے جن سے آپ کی اجتہادی فراست کا ثبوت ملتا ہے، وَمَا توفیقی الا باللّٰہِ القوی۔

## اجتہاد کا مفہوم:

لفظ اجتہاد کا لغوی معنیٰ ہے کوشش کرنا، اور اصطلاحی معنی ہے کسی شرعی مسئلے میں قرآن وحدیث سے استدلال کرنے کے لیے اپنی ذہنی اور فکری قوتوں کو استعمال کرنا، (کتاب التعریفات ص ۴، از علامہ میر سید شریف مطبوعہ ایران) اجتہاد کا مفہوم مندرجہ ذیل علماء کی تعریفات سے بھی بہت واضح ہو جاتا ہے۔

☆...... حضرت امام شافعی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں، کسی شرعی مسئلے میں کوشش کر کے اپنی ذاتی رائے کو قائم کرنے والا مجتہد کہلاتا ہے، (الرسالہ ص ۱۲۷ مطبوعہ قاہرہ مصر)

☆...... حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں، شرعی احکام کو معلوم کرنے کے لیے کسی مجتہد کی از حد کوشش کا نام اجتہاد ہے اور مکمل اجتہاد یہ ہے کہ وہ کسی مسئلے میں اسقدر کوشش کرے کہ مزید غور وفکر کرنے سے اسکا نفس عاجز آجائے، (المستصفیٰ ۲/ ۳۵۰ مطبوعہ قاہرہ مصر)

☆...... حضرت امام ابن اثیر علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں، حاکم کا کسی مسئلہ کو قیاس کی روشنی میں قرآن وحدیث کی طرف لوٹانے کا نام اجتہاد ہے، (النہایہ ۱/ ۳۳۰ مطبوعہ ایران)

☆...... حضرت امام ابن منظور افریقی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں، کسی مسئلے کو کتاب وسنت کی طرف لوٹانے کا نام اجتہاد ہے، کتاب وسنت کی طرف لوٹائے بغیر اپنی ذاتی رائے کو اجتہاد نہیں کہا جا سکتا، (لسان العرب ۳/ ۱۳۵ مطبوعہ ایران)

اجتہاد کا ثبوت:۔

قرآن اور حدیث میں دینی مسائل کے متعلق غور وفکر سے کام لے کر کوئی ایسی رائے قائم کرنا جوان کی بنیادی تعلیمات کے خلاف نہ ہو، بہت سے مقامات پر ثابت ہے، مثلاً ارشاد باری ہے۔

وداود وسلیمان ازیحکمان فی الحرث اذ نفشت فیه غنم القوم وکنالحکمهم شٰهدینo ففهمنٰها سلیمان وکلا اٰتینا حکماً وعلماًo

اور داود اور سلیمان کو یاد کرو جب کھیتی کا جھگڑا چکاتے تھے، جب رات کو اس میں کچھ بکریاں چھوٹیں اور ہم ان کے حکم کے وقت حاضر تھے، ہم نے وہ معاملہ سلیمان کو سمجھا دیا اور دونوں کو حکم اور علم کی دولت سے نوازا۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۷۸، ۷۹)

حضرت داود علیہ السلام کے روبرو ایک مسئلہ اٹھایا گیا کہ بکریاں چرانے والا موقع پر موجود نہیں تھا اور وہ کھیتی کھا گئیں تو اسکا کیا حل ہے، آپ نے تجویز کیا کہ بکریاں کھیتی کے مالک کو دے دی جائیں کیونکہ بکریوں کی قیمت کھیتی کے نقصان کے برابر تھی، حضرت سلیمان علیہ السلام کی عمر ابھی گیارہ سال تھی، آپ نے فرمایا، فریقین کے لیے اس سے زیادہ آسان صورت بھی ہوسکتی ہے، وہ یہ کہ بکری والا کاشت کرے اور جب تک کھیتی اس حالت کو پہنچے جس حالت میں بکریوں نے کھائی ہے، اس وقت تک کھیتی والا بکریوں کے دودھ وغیرہ سے نفع اٹھائے، بعد میں کھیتی والے کو کھیتی اور بکری والے کو اسکی بکریاں واپس کردی جائیں، یہ تجویز حضرت داؤد علیہ السلام نے پسند فرمائی، اس معاملے میں یہ دونوں حکم اجتہادی تھے اور اس شریعت کے مطابق تھے، ہماری شریعت میں حکم یہ ہے کہ اگر چرانے والا ساتھ نہ ہوتو جانور جو نقصانات کرے اس کا

ضمان لازم نہیں، حضرت مجاہد علیہ الرحمۃ کا قول ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے جو فیصلہ کیا وہ اس مسئلہ کا حکم تھا اور حضرت سلیمان علیہ السلام نے جو تجویز فرمائی یہ صورت صلح تھی۔ (خزائن العرفان ص ۴۹۴ مطبوعہ ضیاء القرآن لاہور) دونوں حضرات علیہما السلام کا اجتہاد اپنی اپنی جگہ درست تھا اس لیے دونوں کے حکم اور علم کو سراہا گیا، یہ بھی معلوم ہوا کہ جن علما کو اجتہاد کی اہلیت حاصل ہو انہیں ان امور میں اجتہاد کرنے کا حق ہے۔ جن میں کتاب وسنت کا حکم نہ پاسکیں۔ اگر اجتہاد میں خطا بھی ہو جائے تو بھی ان پر مواخذہ نہیں، (ایضاً) اسی طرح حدیث پاک سے بھی اجتہاد کا ثبوت ملتا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، دو عورتیں اپنے بچوں کے ساتھ گامزن تھیں، ایک عورت کا بچہ بھیڑیا اٹھا کر لے گیا، دونوں میں تکرار ہوگئی ایک نے کہا کہ بھیڑیا تیرے بچے کو لے گیا ہے، دوسری نے کہا، نہیں تیرے بچے کو لے گیا ہے، حضرت داؤد علیہ السلام کے حضور مقدمہ دائر کیا گیا تو آپ نے فرمایا، یہ بچہ بڑی عورت کا ہے، وہ دونوں حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس حاضر ہوئیں تو انہوں نے فرمایا، ایک چھری لاؤ تاکہ میں بچے کے دو ٹکڑے کر کے تم دونوں کو ایک ایک ٹکڑا عنایت کر دوں، چھوٹی عورت نے کہا، اللہ آپ پر رحم فرمائے، یہ بچہ اسی بڑی عورت کا بیٹا ہے، حضرت سلیمان علیہ السلام نے بچہ چھوٹی عورت کو عطا کر دیا (کیونکہ اس سے ممتا کی مخصوص محبت کا اظہار ہوا تھا)

(صحیح مسلم ۲/۷۷)

ایک سرد رات میں حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ پر غسل فرض ہوا تو انہوں نے تیمم کیا اور یہ آیت تلاوت کی (ترجمہ) "اپنے آپ کو قتل نہ کرو، اللہ تعالیٰ تم پر مہربانی کرنے والا ہے" حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ واقعہ بیان کیا گیا تو آپ نے کوئی اعتراض نہ کیا،

(صحیح بخاری ۱/۴۹ مطبوعہ کراچی)

حضرت امام بدرالدین عینی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں: حضور اکرم ﷺ کے اعتراض نہ کرنے اور ان کے نماز نہ لوٹانے سے یہ معلوم ہوا کہ ایسی صورت میں بھی تیمم جائز ہوتا ہے، پھر اس سے یہ قاعدہ اخذ ہوا کہ جس آدمی کو پانی کے استعمال سے ہلاکت کا خطرہ ہو وہ تیمم کرسکتا ہے، یہ خطرہ سردی کی وجہ سے ہو یا کسی اور وجہ سے آدمی مسافر ہو یا مقیم، جنبی ہو یا بے وضو، پھر یہ بھی معلوم ہوا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانِ ظاہر میں بھی اجتہاد ہوا کرتا تھا۔ (عمدۃ القاری شرح البخاری ۴/۳۴ مطبوعہ مصر)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غزوۂ احزاب سے واپس ہوئے تو ہمیں حکم دیا کہ بنوقریظہ میں پہنچ کر نماز ادا کرنا، راستے میں نماز کا وقت ہو گیا، بعض صحابہ کرام نے کہا کہ ہم بنوقریظہ میں پہنچ کر ہی نماز ادا کریں گے، بعض صحابہ کرام نے کہا کہ ہم نماز ادا کریں گے کیونکہ آپ کی یہ منشا نہیں تھی، پھر رسول اللہ ﷺ کے سامنے یہ واقعہ بیان کیا گیا تو آپ نے کسی فریق کو بھی موردِ اعتراض نہیں ٹھہرایا۔ (صحیح بخاری ۱/ ۱۲۹ مطبوعہ کراچی)

حضرت علامہ بدرالدین عینی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں، اس مسئلہ میں صحابہ کرام کے نزدیک دلائل متعارض ہو گئے تھے، آپ کا ارشاد تھا، بنوقریظہ میں نماز ادا کرنا تو دوسری طرف نماز کو وقت مقرر پر ادا کرنے کا حکم موجود تھا، چنانچہ بعض صحابہ کرام نے یہ سمجھا کہ حدیث میں جلد پہنچنے کا حکم تھا اور انہوں نے نماز ادا کرلی جبکہ بعض صحابہ کرام نے ظاہر الفاظ پر عمل کیا اور نماز ادا نہ کی، چونکہ دونوں فریقوں نے اجتہاد کیا تھا اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی فریق پر بھی اعتراض نہ کیا۔ (عمدۃ القاری شرح البخاری ۶/ ۲۶۵ مطبوعہ مصر)

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو قاضی یمن بنا کر بھیجا اور پوچھا، تم کیسے فیصلہ کرو گے، میں نے کہا، اللہ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کروں گا، فرمایا اگر اللہ کی کتاب میں صراحت نہ ملے تو پھر کیا کرو گے، میں نے عرض کیا، میں رسول اللہ کی سنت کے مطابق فیصلہ کروں گا، فرمایا، اگر رسول اللہ کی

سنت میں بھی صراحت نہ ملے تو پھر کیا کرو گے، میں نے عرض کیا، میں اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا، فرمایا الحمد للہ الذی وفق رسول اللہ، اللہ تعالیٰ کے لیے تمام تعریف جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرستادہ کو یہ توفیق بخشی۔ (جامع ترمذی ص ۲۱۰ مطبوعہ کراچی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جب کوئی حاکم اجتہاد سے فیصلہ کرے اور وہ صحیح ہو تو اس کو دو اجر نصیب ہوتے ہیں اور اگر وہ فیصلے میں خطا کر جائے تو اسکو ایک اجر نصیب ہوتا ہے، (ایضاً ص ۲۱۰)

ان تمام احادیث نبویہ میں اجتہاد کا ثبوت پایا جاتا ہے، اب دیکھنا یہ ہے کہ اجتہاد کی شرائط کیا ہیں،

حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

مجتہد کے لیے پہلی شرط یہ ہے کہ اسکا علم تمام شرعی علوم کا احاطہ کرتا ہو اور وہ اپنے فکرِ رسا سے شرعی حکم معلوم کر سکتا ہو اور وہ یہ بھی جانتا ہو کہ مسائل کو اخذ کرنے کے لیے کون سے علوم مقدم ہیں اور کون سے علوم موخر ہیں۔

مجتہد کے لیے دوسری شرط یہ ہے کہ وہ تقوی کے اعلیٰ مقام پر فائز ہو اوران گناہوں سے بچتا ہو جو اس کے تقوی کے خلاف ہوں۔

شرعی علوم میں کتاب وسنت اجماع اور عقلی علوم کی امداد سے استدلال کی قوت پیدا ہوتی ہے، علم کتاب سے مراد کتاب کی تمام آیتوں کا علم مراد نہیں بلکہ ان آیتوں کا علم مراد ہے جو احکام سے متعلق ہیں اوران کی تعداد پانچ سو ہے، یہ ضروری نہیں کہ وہ پانچ سو آیتیں بھی حفظ ہوں بلکہ یہ ضروری ہے کہ مجتہد کو ان کے مقامات کا علم حاصل ہو تا کہ بوقتِ ضرورت ان کو تلاش کر سکے، علم سنت سے مراد تمام احادیث کا علم مراد نہیں بلکہ ان احادیث کا علم مراد ہے جو احکام سے متعلق ہیں،

مجتہد کو معلوم ہونا چاہیے کہ مثلاً سنن ابی داؤد اور سننِ بیہقی میں کونسے احکامات کے بارے میں احادیث مروی ہیں تاکہ بوقتِ ضرورت انہیں تلاش کر سکے، علم اجماع سے مراد یہ ہے کہ مجتہد کو معلوم ہونا چاہیے، پہلے کن احکام ومسائل میں اجماع وارد ہو چکا ہے تاکہ اس کا اجتہاد اجماع امت کے خلاف نہ ہو جائے۔

کتاب وسنت کے علوم کو جاننے کے لیے مجتہد کے لیے ضروری ہے کہ وہ لغت، صرف، نحو، بلاغت کے علوم سے بہرہ مند ہو، یہ ضروری نہیں کہ اسے ان علوم میں زمخشری، اصمعی، خلیل اور سیبویہ کی طرح عبور ہو بلکہ اس قدر مہارت کی ضرورت ہے جس سے وہ عرب کے اسلوب کے مطابق احکام کو صحیح طریقے سے سمجھ سکے۔

مجتہد کے لیے یہ بھی شرط ہے کہ وہ عقائد اسلام کے مضبوط دلائل سے مکمل آشنا ہو، یہاں تک کہ وہ عقلی دلائل سے عالم کے حدوث، باری تعالیٰ کے وجود، وجوب اور وحدانیت، نبوت کی ضرورت، قرآن کے اعجاز اور ختم نبوت کو ثابت کر سکے تاکہ علم الکلام میں اسکا مقام مقلد سے اعلیٰ ہو،

مجتہد کے لیے ضروری ہے کہ اسے صریح، مجمل حقیقت، مجاز، عام، خاص، محکم، متشابہ، مطلق، مقید، ناسخ اور منسوخ کا علم حاصل ہو۔

مجتہد کو چاہیے کہ وہ سنت کے ساتھ مخصوص علوم کو بھی حاصل کرے تاکہ صحیح اور فاسد، مقبول اور مردود روایت میں پہچان کر سکے، اسے روایت کے راویوں کی معرفت حاصل ہو سکے، ہاں جن کتابوں کی روایات کی صحت پر اجماع امت ہے مثلاً صحیحین کی روایات تو ان میں اس کے لیے امام بخاری ومسلم کی تقلید کافی ہے، اس طرح راویوں کے ضعف وثقاہت کے لیے جرح وتعدیل کے اماموں کی تقلید کافی

ہے جبکہ وہ امام اس فن میں شہرت دوام کے حامل ہوں اور امت کو ان کی تحقیق پر اعتماد ہو۔
علم الکلام کے تفصیل مباحث اور علم الفقہ کی تعریفات کو جاننا ضروری نہیں کیونکہ یہ دوسرے مجتہدین کے اجتہاد کا ثمر ہیں اور ایک مجتہد پر دوسرے مجتہد کی تقلید ضروری نہیں۔(المستصفی ۲/ ۳۵۰ مطبوعہ قاہرہ مصر)

اسی طرح اجتہاد کے لیے ایک دائرہ کار متعین ہے، کسی شخص کو اجازت نہیں کہ جس دینی مسئلے پر چاہے اپنی فکری موشگافیوں سے رائے زنی کرتا رہے، قرآن کریم اور احادیثِ رسول عظیم سے جو عقائد ثابت ہیں ان میں اجتہاد جائز نہیں مثلاً توحید و رسالت، ملائکہ، تقدیر، حیات بعد الممات وغیرہ، اسی طرح جن مسائل میں اجماع امت واقع ہو چکا ہے ان میں بھی اجتہاد کی گنجائش نہیں، اجتہاد کے دائرے میں فرعی اور عملی مسائل داخل ہیں جن میں اختلاف کرنے والا گنہگار نہیں ہوتا، اگر ان مسائل میں کسی صاحب فکر کی تحقیق صحیح ہوئی تو اسے دو اجر نصیب ہوں گے، غلط ہوئی تو ایک اجر حاصل ہوگا، (المستصفی ۲/ ۳۵۴) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت و رسالت کا دروازہ ہمیشہ کے لیے بند ہو چکا ہے مگر اجتہاد کا دروازہ کھلا ہے، اگرچہ ائمہ اربعہ کے بعد ان کی قابلیت علمی کے برابر کسی بھی شخص کا مقام نہیں لیکن جن مسائل میں ان سے کوئی روایت مروی نہیں ان میں ائمہ اربعہ کے قائم کردہ ضابطوں کی اتباع کرتے ہوئے اہل علم و فضل اجتہاد کر سکتے ہیں اور عصر حاضر کے نت نئے فتنوں اور آزمائشوں کا حل تلاش کر سکتے ہیں۔ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے عہد پر آشوب کا جائزہ لیا جائے تو معلوم ہوگا کہ قوم کو بہت سے مسائل نے الجھا رکھا تھا، کلام اور عرفان کے نام پر اسلام کے بنیادی عقائد پر تیشے چلائے جا رہے تھے، آپ نے عقلی اور کشفی طور پر صوفیہ کے مقابلے میں علماء کے اقوال و افکار کو ترجیح دی اور خود اپنے مجتہد فی المسائل، صاحب التخریج اور صاحب الترجیح ہونے کا ثبوت فراہم کیا، اللہ تعالیٰ نے آپ کو کمال درجے کی ژرف نگاہی اور وسعتِ علمی سے سرفراز فرمایا جو اس دور کی راہنمائی کے لیے اشد ضروری تھی بلکہ حقیقت یہ ہے کہ ہزارہ دوم کے جملہ مسائل کا حل آپ کے علمی و عملی کمالات میں پوشیدہ ہے، جناب ملک حسن علی جامعی غیر مقلد ہو کر تحریر کرتے ہیں:

''اگر اہلِ اسلام انصاف سے کام لے کر شیخ مجدد کی تعلیمات کو آویزہ گوش بنائیں تو مسلمانوں کی بہت سی تلخیاں دور ہو سکتی ہیں اور بہت

سے خانہ برانداز جھگڑے نمٹائے جا سکتے ہیں''

(تعلیمات مجددیہ ص ۲۳)

آیئے اب حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے اجتہادات اور علمی کمالات کا نظارہ کیجیے جن سے ایک زمانے نے استفادہ کیا اور قیامت تک اہل علم وفکر جن کی خیرات سے مالا مال ہوتے رہیں گے۔

## قضائے مبرم اور قضائے معلق

اللہ تعالیٰ کی قضا، قدر اور تقدیر کا معاملہ بہت ہی نازک ہے، جب تک قرآن وحدیث کا سہارا نصیب نہ ہو، انسانی تفکر وتدبر اسکی گہرائیوں کو نہیں پاسکتا، حضرت علامہ عبدالحکیم سیالکوٹی لکھتے ہیں۔ امام تفتازانی نے تلویح میں لکھا ہے، قضا کا معنی حکم اور فعل ہے، حکم اس آیت سے ثابت ہے **وقضٰی ربک الاّ تعبدو الاّ ایاہ** تمہارے رب نے حکم دیا کہ اسکے سوا کسی کی عبادت نہ کی جائے، اور فعل اس آیت سے ثابت ہے، **فقضاھن سبع سمٰوٰت**، پس ان کو مکمل سات آسمان بنایا، (حاشیہ علی الخیالی ص ۲۸۸ مطبوعہ کوئٹہ) آپ مزید فرماتے ہیں: قضا کے تین مطلب ہیں:

☆ ...... لغوی طور پر حکم اور فعل کا نام قضا ہے۔

☆ ...... اشاعرہ کی اصطلاح میں جتنی اشیا نفس الامر میں واقع ہیں، ان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا جو ارادہ ازل سے متعلق تھا، اسکا نام قضا ہے۔

☆ ...... فلاسفہ کی اصطلاح میں تمام موجودات کے بارے میں خدا تعالیٰ کے علم ازلی کا نام قضا ہے۔ اور یہی علم تمام موجودات کے لیے فیض کا مبداء ہے۔ اسکو حکما اشیاء کے وجود اجمالی، وجود ظلی، لوح محفوظ اور جوہر عقلی سے تعبیر کرتے ہیں، محقق طوسی نے لکھا ہے کہ عالم عقلی میں موجودات کا تخلیق کے طور پر اکٹھا ہونا قضا کہلاتا ہے اور خارج میں اپنے مواقع پر یکے بعد دیگرے واقع ہونا قدر ہے۔ قرآن پاک میں ہے، **وان من شیءٍ الا عندنا خزآئنہٗ وما نزلہ الا بقدر معلوم** اور کوئی چیز نہیں جس کے ہمارے پاس خزانے نہ ہوں اور ہم اسے نہیں اتارتے مگر ایک معلوم اندازے سے، (سورۃ الحجر آیت ۲۱) امام تفتازانی نے بھی رقم کیا ہے کہ حکما کے نزدیک مخلوقات کا وجود قضا ہے (حاشیہ علی الخیالی ص ۲۸۸ مطبوعہ کوئٹہ) امام تفتازانی

نے تقدیر کے متعلق لکھا ہے: ہر مخلوق کے حسن، قبح، نفع، ضرر، زمان یا مکان اور اس کے ثواب اور عقاب کی حد مقرر کا نام اسکی تقدیر ہے۔ (شرح عقائد نسفی ص ۹۳ مطبوعہ دہلی)۔

اگر کسی عقلِ نارسا کی طرف سے یہ اعتراض کیا جائے کہ تقدیر پر ایمان لانے سے یہ لازم آتا ہے کہ کافر اپنے کفر اور فاسق اپنے فسق میں مجبور ہے، اسکو ایمان واطاعت کا مکلف ٹھہرانا کیونکر صحیح ہوگا، اسکا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو علم تھا کہ کافر اور فاسق اپنے اختیار سے کفر اور فسق کا ارتکاب کریں گے اس لیے اس نے ان کے اختیار سے ان کے کفر اور فسق کا ارادہ کیا لہٰذا یہ جبر نہیں ہے اور نہ انہیں محال امر کا مکلف ٹھہرایا گیا ہے۔ اہل حق کا مذہب یہ ہے کہ تقدیر ثابت ہے اور اسکا معنی ہے کہ ازل میں اللہ تعالیٰ نے اشیاء کو مقدر کیا اور اسے علم تھا کہ یہ اشیاء ان اوقات میں اس طرح واقع ہوں گی تو اب وہ اشیاء اسکے علم ازلی کے مطابق واقع ہوتی ہیں۔ قدریہ تقدیر الٰہی کا انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اشیاء کو مقدر نہیں کیا اور نہ ہی اسکو پہلے سے ان کا علم تھا، ان کے واقع ہونے کے بعد اسکو علم حاصل ہوتا ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، قدریہ اس امت کے مجوس ہیں، قضا کی دو قسمیں ہیں، مبرم اور معلق قضائے مبرم اٹل ہے، اس میں تبدیلی ممکن نہیں جبکہ قضائے معلق تبدیل ہوسکتی ہے، دونوں قضاؤں کا قرآن پاک میں ثبوت ہے، حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے قضا کا تیسرا درجہ بھی بیان کیا ہے، اور غالباً یہ آپ کے فکر رسا کا نتیجہ ہے، فرماتے ہیں:

> اے میرے سعادت مند بھائی! آپ کو معلوم ہونا چاہیے کہ قضا دو قسم پر ہے، قضائے معلق اور قضائے مبرم، قضائے معلق میں تغیر وتبدل کا احتمال ہے اور قضائے مبرم میں تغیر وتبدل کی مجال نہیں ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے، **مایبدل القول لدی**، میرا قول کبھی تبدیل نہیں ہوتا، یہ قضائے مبرم کے بارے میں ہے، اور قضائے معلق کے بارے میں فرماتا ہے، **یمحوا اللہ مایشاء ویثبت وعندہٗ ام الکتاب**، جسے چاہتا ہے مٹاتا ہے اور جسے چاہتا ہے ثابت رکھتا ہے اور اس کے پاس ام الکتاب ہے، میرے قبلہ حضرت گاہی قدس سرہٗ فرمایا کرتے تھے کہ حضرت سید محی الدین جیلانی قدس سرہٗ نے اپنے بعض رسالوں

میں لکھا ہے کہ قضائے مبرم میں کسی کو تبدیلی کی مجال نہیں ہے مگر مجھے ہے ، اگر چاہوں تو میں اس میں بھی تصرف کروں، اس بات سے بہت تعجب کیا کرتے تھے اور بعید از فہم فرماتے تھے، یہ نقل بہت مدت تک اس فقیر کے ذہن میں رہی یہاں تک کہ حضرتِ حق تعالیٰ نے اس دولت سے مشرف فرمایا، ایک دن ایک بلّیہ کے دفع کرنے کے درپے ہوا جس کسی دوست (طاہر بندگی) کے حق میں مقرر ہو چکی تھی، اس وقت بڑی التجا، عاجزی اور نیاز و خشوع کی تو معلوم ہوا کہ لوح محفوظ میں اس امر کی قضا کسی امر سے معلق اور کسی شرط سے مشروط نہیں ہے، اس بات سے بڑی یاس اور ناامیدی حاصل ہوئی اور حضرت سید محی الدین جیلانی قدس سرہٗ کی بات یاد آئی، دوبارہ پھر ملتجی اور متضرع ہوا اور بڑی عجز و نیاز سے متوجہ ہوا، تب محض فضل و کرم سے اس فقیر پر ظاہر کیا گیا کہ قضائے معلق دو طرح پر ہے، ایک وہ قضا ہے جس کا معلق ہونا لوحِ محفوظ میں ظاہر ہوا ہے اور فرشتوں کو اس پر اطلاع ہے اور دوسری وہ قضا ہے جس کا معلق ہونا صرف خدا تعالیٰ ہی کے پاس ہے اور لوح محفوظ پر قضائے مبرم کی صورت رکھتی ہے اور قضائے معلق کی اس دوسری قسم میں بھی پہلی قسم کی طرح تبدیلی کا احتمال ہے، پھر معلوم ہوا کہ حضرت سید جیلانی قدس سرہٗ کی بات بھی اسی اخیر قسم پر موقوف ہے جو قضائے مبرم کی صورت رکھتی ہے نہ اس قضا پر جو حقیقت میں مبرم ہے کیونکہ اس میں تصرف و تبدیلی عقلی اور شرعی طور پر محال ہے اور حق یہ ہے کہ جب کسی کو اس قضا کی حقیقت پر اطلاع ہی نہیں ہے تو پھر اس میں تصرف کیسے کر سکے، اس آفت و مصیبت کو جو اس دوست پر پڑی تھی قسم اخیر میں پایا اور معلوم ہوا کہ حق تعالیٰ نے اس بلیّہ کو دفع فرما دیا ہے، الحمد للّٰہ ذٰلک حمداً کثیراً طیباً مبارکاً۔ (مکتوب ۲۱۷ دفتر ۱)

حضرت امام ربانی، مجدد الف ثانی قدس سرہٗ نے قضا اور قدر کے حوالے سے غور و فکر سے کام لیا اور اس نتیجے پر پہنچے کہ اسکا تیسرا درجہ بھی متعین ہے یعنی جو صورۃً جرم ہے لیکن حقیقتاً معلق ہے اور اس میں تصرف کی اجازت خاص الخاص محبوبانِ خدا کو نصیب ہوتی ہے۔ دو نام تو ہمارے سامنے نکھر کر آ گئے، حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی اور حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی، کچھ اور برگ بھی ہوں گے جنہیں فضل الٰہی کا خاص حصہ ضرور نصیب ہوا ہوگا یہ تو اللہ کا فضل ہے جسے چاہتا ہے عطا فرماتا ہے اور اللہ بڑے فضل والا ہے۔

آپ کے غور و فکر کرنے سے جو مسئلہ اجاگر ہوا اس سے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہٗ کا قولِ مبارک بھی سمجھ میں آ گیا، حقیقی قضائے مبرم کا تغیر و تبدل سے پاک ہونا بھی اظہر من الشمس ہو گیا، یہی آپ کا وہ فکری اجتہاد، دینی معاملے میں کاوشِ پیہم اور علمی کمال ہے جس کا اظہار آپ سے پہلے شاید ہی کسی نے کیا ہو، **واللہ یختص برحمتہٖ من یشآء۔**

**وحدۃ الشہود کا نظریہ**

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی جلوہ گری سے پہلے عرفان و تصوف کی دنیا میں حضرت شیخ اکبر بن عربی قدس سرہٗ کے نظریہ وحدۃ الوجود کا راج تھا، حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے اس نظریے کو مختصر الفاظ میں اس طرح بیان کیا ہے۔

> ''شیخ اکبر کہتے، وجود صرف اللہ تعالیٰ کا ہے، اسکی صفات کا ظہور ہوا۔ اس کی صفات میں سے ایک صفت علم ہے۔ اللہ کے علم میں تمام اشیاء کی تفصیل موجود ہے، اشیاء کی تفصیل کا نام ''اعیان ثابتہ'' ہے۔ اعیان ثابتہ کا عکس باہر پڑا اور ان کا ظہور ہوا۔ ممکنات کی جو شکلیں نظر آ رہی ہیں وہ موہومی ہیں، حقیقت میں صرف ایک ہی ذات وحدہٗ لاشریک کی ہے۔ اور چونکہ یہ موہومی شکلیں خلاق عظیم جل جلالہ کی صفت ہیں اس لیے ان میں اتفاق ہے اور اتفاق بھی ایسا ہے کہ ان پر ثواب و عقاب کا ظہور ہوتا ہے۔ شیخ اکبر نے جب تمام اشیاء کو موہومی عکس قرار دے دیا تو ہمہ اوست کہنا ان کے لیے جائز ہوا (مکتوب ۸۹ دفتر ۳)

اس نظریہ وحدۃ الوجود یعنی ہمہ اوست کا مفہوم کچھ بھی ہو، اکبر و جہانگیر جیسے آزاد منش بادشاہوں کے دور میں شریعت سے بیزار صوفیوں نے اس کو غلط معانی کا لباس پہنا کر عوام الناس کو گمراہ کرنا شروع کر دیا، اول تو اسکو عوام الناس کے سامنے بیان کرنے کا مقصد ہی کیا تھا، یہ کوئی اسلام کا اعتقادی مسئلہ نہیں تھا جس پر انسان کی نجات کا دارومدار ہوتا ہے، حضرت علامہ غلام یحیٰی علیہ الرحمۃ ''کلمات الحق'' میں ارقام فرماتے ہیں ''وحدتِ الوجود اور وحدتِ الشہود کا مسئلہ دین کے ان ضروری مسائل سے نہیں ہے جن پر ایمان اور اسلام کا مدار ہو......توحید وجودی حضرت شیخ اکبر علیہ الرحمۃ اور ان کے معاصرین و تبعین کے دور سے کچھ اس طرح اشاعت پذیر ہوئی، اس مسئلہ کے مبادی و مقاصد کی تحقیق میں کچھ اتنی کتابیں اور رسالے لکھے گئے اور اس دور میں اسکا رواج کچھ اس قدر بڑھ گیا کہ نادانوں کا ایک گروہ زمرۂ صوفیہ میں داخل ہو گیا ہے اور صرف اس مسئلہ پر اعتقاد رکھنے کو ہی دین کا کمال تصور کرتا ہے اور ظاہر شریعت کو ناقابل اعتنا اور ظاہر رسمیں قرار دیتا ہے، شریعت کا اتباع تو امتِ محمدیہ کا سب سے بڑا کمال ہے اور سعادتِ سرمدی کی کامیابی اسی سے وابستہ ہے، حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے دور میں تو گمراہی کا یہ سلسلہ اتنا دراز ہو گیا تھا کہ اسکو روکنا جوئے شیر لانے کے مترادف تھا، ملا عبدالقادر بدایونی کے بقول شیخ تاج الدین اکثر دربار اکبری میں باریاب ہوتے، رات بھر رہتے اور وجودی فلسفے پر تقریریں کرتے، خود ابوالفضل بھی اسی غلط تعبیر و تشریح سے متاثر نظر آتا ہے، وہ اس لیے کہ اس کے مقاصد پورے ہو رہے تھے، ابوالفضل کے خیالات خاص قسم کی ذہنی کیفیت کی غمازی کرتے ہیں کہ اے خدا! میں تیرے طالبوں کو ہر معبد میں دیکھتا ہوں، ہر زبان میں تیری ہی حمد کی جاتی ہے، ہر مذہب یہی تعلیم دیتا ہے کہ تو وحدہٗ لاشریک ہے، مسجد و مندر ہو یا گرجا، ہر جگہ تیری ہی عبادت کی جاتی ہے، کبھی میں تجھ کو گرجا میں تلاش کرتا ہوں اور کبھی مسجد میں، ہاں ایک معبد سے دوسرے معبد میں تلاش کرتا پھرتا ہوں، اے خدائے برتر! تیرے ہاں دین والحاد کا کوئی امتیاز نہیں وغیرہ، (سیرت مجدد الف ثانی ص ۱۰۰ مطبوعہ کراچی) اس ماحول میں فکر و عرفان اور علم و کلام کے اس عظیم مسئلے پر تفکر و تدبر کی شدید ضرورت تھی اور اس کام کے لیے وہی شخصیت مناسب تھی جسکو وحدۃ الوجود کا پورا پورا ادراک نصیب ہوتا، اللہ تعالیٰ نے یہ کمالِ فکر حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہٗ کو عطا فرمایا، آپ ارقام فرماتے ہیں: ''مخدوما! اس فقیر کا مشرب خردسالی سے اہل توحید کا مسلک رہا ہے، فقیر کے والد (حضرت شیخ عبدالاحد سرہندی علیہ الرحمۃ) کا مشرب بہ ظاہر اس پر تھا، مع حصول نگرانی بہ جانب مرتبہ بے کیفی مشہور ہے

قرب پورے طور پر عطا فرمایا ہے تو حضرت محمد مصطفیٰ علیہ وعلیٰ آلہ من الصلوٰۃ افضلھا ومن التسلیمات کی شریعت کے رواج دینے میں خلوت اور جلوت اور ظاہر و باطن میں کوشش کرتے رہیں گے اور مسلمانوں کو ذلت وپستی سے نکالیں گے''۱۴

ان ہی شیخ فرید بخاری کو تحریر فرماتے ہیں:

''میرے سیادت پناہ مکرم! آج اسلام بہت غریب اور بے کس ہو رہا ہے۔ آج اس کی تقویت میں ایک جیتل کا صرف کرنا کروڑوں روپیوں کے بدلے قبول کرتے ہیں۔ دیکھیے کس شہباز بہادر کو (دین کی) اس دولت عظمیٰ سے مشرف فرماتے ہیں۔۔۔''۱۵

اکبر کے دور میں لوگ نبوت کا انکار کر رہے تھے ان کے رد میں آپ نے رسالہ ''اثبات النبوۃ'' لکھا جس کا ملحدین اور منکرین کوئی جواب نہیں دے سکے۔ اس میں آپ فرماتے ہیں:

''جب میں نے اس زمانے میں لوگوں کے اعتقاد میں اصل نبوت کے متعلق (فتور دیکھا) پھر ایک شخص معیّن (اکبر) کی نبوت کے ثبوت اور تحقیق میں اور نبوت کے مشروع کردہ امور میں (فتور دیکھا) اور لوگوں میں اس کا شائع ہونا متحقق ہو گیا یہاں تک کہ شرائع کی پیروی اور رسولوں پر یقین میں پختہ ہونے کی وجہ سے ہمارے زمانے کے بعض جابروں نے بہت سے علماء کو مختلف سختیاں اور ایذائیں پہنچائیں۔۔۔ بہت سے علماء اہل اسلام قتل کر دیے گئے اور نوبت یہاں تک پہنچی کہ اس مجلس میں خاتم الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نام کی تصریح ترک کر دی گئی۔ اور جس کا یہ اسم شریف رکھا گیا تھا اسے بدل کر دوسرا نام رکھا گیا۔ گائے کا ذبح کرنا ممنوع قرار دیا گیا۔۔۔ مساجد اور مسلمانوں کے مقابر ویران کر دیے گئے۔ کفار کی عبادت گاہوں اور ان کی رسوم وعبادات کے دنوں کی تعظیم کی گئی۔

مختصر یہ کہ اسلام کے شعائر اور اس کی علامتیں باطل قرار دی گئیں۔ اور کفار کی رسوم اور ان کے ادیان باطلہ رائج کیے گئے۔ حتیٰ کہ کفارِ ہند کے احکام ظاہر کیے گئے اور انھیں ان کی زبان سے فارسی میں منتقل کیا گیا تا کہ اسلام کے سارے آثار مٹا دیں۔ اور میں نے جان لیا کہ شک وانکار کا مرض وسیع ہو گیا ہے۔ یہاں تک کہ اطباء (علماء سوء) خود بیمار ہو چکے ہیں اور مخلوق ہلاکت کے قریب ہو گئی ہے۔۔۔ میں نے ایسے افراد سے مناظرہ بھی کیا جنھوں نے فلسفہ اور کافروں کی کتابوں کا مطالعہ کیا ہے اور جن کو فضل کی فضیلت کا دعویٰ بھی ہے (یعنی ابوالفضل) ان لوگوں نے خلق خدا کو گمراہ کیا ہے اور اصل نبوت کے تحقق اور ایک خاص شخص (اکبر) کے لیے اس کے ثبوت کے سلسلے میں خود بھی بھٹکتے اور دوسروں کو بھی بھٹکایا ہے۔۔۔"۱۶

شیخ فرید بخاری کو ایک اور مکتوب شریف میں تحریر فرماتے ہیں:

"سب سے بڑی نیکی یہ ہے کہ شریعت کو رواج دینے میں اور اس کے حکموں میں سے کسی حکم کے زندہ کرنے میں کوشش کی جائے، خاص کر ایسے زمانہ میں جبکہ اسلامی شعائر (نشانات) بالکل مٹ گئے۔ کروڑ ہا روپیہ خدا تعالیٰ کے راستے میں خرچ کرنا شرعی مسائل میں سے ایک مسئلہ کو رواج دینے کے برابر نہیں ہے۔۔۔"۱۷

اپنے مرشد زادہ خواجہ عبداللہ علیہ الرحمۃ کے نام ایک مکتوب میں فرماتے ہیں:

"اس وقت تمام جہان بدعتوں کے بکثرت ظاہر ہونے کے باعث بحر ظلمات کی طرح نظر آ رہا ہے، اور سنت کا نور اپنی غربت اور قلت کے باعث اس بحر ظلمانی میں کرمہائے شب افروز (جگنوؤں کی طرح) محسوس ہو رہا ہے۔ اور بدعت کا عمل اس ظلمت کو اور بھی زیادہ

کر رہا ہے اور سنت کے نور کو کم کرتا جاتا ہے۔۔۔''۱۸

ایک اور مکتوب میں رقم طراز ہیں:

''ایک دنیا بدعت کے دریا میں ڈوبی ہوئی ہے اور بدعت کی تاریکیوں میں آرام کر رہی ہے۔ کس کی مجال ہے کہ بدعات کو ختم کرنے کے لیے دَم مارے اور احیائے سنت کے لیے لب کھولے؟ اس زمانے کے اکثر علماء نے بدعات کو رواج دیا ہے اور سنت کو مٹایا ہے''۱۹

اپنے فرزند گرامی کو ایک مکتوب شریف میں تحریر فرماتے ہیں:

''اے فرزند! یہ وقت اس وقت جیسا ہے کہ جب سابقہ امتوں میں ان حالات میں کہ ظلمت سے پُر ہیں اولوا العزم پیغمبر کو مبعوث کیا جاتا تھا اور نئی شریعت کی بنیاد رکھی جاتی تھی، یہ امت جو خیر الامم ہے اور پیغمبر اس کا خاتم الرسل ہے، علماء کو انبیاء کا مرتبہ دیا گیا اور علماء کے وجود سے انبیاء کی کمی پوری فرمادی گئی ہے، اس وقت (ایسا) عالم و عارف جو معرفت میں انتہا کو پہنچا ہو اس امت کو درکار ہے جو انبیاء اولوا العزم کا قایم مقام ہو'' ۲۰

ابو الکلام آزاد لکھتے ہیں:

''کچھ شک نہیں کہ توفیق الٰہی نے حضرت ممدوح (حضرت امام ربانی) کے وجود گرامی ہی کے لیے یہ مرتبہ خاص کر دیا تھا، انبیاء اولوا العزم کی نیابت قایم مقامی یعنی مقام عزیمت و دعوت کا خلعت صرف ان ہی کے جسم پر چُست آیا'' ۲۱

اپنے فرزندان گرامی حضرت خواجہ محمد سعید اور حضرت خواجہ محمد معصوم کو ایک مکتوب میں ان لوگوں کے بارے میں جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے جیسا خیال کرتے ہیں، تحریر فرماتے ہیں:

''جن محروموں نے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بشر کہا اور دوسرے انسانوں کی طرح ان کو تصور کیا تو لازمی طور پر وہ آپ کے

منکر ہوگئے اور سعادت مندوں نے آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو رسالت ورحمت عالمیان کے عنوان سے جانا اور باقی تمام لوگوں سے ممتاز دیکھا وہ ایمان کی دولت سے مشرف ہوگئے اور نجات پاگئے''۲۲

دوراکبری کے صوفیہ کااس طرح ذکرفرمایا ہے:

''صوفیانِ خام اور ملحدانِ ناعاقبت اندیش اس کے درپے ہیں کہ حلقہ شریعت سے اپنی گردن چھڑالیں اور احکام شرعیہ کو صرف عوام کے لیے مخصوص کردیں، وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ خواص تو صرف معرفت کے مکلّف ہیں اور بس۔ جب معرفت حاصل ہوگئی تو پھر تکلیفات شرعیہ ساقط ہوگئیں''۲۳

ایک اورمکتوب گرامی میں فرماتے ہیں:

''اور بعض لوگ توحیدِ وجودی کی غلط تاویل سے الحاد وزندقہ میں مبتلا ہوگئے ہیں۔ یہ لوگ ہر شے (خیروشر) کواللہ تعالیٰ سے منسوب کرتے ہیں۔ بلکہ سب کو خدا سمجھتے ہیں''۲۴

ایک اور جگہ فرماتے ہیں:

''بعض گمراہ خواہ مخواہ مسندِ مشیخت پر بیٹھ گئے ہیں اور تناسخ اور آواگون کا حکم دیتے ہیں اوران لوگوں میں سے ایک گروہ نے نماز کو دُوراَز کار سمجھ کراس کی بنیاد کو''غیراور غیریت'' پرمحمول کیا ہے''۲۵

ایک اورمکتوب میں شیخ نظام تھانیسری کوتحریرفرماتے ہیں:

''متعدد لوگوں سے سنا ہے کہ تمہارے بعض خلفاء کوان کے مرید سجدہ کرتے ہیں''۲۶

حضرت مرزا بدیع الزمان نے اپنے کسی مراسلہ میں حضرت امام ربانی کی شان والا میں فرطِ عقیدت سے''خدیونشأتین'' کالفظ استعمال کرلیا۔آپ نے فوراًان کی گرفت کی اورفرمایا:

''اے میرے سعادت مند! آپ کے مکتوب میں یہ فقرہ لکھا ہوا تھا ''خدیونشاً تین'' یعنی دونوں جہانوں کا بادشاہ! یہ ایسی نعمت وتعریف ہے جو حضرت واجب الوجود جل شانہ کے لیے مخصوص ہے۔ بندہ مملوک کو جو کسی شے پر قادر نہیں ہے کیا لائق ہے کہ کسی وجہ سے خدائے تعالیٰ کے ساتھ شرکت کرے''۲۷

اکبر کے دور میں الحاد وکفر کی ایسی گرم بازاری ہوئی کہ لوگ اپنے آپ کو فخریہ کافر کہلانے لگے۔ مرزا عبدالرحیم خان خاناں کے ایک ہم نشین نے ''کفری'' کا لقب اختیار کیا۔ آپ نے خان خاناں کو تحریر فرمایا:

''بڑے تعجب کی بات ہے کہ آپ کے ہم نشیں فاضل شاعروں میں ایک شخص شعر میں اپنے آپ کو ''کفری'' کے لقب سے ملقب کرتا ہے۔ حالانکہ وہ بزرگ سادات اور شریف خاندان سے ہے۔ ہائے افسوس! اس کو اس برے اسم پر جس کی برائی ظاہر ہے کس چیز نے برانگیختہ کیا۔۔۔؟''۲۸

عہد اکبری میں عورتوں میں رائج بعض برائیوں کی نشاندہی میں ایک صالحہ (خاتون) کو یہ مکتوب تحریر فرمایا:

''دکھ درد اور بیماریوں کے دور کرنے کے لیے اصنام اور طاغوت یعنی بتوں اور شیطانوں سے مدد مانگنا جو جاہل مسلمانوں میں شائع ہے۔ عین شرک و گمراہی ہے اور تراشیدہ اور ناتراشیدہ پتھروں سے حاجتوں کا طلب کرنا واجب الوجود جل شانہ کا محض کفر و انکار ہے۔۔۔عورتیں شرک اور اہل شرک کے رسموں کے ادا کرنے میں گرفتار ہیں۔ خاص کر جُدری مرض کے وقت جس کو ہندی زبان میں سیتلا (ماتا) اور چیچک کہتے ہیں، اکثر عورتوں سے یہ بات مشہود ومحسوس ہوتی ہے شاید ہی کوئی عورت ہوگی جو اس شرک سے خالی ہو۔۔۔ ہندوؤں کے بڑے دنوں کی تعظیم کرنا اور ان کی مشہور

رسموں کو بجالانا سراسر کفر وشرک ہے۔ جیسے کہ کافروں کی دیوالی کے دنوں میں جاہل مسلمان خاص کران کی عورتیں کافروں کی رسموں کو بجالاتی اور اپنی عید مناتی ہیں اور کافروں اور مشرکوں کی طرح ہدیہ اور تحفہ بیٹیوں اور بہنوں کو بھیجتی ہیں۔ اور اس موسم میں اپنے برتنوں کو رنگ کر کے سرخ چاولوں سے بھر کر بھیجتی ہیں اور اس موسم کا بڑا اعتبار اور شان بتاتی ہیں۔ سب شرک اور دین اسلام کا کفر ہے'' ۲۹

خواجہ شرف الدین حسین کے نام ایک مکتوب میں کافروں کی چیرہ دستی کو یوں ارقام فرماتے ہیں:

'' آپ کو معلوم ہو گیا ہو گا کہ حال ہی میں دار الحرب کے کافروں نے نگر کوٹ کے مسلمانوں اور ان کے شہروں پر کس قدر ظلم وستم ڈھائے ہیں۔ اور ان کی کتنی اہانت کی ہے۔ اللہ سبحانہٗ ان کو ذلیل وخوار کرے۔ آخری زمانہ کے تقاضوں کے مطابق اس قسم کے بدبودار پھول بہت کھلیں گے۔۔۔'' ۳۰

ایسی صورت حال میں آپ نے نیک نفس امیر شیخ فرید بخاری کو تحریر فرمایا:

'' ذرا خیال تو کریں کہ معاملہ کہاں تک پہنچ چکا ہے، مسلمانی کی بوبھی باقی نہ رہی۔ ایک دوست نے کہا ہے کہ تم لوگوں میں جب تک کوئی دیوانہ نہ ہوگا مسلمانی تک پہنچنا مشکل ہے۔ اسلام کا بول بالا کرنے کے لیے اپنے نفع ونقصان کا بھی خیال نہ کرنا۔ یہ ہے دیوانگی۔ اسلام رہے تو کچھ بھی ہو (کوئی پروانہیں) اور نہ رہے تو پھر کچھ بھی نہ رہے۔ اگر مسلمانی ہے تو پھر خدا کی رضا اور اس کے حبیب مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشنودی بھی ہے اور آقا کی رضا سے بڑھ کر کوئی دولت نہیں'' ۳۱

اکبر ۱۰۱۴ھ/ ۱۶۰۵ء میں بے نیل مرام فوت ہوا اور اس کا بیٹا جہانگیر حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے مخلص مریدوں کی مدد سے سریر آرائے سلطنت ہوا۔ استاذ محترم حضرت مسعود ملت لکھتے ہیں:

''غالباً حضرت مجدد کی اس قسم کی ترغیبات سے متاثر ہو کر تخت نشینی کی جدوجہد میں شیخ فرید بخاری نے جہانگیر کا ساتھ دیا۔ جس کی تفصیل یہ ہے:

اکبر بادشاہ کی زندگی ہی میں جہانگیر کا بیٹا خسرو اپنی جانشینی کے لیے سرکشانہ کوشاں تھا۔ بیشتر امراء اس کے طرف دار تھے مگر حضرت مجدد کے معتقد خاص اور جہانگیر کے معتمد خاص شیخ فرید بخاری اور ان کے ساتھیوں نے اس شرط پر جہانگیر کی حمایت کا وعدہ کیا کہ وہ حصول اقتدار کے بعد اسلام کا پورا پورا تحفظ کرے گا'' ۳۲

آپ شیخ فرید بخاری کو اپنے مکتوب میں تحریر فرماتے ہیں:

''آج بے چارے اسلام کے لیے اس طرح کی گمراہی کے بھنور میں نجات کی امید بھی خیر البشر علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والتسلیمات اکملھا کے اہل بیت کی کشتی ہے۔ آپ اپنی بلند ہمتی کو پوری طرح سے اس بات (ترویج شریعت) پر لگادیں تاکہ یہ بہت بڑی سعادت حاصل ہو جائے''

جہانگیر نے شیخ فرید بخاری کو علماء کی ایک کونسل قایم کرنے کے لیے کہا جس کے چار ممبر ہوں۔ حضرت مجدد انہیں خبردار کرتے ہیں کہ ایسے علماء کی تعداد بہت قلیل ہے جو دین دار ہوں۔ اور حبِ جاہ یا حب ریاست سے علیحدہ ہوں۔

زمانہء گزشتہ (عہد اکبری) میں علمائے سوء کے اختلاف نے ہی دنیا کو ہلا دیا تھا۔ میرے نزدیک صرف ایک عالم کو اس غرض کے لیے منتخب کیا جائے تو بہتر ہوگا۔ علمائے آخرت میں سے کوئی عالم میسر ہو تو اس سے اچھی کیا بات ہے۔ اس کی صحبت کبریت احمر کا حکم رکھتی ہے'' (ملخصاً)

برے علماء (علماءِ سوء) کی مذمت میں ملا حاجی محمد لاہوری کو تحریر فرمایا:

''اکابرین میں سے ایک بزرگ نے شیطان ملعون کو دیکھا کہ فارغ (بیکار) بیٹھا ہے اور گمراہ کرنے اور بہکانے سے بےفکر ہو چکا ہے۔ اس بزرگ نے اس سے اس فراغت کی وجہ دریافت کی۔ اس نے جواب دیا کہ اس زمانے کے برے علماء نے خود ہی اس کام میں میری بہت بڑی مدد کی ہے اور انھوں نے مجھے اس اہم کام سے فارغ کر دیا ہے''

جہانگیر کے استاذ مفتی صدر جہاں کو اپنے مکتوب گرامی میں تحریر فرماتے ہیں:

''احکام شرعیہ کے جاری کرنے اور مذہب مصطفوی علیہ صاحبھا الصلوٰۃ والسلام کے دشمنوں کی ذلت وخواری کی باتیں سن کر ماتم زدہ مسلمانوں کے دل کو خوشی اور روح کو تازگی حاصل ہوئی۔ اس بات پر اللہ تعالیٰ کی حمد اور اس کا احسان ہے۔ آپ کو معلوم ہے کہ زمانہء سابق (دور اکبری) میں جو فساد پیدا ہوا تھا وہ علماء سوء کی بدبختی کی وجہ سے ظہور میں آیا تھا اس لیے امید ہے کہ پورے پورے تتبع (چھان بین کو) مدنظر رکھ کر دیندار علماء کا انتخاب کر کے پیش قدمی کریں گے۔ علماء سوء جو دین کے چور اور ڈاکو ہیں ان کا مقصود حب جاہ اور ریاست اور مخلوق کے نزدیک قدر ومنزلت حاصل کرنا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کے فتنہ سے بچائے۔۔۔''

ان ہی مفتی صدر جہاں کو ایک مکتوب صادر فرمایا:

''اب جبکہ سلطنتوں میں انقلاب واقع ہوا ہے اور اہل مذاہب کی عداوت کی تیزی درہم برہم ہوگئی ہے۔ اسلام کے پیشواؤں یعنی بڑے بڑے وزیروں اور امیروں اور بزرگ عالموں پر لازم ہے اپنی تمام ہمت کو روشن شریعت کی ترویج میں لگائیں۔ اور سب سے اول اسلام کے گرے ہوے ارکان کو قایم کرائیں۔ کیونکہ تاخیر میں

خیریت ظاہر نہیں ہوتی، اور غریبوں کے دل اس تاخیر سے نہایت بے قرار ہیں۔ گزشتہ زمانہ کی سختیاں ابھی تک مسلمانوں کے دلوں میں بیٹھی ہوئی ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ پھر ان کا تدارک نہ ہو سکے۔ اور اسلام کی غربت اس سے بھی زیادہ ہو جائے۔ جب بادشاہ سنت سنیہ مصطفویہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کی ترقی میں سرگرم نہ ہوں اور بادشاہوں کے مقرب بھی اس بارے میں (اپنے) آپ کو الگ رکھیں اور چند روزہ زندگانی کو عزیز سمجھیں تو پھر اہل اسلام بیچاروں پر زمانہ بہت ہی تنگ ہو جائے گا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ ایک بزرگ فرماتے ہیں:

آں چہ از من گم شدہ گر از سلیماں گم شدے
ہم سلیماں، ہم پری، ہم اہرمن بگریستے

(ترجمہ: جو میں نے کھودیا اس کو سلیماں بھی اگر کھوتے وہ خود روتے، پری بھی جن بھی بلکہ اہرمن روتے)

صبت علی مصائب لو انہا
صبت علی الایام صرن لیا لیا

(مصائب نے مجھے اس طرح گھیرا، اگر گردوں پہ ہوں ہو جائے تاریک)''

مگر افسوس جہانگیر اپنے سارے قول و قرار بھول گیا، عہد اکبری کی بہت سی برائیاں برقرار رہیں۔ حضرت امام ربانی علیہ الرحمۃ خان جہاں، جن کو جہانگیر کے دربار میں بہت اثر و رسوخ حاصل تھا ان کو ایک مکتوب گرامی میں ہندی بت پرستوں اور شیعوں کے عقائد باطلہ پر ایک مختصر تبصرہ فرمانے کے بعد (کہ حکومت کو اس وقت یہی روگ لگے ہوئے تھے) آخر مکتوب میں پھر اپنے مطلب پر آ جاتے ہیں:

''وہ دولت جس کے ساتھ حق تعالیٰ نے آپ کو ممتاز فرمایا ہے اور لوگ اس دولت سے غافل ہیں بلکہ قریب ہے کہ آپ بھی اس دولت کو

محسوس نہ کریں۔ وہ یہ ہے کہ بادشاہ وقت سات پشت سے مسلمان چلا آتا ہے اور اہل سنت و جماعت میں سے اور حنفی مذہب پر ہے۔ اگرچہ چند سال ہوئے ہیں کہ اس زمانہ میں جو قربِ قیامت اور عہد نبوت کے بُعد کا زمانہ ہے بعض طالب علموں نے اپنی طمع کی کم بختی و ذلت سے جو کہ باطن کی خباثت سے پیدا ہوئی ہے، بادشاہوں کے امراء کے ساتھ تقرب حاصل کیا۔ اور خوشامدی بن گئے اور دین متعین میں تشکیکات اور اعتراضات کیے ہیں اور شبہے نکالے ہیں۔ اور سادہ لوح اور بے وقوفوں کو بہکا رہے ہیں ۔ جب ایسا عظیم الشان بادشاہ آپ کی باتوں کو اچھی طرح سن لیتا اور قبول فرماتا ہے تو یہ کس قدر بھاری دولت ہے کہ آپ تصریح یا اشارہ کے طور پر کلمہ حق یعنی کلمہ اسلام کو اہل سنت و جماعت کے معتقدات کے موافق اس کے گوش گزار کردیں۔ اور جہاں تک ہو سکے اہل حق کی باتیں پیش کریں، بلکہ ہمیشہ امیدوار اور منتظر رہیں کہ کوئی ایسا موقع مل جائے جس میں مذہب و ملت کی نسبت گفتگو کی جائے تاکہ اسلام کی حقیقت ظاہر ہو جائے اور کفر و کافری کے بطلان و برائی کا بیان کیا جائے۔۔۔''

اسی مکتوب میں آگے چل کر تحریر فرماتے ہیں:

''اب ہم اصل بات کا بیان کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آپ کو معلوم ہے کہ بادشاہ روح کے مانند ہے اور تمام انسان جسم کی طرح۔ اگر روح درست ہے تو بدن بھی درست ہے اگر روح بگڑ جائے تو بدن بھی بگڑ جاتا ہے۔ پس بادشاہ کی اصلاح میں کوشش کرنا گویا تمام بنی آدم کی اصلاح میں کوشش کرنا ہے۔۔۔''

ان ہی خان جہاں کو ایک اور مکتوب میں رقم طراز ہیں:

''یہی خدمت جو آپ اب کر رہے ہیں اگر اس کو شریعت کی بجا آوری کے ساتھ جمع کریں تو گویا انبیاء علیہم السلام کا سا کام کریں گے''

لیکن بالآخر دشمنان اسلام اپنی ریشہ دوانیوں میں کامیاب رہے اور جہانگیر آپ کی اصلاحی تحریک کو زیادہ دیر برداشت نہ کر سکا کیونکہ اسلام کی اصلاحی تحریک سے ہر فرعون اور جابر لرزتا ہے۔ اس کو اپنا تخت وتاج خطرے میں پڑتا نظر آتا ہے۔ جہانگیر نے چند جھوٹے مقدمے قایم کر کے آپ سے جواب طلبی کی۔ آپ نے نہایت معقول جواب دے کر اس کا منہ بند کر دیا۔ پھر اس نے مطالبہ کیا کہ آپ سجدہ کریں۔ آپ نے نہایت سختی سے انکار کر دیا۔ ہر طرح سے کوشش کی گئی کہ آپ صرف ذرا سی گردن جھکا دیں۔ آپ نے نہایت سختی سے انکار فرمایا اور ارشاد فرمایا:

''یہ گردن صرف اللہ تعالیٰ کے آگے جھکتی اور جھکے گی کسی انسان کے آگے ہرگز نہیں''

گردن نہ جھکی جس کی جہانگیر کے آگے
جس کے نفس گرم سے ہے گرمیِ احرار

جہانگیر نے غضبناک ہو کر آپ کو گوالیار کے قلعہ میں مقید کیا۔ جہاں پورے ہندوستان کے نامی گرامی مجرم مقید تھے۔ اور آپ کے دولت خانے کو لوٹنے کو حکم دیا۔ آپ کے قدوم کی برکت سے قید خانہ کا پورا ماحول تبدیل ہو گیا۔ پانچ سو قیدی مسلمان ہو گئے۔ قید خانہ سے آپ نے شیخ عبدالحق محدث دہلوی کو تحریر فرمایا:

''مصائب وشدائد میں اگرچہ تکلیف اٹھانی پڑتی ہے، تاہم اللہ تعالیٰ کی کرم فرمائیوں سے بہرہ ور ہونے کی امید ہوتی ہے۔ اس دنیا کی عظیم دولت غم واندوہ اور اس کے دستر خوان کی بہترین خوش ذائقہ نعمت درد والم ہے۔ ان شکر پاروں کو اللہ تعالیٰ نے تلخ دوا کے باریک خول میں لپیٹ دیا ہے۔ اور اس طریقہ سے آزمائش کا راستہ کھول دیا ہے۔ سعادت مند لوگ ان کی شیرینی پر نظر رکھتے ہیں اور ان کی تلخی سے شیرینی کی طرح شادکام ہوتے ہیں''

اپنے فرزندان گرامی حضرت خواجہ محمد سعید و حضرت خواجہ محمد معصوم علیہما الرحمۃ کے نام جو مکتوب صادر فرمایا وہ بھی عزیمت کا شاہکار ہے۔

''فرزندانِ گرامی! اگرچہ ابتلا و مصیبت کا وقت تلخ و بے مزہ ہوتا ہے۔ لیکن اگر (اس میں) فرصت دے دیں تو غنیمت ہے۔ چونکہ تم کو اس وقت فرصت مل گئی ہے۔ لہٰذا اللہ جل شانہ کی حمد بجالائیں۔ ۔۔اور چاہیے کہ تین چیزوں میں سے کسی ایک میں مشغول رہیں۔
(۱) قرآن مجید کی تلاوت (۲) طویل قرأت کے ساتھ نماز
(۳) کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ کی تکرار
چاہیے کہ کلمہ لا سے اپنے نفس کی خواہشوں کے الٰہ (معبود) کی نفی کریں۔ اور اپنی مرادوں اور مقاصد کو دور کریں۔ کیونکہ اپنی مراد کو طلب کرنا اپنی خدائی کا دعوٰی کرنا ہے ۔۔۔ اطلاع دینا ضروری ہے، شاید ملاقات ہو یا نہ ہو۔ بس یہی نصیحت ہے کہ کوئی مراد و ہوس باقی نہ رہے۔۔۔ حتیٰ کہ میری (قید سے) رہائی بھی تم لوگوں کے اہم مقاصد میں سے ہے وہ بھی تمہاری مراد نہ ہو۔۔۔ حویلی، سرائے، کنواں، باغ، کتابیں اور دوسری تمام اشیاء کا غم بیکار ہے۔ ان میں سے کوئی چیز بھی تمہارے وقت میں مزاحم نہ ہونی چاہیے اور حق جل وعلا کی مرضیات کے سوا تمہاری کوئی مراد و مرضی نہ ہو۔ اگر ہم مرجائیں تو یہ چیزیں بھی ہم سے چھوٹ جائیں گی۔ اگر ہماری زندگی میں چلی گئیں تو کوئی فکر کی بات نہیں ۔۔۔ اگر حق سبحانہٗ وتعالیٰ کو منظور ہوا تو ہوسکتا ہے کہ ایک دوسرے کی ملاقات ہو جائے، ورنہ اس کی تقدیر پر راضی رہیں اور دعا کریں کہ دارالسلام (جنت) میں ہم سب جمع ہوں، اور حق تعالیٰ کے کرم سے دنیا کی ملاقات کی تلافی کو آخرت کے حوالے کریں۔ الحمد للہ علیٰ کل حال''

ایک سال کے بعد جہانگیر آپ کو رہا کرنے پر مجبور ہوا۔ مگر آنجناب کو پابند کیا کہ لشکر کے ساتھ رہیں کیونکہ وہ آپ کی ذات قدسی صفات سے خطرہ محسوس کرتا تھا۔ آپ نے لشکر گاہ میں رہنا پسند فرمایا۔ تاکہ آپ کی اصلاحی تحریک لشکر و دربار میں چلتی رہے۔ اپنے فرزندان گرامی کو ایک مکتوب میں رقم طراز ہیں:

''بادشاہ کی طرف سے جو تکلیف ہے اسے اپنے بزرگ و برتر آقا کی کمال مہربانی اور رضا مندی کا دروازہ سمجھتا ہوں اور اس قید کو اپنے لیے باعث سعادت گردانتا ہوں۔۔۔''

اس قیام کے دوران بادشاہ کے ساتھ صحبتیں بھی رہیں اور گفتگوئیں اور مذاکرات بھی ہوے۔ اس کی اصلاح کو ہر وقت مدنظر رکھا گیا۔ اپنے فرزندان عالی قدر کو ایک مکتوب گرامی میں تحریر فرماتے ہیں:

''اس جگہ کے حالات بہت اچھے اور شکر کے قابل ہیں۔ شب و روز عجیب و غریب صحبتوں میں گزر رہے ہیں۔ اللہ کے فضل و کرم سے دینی امور اور اسلامی اصولوں کے سلسلے میں جو مذاکرات اور گفتگوئیں ہوتی ہیں ان میں ذرہ بھر غفلت و مُداہنت راہ نہیں پاتی۔ وہی باتیں جو خلوتوں اور خصوصی مجلسوں میں ہوتی ہیں اللہ پاک کی توفیق سے ان معرکوں میں بیان ہورہی ہیں۔ ایک مجلس کا ذکر بھی کروں تو دفتر درکار ہے۔ خصوصاً آج رات رمضان المبارک کی سترہویں رات تھی۔ بادشاہ کے سامنے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے مقصد بیعت، بعثت، عقل کی ناپختگی، ایمان بالآخرت، اس کے عذاب و ثواب، اللہ تعالیٰ کے دیدار، ختم نبوت، ہر صدی کے مجدد، خلفائے راشدین کی پیروی، تراویح کی سنتوں، تناسخ کا باطل ہونے، جن اور جنیوں کا ذکر اور ان کے عذاب و ثواب کا مسئلہ اور اسی نوعیت کے مسائل کا ذکر رہا۔۔۔ الحمد للہ! کہ بادشاہ دلجمعی سے سنتے رہے اور کسی قسم کا کوئی تغیر ان کی حالت میں رونما نہ ہوا۔۔۔''

جہانگیر اس کے امراء اور اعیان سلطنت کو بالآخر آپ کا فیض صحبت دین اسلام کی طرف لے آیا۔

چنانچہ جب آپ کی دعا سے کانگڑہ کا قلعہ فتح ہوا تو بقول خواجہ بدرالدین سرہندی (مجمع الاولیاء) جہانگیر وہاں گیا اور (چلتے وقت) آپ سے کہا کہ اگر آپ ہمارے ساتھ چلیں تو اس قلعے میں گائے ذبح کریں گے، بت گرائیں گے، مسجدیں بنائیں گے اور اسلام کی اشاعت کریں گے۔ آپ بادشاہ کے ساتھ قلعہ میں آئے بادشاہ نے جو کچھ کہا تھا کر دکھایا۔

فتح کانگڑہ کا واقعہ بھی جہانگیر نے حیرت واستعجاب کے عالم میں بیان کیا ہے چنانچہ وہ لکھتا ہے:

''جمعرات یکم محرم الحرام ۱۰۳۰ھ کو یہ فتح حاصل ہوئی جو کسی سطوت و شوکت رکھنے والے بادشاہ کو نصیب نہیں ہوئی تھی، جسے ظاہری اسباب پر نظر رکھنے والے کم فہم لوگ بہت مشکل سمجھتے تھے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا خاص لطف و کرم ہے''

آگے وہ لکھتا ہے:

''میں نے قاضی اور میر عدل کو حکم دیا کہ جو اسلامی اور شرعی امور ضروری سمجھیں بجالائیں۔۔۔ بتوفیق ایزدی اذان دلوا کر نماز اور خطبہ پڑھوایا اور اپنے سامنے گائے ذبح کرائی۔۔۔ اللہ تعالیٰ کی بارگارہ میں سجدۂ شکرانہ بجالا کر اس قلعہ کے اندر ایک عالیشان مسجد تعمیر کیے جانے کا حکم دیا''

آگے لکھتا ہے:

''یہاں ایک دنیا کو گمراہی کے بیاباں میں سر ٹپکتے دیکھا۔۔۔''

ہم نے اسلام کے حوالے سے مکتوبات امام ربانی کی روشنی میں اکبر بادشاہ کے آخری دور حکومت کی تصویر پیش کی اور ساتھ ہی ساتھ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی اصلاحی تحریک اور اس کے اثرات کا بھی جائزہ لیا جس سے آپ کی مجددانہ اور مصلحانہ عظمت وشوکت کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس میں شک نہیں آپ نے مغلیہ سلطنت کو دوبارہ صراط مستقیم پر ڈال دیا۔ جہانگیر، شاہجہاں اور اس کے بعد اورنگ زیب عالمگیر سب آپ کی فکر عالی سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔

وقت آگیا ہے کہ کوئی ایسا مردِ دانا پیدا ہو جو اسلام کے اس عظیم مدبر و مفکر، متکلم، منطقی، مفسر و محدث اور عالم و عارف کے فلسفۂ حیات کو سمجھے اور اس کی تعلیمات کی روشنی میں ہم کو صراطِ مستقیم پر لگا دے۔ اقبال نے کس دردوسوز سے التجا کی تھی:

تین سو سال سے ہیں ہند کے میخانے بند
اب مناسب ہے ترا فیض ہو عام اے ساقی!

☆......☆......☆

## حواشی:

۱......روضۃ القیومیہ، ص۵۴ تا ۵۸، بحوالہ حضرت مجدد الف ثانی

۲......مجدد اعظم، ص۱۹/۲۰

۳......سیرت مجدد الف ثانی از پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، ص۱۱۹

۴......منتخب التواریخ: ملا عبدالقادر بدایونی، ص۵۱۲

۵......ایضاً، ص۴۹۶

۶......ایضاً

۷......بال جبریل: علامہ اقبال، ص۲۱۱

۸......بیاض قلمی: محمد ہاشم جان مجددی سرہندی

۹......سیرت مجدد الف ثانی پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، ص۱۱۸

۱۰......حضرت مجدد الف ثانی: مولانا سید زوار حسین شاہ، ص۴۶۴

۱۱......مکتوبات امام ربانی: دفتر اول، مکتوب ۶۵

۱۲......ایضاً، دفتر دوم، مکتوب: ۸۱

۱۳......ایضاً، دفتر دوم، مکتوب: ۹۲

۱۴......ایضاً، دفتر دوم، مکتوب: ۴۷

۱۵......ایضاً، دفتر دوم، مکتوب: ۱۹۳

۱۶......اثبات النبوۃ، حضرت مجدد الف ثانی، ص۵۰۔۵۱، مطبوعہ کراچی

۱۷......مکتوبات امام ربانی، دفتر اول، مکتوب ۴۸

۱۸......ایضاً، دفتر دوم، مکتوب ۲۳

۱۹......تذکرہ مجدد الف ثانی، منظور نعمانی، ص۱۲۷، بحوالہ سیرت مجدد الف ثانی، ص۱۵۲

۲۰......تذکرہ، ابوالکلام آزاد، ص۵۷۔۲۵۶ بحوالہ مجدد الف ثانی، حالات، افکار و خدمات، پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، ص۸۷

۲۱......ایضاً، ص:۱۵۳

۲۲......مکتوبات امام ربانی، دفتر سوم، مکتوب ۶۴

۲۳......تذکرہ مجدد الف ثانی، منظور نعمانی، ص۷۰، بحوالہ سیرت مجدد الف ثانی، ص۱۵۰ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

۲۴......تذکرہ مجدد الف ثانی، منظور نعمانی، ص۱۱۱، بحوالہ سیرت مجدد الف ثانی، ص۱۵۰ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

۲۵......تذکرہ مجدد الف ثانی، منظور نعمانی، ص۱۱۲، بحوالہ سیرت مجدد الف ثانی، ص۱۵۰ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

۲۶......تذکرہ مجدد الف ثانی، منظور نعمانی، ص۱۱۴، بحوالہ سیرت مجدد الف ثانی، ص۱۵۰ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

۲۷......مکتوبات امام ربانی، دفتر اول، مکتوب ۴۷

۲۸......ایضاً، مکتوب ۲۳

۲۹......ایضاً، دفتر سوم، مکتوب ۴۱

۳۰......ایضاً، دفتر دوم، مکتوب ۶۸

۳۱......ایضاً، دفتر سوم، مکتوب ۱۲۳

۳۲......سیرت مجدد الف ثانی: از پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، ص۱۹۰

☆......☆......☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# نفاذِ شریعت، مکتوبات امام ربانی کے آئینہ میں

پروفیسر محمد عامر بیگ

المرکز الاسلامی، کراچی



## نظام شریعت اور اس کے نفاذ کی ضرورت:

نظام شریعت وہ ضابطہء حیات ہے جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرزندان اسلام کے لیے متعین فرمایا ہے۔ مسلمانوں کی انفرادی اور اجتماعی زندگی کی کامیابی اسی ضابطہء حیات کی پابندی میں مضمر ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے نظام شریعت کے نفاذ کو اسلامی ریاست یا مسلم ریاست کی اولین ذمہ داری قرار دیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتَوُا الزَّکٰوۃَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَھَوْا عَنِ الْمُنْکَرِ (سورۂ حج:۴۱)

''وہ لوگ جنہیں اگر ہم زمین پر اقتدار بخشیں تو وہ قایم کرتے ہیں نماز کو اور ادا کرتے ہیں زکوٰۃ اور حکم دیتے ہیں لوگوں کو نیکی کا اور روکتے ہیں انھیں برائی سے''

یہی وجہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ میں پہلی اسلامی ریاست کے قیام کے فوری بعد ہی نفاذ شریعت کا آغاز کر دیا اور عبادات و معاملات، سیاست و معیشت، معاشرت و اخلاقیات اور حدود الٰہی سے متعلق جو احکامات نازل ہوتے رہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسے فوری نافذ کرتے رہے۔ یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے دست مبارک سے اسلام کی پہلی آئیڈیل ریاست وجود میں آئی۔ آپ کے وصال کے بعد خلفائے راشدین کے دور میں اسلامی ریاست مزید مستحکم اور مضبوط ہوئی اور اسلام

کے تمام احکامات اپنی پوری روح کے ساتھ نافذ العمل رہے۔ خلافت راشدہ کے بعد اگرچہ اسلام کا سیاسی نظام اپنی اصل روح کے ساتھ نہ رہ سکا لیکن اسلام کے وہ احکام جن کا تعلق عبادات و معاملات، معیشت ومعاشرت اور حدود اللہ سے تھا وہ بڑی حد تک ہر دور حکومت میں نافذ العمل رہے۔ کسی بڑے سے بڑے فاسق وفاجر حکمران کو بھی اسلام کے بنیادی احکامات یا حدود اللہ میں تبدیلی وترمیم کرنے کی جرأت نہ ہوسکی۔

لیکن اسلامی تاریخ کے ایک ہزار سال مکمل ہونے پر ہندوستان کی مسلم ریاست میں ایسا حکمران مسلط ہوا جو نہ صرف خود گمراہ ہوا بلکہ اس نے دنیا دار مفاد پرست نام نہاد درباری علماء کی ایماء پر اور ہندو راجاؤں مہاراجاؤں کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے نہ صرف دین اسلام کی تعلیمات کو مسخ کرنے کی ناپاک کوشش کی بلکہ وحدت ادیان کے پُرفریب نعرے اور پروپیگنڈے سے متاثر ہوکر ایک نئے دین یعنی دین الٰہی کی بنیاد ڈالی۔ جس کا مقصد دین اسلام کے تشخص کا خاتمہ کرکے تمام ادیان باطلہ کو اسلام کے مساوی مقام دلانا تھا۔ اس مقصد کے لیے اکبر بادشاہ نے نہ صرف شعائر اسلامی اور اسلامی اقدار کا خاتمہ کرنا چاہا بلکہ مساجد ومدارس کو بھی منہدم کیا گیا اور اس کی جگہ مندر قایم کیے گئے۔ کافروں کی رسوم کو جاری کیا گیا اور علماء حق کو قتل کیا گیا اور برملا اسلامی احکامات پر طعن کیا گیا۔ ان حالات سے متاثر ہوکر بہت سے مسلمان بھی بدعات ومنکرات میں گرفتار ہوکر مشرکانہ رسوم کا ارتکاب کرنے لگے جبکہ علماء حق ومشائخ عظام نے گوشہ نشینیمیں عافیت جانی۔

ان نامساعد حالات میں اللہ رب العزت نے اپنے فضل وکرم سے سرہند کی زمین پر ایک ایسی بزرگ ہستی کو تیار کیا جس نے نہ صرف ہندوستان میں اسلام کی اس ڈوبتی کشتی کو سہارا دیا بلکہ اسے بھنور سے نکال کر پار بھی لگا دیا۔ اس بزرگ ہستی کو امت آج حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی کے نام سے یاد کرتی ہے۔

اکبری دور میں اسلام کی بیخ کنی کا کام جس قوت اور منصوبہ بندی سے کیا گیا تھا وہ آپ کے دردمند دل اور غیور اسلامی طبیعت کو مضطرب کرنے کے لیے کافی تھا لیکن اپنی تکمیل حال اور باطنی تیاریوں میں مشغولیت کی بنا پر اور کچھ اس لیے کہ وہ فتنہ اپنے پورے شباب پر تھا اور ابھی وہ سرا ہاتھ نہیں آیا تھا جس کے ذریعہ آپ سلطنت کے رجحان اور اسلام اور مسلمانوں کے بارے میں اس کی سیاست پر اثر انداز ہوسکیں جس کے باعث اکبری دور میں آپ نے اپنا تجدیدی واصلاحی کام پوری قوت کے ساتھ شروع نہیں فرمایا اگر

کچھ فرمایا بھی تو تاریخ میں یا آپ کے مکتوبات میں اس کی زیادہ تفصیل نہیں ملتی البتہ آپ نے خان خاناں سید صدر جہاں اور شیخ فرید بخاری کے ذریعہ بادشاہ کو نصیحت آمیز پیغامات بھیجے جنہیں بادشاہ کا قرب اور اعتماد حاصل تھا۔ جبکہ اکبر کے مقابلہ میں جہانگیر بادشاہ کو نہ تو اسلام سے کوئی عناد تھا اور نہ ہی وہ کسی نئے دین وآئین کو جاری رکھنے میں دلچسپی رکھتا تھا۔ حضرت مجدد نے بادشاہ کی اس طبیعت سے فائدہ اٹھا کر ہندوستان سے ان اثرات کو ختم کرنے کا ارادہ کیا جو سابقہ سلطنت میں پیدا ہوئے تھے۔

حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے پیش نظر صرف ان بدعات ومنکرات کا خاتمہ کرنا تھا جو عامۃ المسلمین میں عام ہو چکی تھیں بلکہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے دین وشریعت کا نفاذ، دین الٰہی کا خاتمہ کر کے اسلام کو اس کی حقیقی بنیادوں اور اصل روح پر جاری وساری کرنا، بادشاہ اور رعایا کے تعلقات کو اسلامی اصولوں کی بنیاد پر استوار کرنا تھا۔

اس مقصد کے حصول کے لیے حضرت مجدد کے پاس دو راستے تھے ایک یہ کہ بادشاہ کو اسلام کا مخالف اور دشمن دین قرار دے کر اس کے خلاف ایک دینی محاذ قایم کر لیتے اور اس کی مستقل مخالفت کرتے ہوئے اس کے خلاف صف آرائی کر لیتے اور تخت سلطنت پر کسی دین دار اور صالح شخص کو بٹھانے کی کوشش کرتے۔ دوسرا یہ کہ امراء دربار اور ارکان سلطنت سے تعلقات استوار کرتے ان کی دینی حمیت کو ابھار کر ان کے دلوں میں ایمان کی جو چنگاریاں دبی ہوئی تھیں ان کو فروزاں کر کے بادشاہ کو نیک مشورہ دینے پر آمادہ کرتے تاکہ وہ بادشاہ کو اسلام کی حمایت اور گزشتہ دور کی تلافی پر آمادہ کرتے اور خود ہر طرح کے جاہ ومنصب سے دور رہتے اور مکمل زہد واستغناء کا ثبوت دیتے۔

جہاں تک پہلے راستے کا تعلق ہے وہ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کی حکمت دعوت اور جذبۂ خیر خواہی ونصیحت سے مناسبت نہیں رکھتا تھا اس لیے آپ نے اس طرف بالکل التفات نہیں فرمایا اور بادشاہ سے براہ راست تصادم سے مکمل گریز کیا۔

حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے سلطنت کو فکری ونظری الحاد اور بدعات ومنکرات سے پاک کرنے کے لیے جو راستہ اختیار کیا وہ اپنی نوعیت کے اعتبار سے نہ صرف ممتاز ہے بلکہ آنے والے ہر دور کے داعیان اسلام کے لیے مشعل راہ ہے۔

حضرت مجدد علیہ الرحمۃ جو خود علوم دینیہ اور علوم باطنیہ سے سرشار تھے آپ کی نگاہ ولایت دیکھ رہی تھی

کہ اکبری دربار کے امراء میں ایسے لوگ بھی موجود تھے جو اگرچہ اکبر کے خلافِ اسلامی منصوبوں میں شریک نہیں تھے مگر وہ اکبر کے ان اقدامات کو ناپسند کیا کرتے تھے لیکن مجبوری کی وجہ سے وہ کچھ نہ کر سکتے تھے ان امراء میں نواب سید مرتضیٰ عرف شیخ فرید بخاری، خان اعظم، صدر جہاں، لالہ بیگ اور مہابت خان وغیرہ سرفہرست تھے۔

آپ نے ان امراء اور ارکان سلطنت سے مراسلت کا سلسلہ شروع کیا یہ مکتوبات اپنے درد و اخلاص، جوش و تاثیر اور زورِ قلم کے اعتبار سے اپنی مثال آپ ہیں۔ سیکڑوں برس گزر جانے کے باوجود ان میں آج بھی وہی اثر پذیری ہے جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے اپنے مخاطب کے دلوں پر کیا اثر ڈالا ہوگا۔

آپ نے جہانگیری دور کے اوائل میں اپنے اس عظیم مشن کا آغاز کیا اس وقت ہندوستان میں اسلام اور مسلمانوں کی کسمپرسی کا جو عالم تھا اس کا اظہار آپ اپنے ایک مکتوب بنام شیخ فرید بخاری میں جو اکبر و جہانگیر کے درویش صفت امراء میں سے تھے یوں فرماتے ہیں:

''آپ جانتے ہیں کہ گزشتہ صدی میں اہل اسلام کے سر پر کیا کیا مصیبتیں گزری ہیں اس سے قبل جو صدیاں گزری ہیں اس میں نہایت قلت و غربت کے باوجود اہل اسلام کی خرابی و تباہی اس سے زیادہ نہیں ہوئی حتیٰ کہ مسلمان اپنے دین پر اور کفار اپنے طریقے پر قایم تھے۔ آیہ کریمہ لکم دینکم ولی دین میں اسی حقیقت کا بیان ہے۔ جبکہ گزشتہ صدی یعنی اکبری دور میں کفار غلبہ پا کر اسلام میں کھلم کھلا کفر کے احکام جاری کرتے تھے اور مسلمان اسلامی احکام کے جاری رکھنے سے عاجز تھے اور وہ ایسا کرتے تو قتل کر دیے جاتے تھے۔ ہائے ہلاکت! ہائے مصیبت، ہائے افسوس و غم! حق تعالیٰ کے محبوب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرنے والے تو ذلیل و خوار تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے منکر لوگ عزت والے اور معتبر تھے۔ مسلمان زخمی دلوں کے ساتھ اسلام کی ماتم پُرسی کرتے تھے اور مخالف دشمن ہنسی اور مذاق کے ساتھ ان زخموں پر نمک چھڑکتے

تھے۔ ہدایت کا آفتاب گمراہی کے پردے میں چھپا ہوا تھا اور حقانیت کا نور باطل کے پردوں میں چھپا ہوا تھا'' (مکتوب: ۴۷، دفتر اول)

اسی مکتوب میں آپ شیخ فرید بخاری کی توجہ جہانگیر بادشاہ کے سلیم الطبع ہونے کی طرف دلاتے ہیں اور انہیں اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے بادشاہ کو دین کی حمایت کے لیے آمادہ کرنے کی دعوت دیتے ہیں:

''آج جبکہ دولت اسلام کی رکاوٹوں کے زوال کی خوش خبری اور بادشاہ اسلام کی تخت نشینی کی بشارت خاص و عام کے کانوں تک پہنچی ہے تو اہل اسلام نے اپنے اوپر لازم کر لیا ہے کہ وہ بادشاہ کے معاون و مددگار ہوں اور شریعت کو رواج دینے اور مذہب کو قوت پہنچانے میں اس کی رہنمائی کریں۔ خواہ یہ امداد دینا اور قوت پہنچانا زبان سے ہو سکے یا ہاتھوں سے میسر ہو۔ سب سے بڑی امداد یہ ہے کہ کتاب و سنت اور اجماع امت کے مطابق مسائل شرعیہ کو بیان کیا جائے اور صحیح عقائد کو ظاہر کیا جائے تاکہ گمراہ و بدعتی شخص درمیان میں آ کر بادشاہ کو راستے سے نہ ہٹا دے اور کام خراب نہ کر دے۔ اس طرح کی امداد علمائے حقانی کے ساتھ مخصوص ہے جو آخرت کی طرف توجہ رکھتے ہیں۔ دنیا دار علماء جن کا مقصد کمینی دنیا حاصل کرنا ہے ان کی صحبت زہر قاتل ہے اور ان کا فساد متعدی ہے'' (ایضاً)

اسی مکتوب میں آپ مزید فرماتے ہیں:

''اگر کوئی شخص امداد کی طاقت کے باوجود کسی قسم کی مدد میں کمی کرے جس سے اسلام کے کارخانے میں کوئی خلل واقع ہو جائے تو وہ امداد میں کوتاہی کرنے والا شخص معتوب ہے اسی لیے یہ بے مایہ حقیر فقیر بھی چاہتا ہے کہ اپنے آپ کو دولت اسلام کے مددگاروں کے گروہ میں داخل کرے اور اس بارے میں کوشش کرے'' (ایضاً)

اسی مقصد کی طرف نشاندہی کرتے ہوئے لالہ بیگ کے نام ایک مکتوب میں آپ فرماتے ہیں:

''تقریباً نصف صدی سے مسلمانوں پر وہ غربت چھا گئی ہے کہ کفار اسلامی شہروں میں کھلم کھلا کفر کے احکام جاری کرنے پر راضی نہیں ہوتے بلکہ چاہتے ہیں کہ اسلامی احکام بالکل ہی ختم ہو جائیں اور اسلام و اہل اسلام کا کوئی نشان نظر نہ آئے۔ نوبت یہاں تک پہنچی ہے کہ اگر کوئی مسلمان کسی اسلامی شعار کا اظہار کرتا ہے تو قتل کر دیا جاتا ہے۔ گائے کا ذبیحہ تو اسلام کا ایک بڑا شعار ہے ختم ہو چکا ہے کفار جزیہ دینے پر شاید راضی ہو جائیں لیکن گائے کے ذبح کرنے پر ہرگز راضی نہیں ہوں گے۔ اب چونکہ ابتدائے سلطنت کا زمانہ ہے اگر اس وقت اسلامی عقائد نے رواج پالیا اور مسلمانوں نے کچھ خشیت حاصل کر لی تو بہتر ہے ورنہ نعوذ باللہ یہ کام توقف میں جا پڑا تو مسلمانوں پر یہ کام بہت مشکل ہو جائے گا۔ فریاد ہے! پھر فریاد ہے! دیکھیے کون صاحب نصیب اس سعادت کو حاصل کرتا ہے''

(مکتوب: ۸۲، جلد اول)

اس مکتوب میں بھی حضرت مجدد نے لالہ بیگ جیسے بادشاہ کے مقربین کو متحرک کرنے کی کوشش فرمائی ہے کہ وہ حالات کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے اور موقع کی مناسبت سے احیائے دین کے لیے اپنی ذمہ داری ادا کریں اس سے پہلے کہ ایک بار پھر بہت دیر ہو جائے اور دشمنان اسلام جہانگیر بادشاہ کو بھی دین سے برگشتہ نہ کر دیں۔

دربار جہانگیری کی ایک اور بااثر شخصیت امیر کبیر خان جہاں جو بادشاہ کے معتمد خاص تھے اور ان سے بڑی محبت کرتے تھے ان کے نام اپنے ایک مکتوب میں آپ لکھتے ہیں:

''آپ جس خدمت پر فائز ہیں اگر اس کو شریعت مصطفوی پر عمل کرنے کے لیے جمع کر لیں تو انبیاء والا کام کریں گے اور دین متین کو منور و معمور کر دیں گے۔ ہم فقراء گر سالہا سال جان کھپائیں تو اس

عمل میں آپ جیسے شہبازوں کی گرد کو نہیں پہنچ سکتے ہیں''
(مکتوب: نمبر ۵۴، دفتر سوم)

ایک مفصل مکتوب میں خان جہاں کو آپ لکھتے ہیں:

''جہانگیر جیسا بادشاہ جب آپ کی بات غور و التفات سے سنتا ہے اور اس کو وقعت دیتا ہے تو کیسا نادر موقع ہے کہ آپ صراحتاً یا اشارۃً کلمہء حق کو جو اہل سنت و جماعت کے مطابق ہو بادشاہ کے گوش گزار کرا دیں اور جس قدر گنجائش سمجھیں اہل حق کی باتوں کو پیش کرتے رہیں بلکہ برابر اس بات کی کوشش کرتے رہیں کہ کوئی ایسی تقریب پیدا ہو کہ مذہب و ملت کی بات درمیان میں آئے تاکہ اسلام کی حقانیت اور کفر کے بطلان کے اظہار کا موقع ملے''

(مکتوب: ۶۷، دفتر دوم)

خان اعظم جو اکبر بادشاہ کے ہم عمر اور ہم شیر تھے ہمیشہ شاہی قرابت اور نوازشوں سے سرفراز رہے۔ جہانگیر نے بھی آپ کو خوب عزت دی ان کے نام اپنے ایک مکتوب میں آپ فرماتے ہیں:

''اسلام کی غربت اس حد تک پہنچ گئی ہے کہ کافر کھلم کھلا اسلام پر طعن اور مسلمانوں کی مذمت کرتے ہیں۔ بے خوف وخطر ہر کوچہ و بازار میں کفر کے احکام جاری ہیں اور مسلمان اسلام کے احکام جاری کرنے سے روک دیے گئے ہیں'' (مکتوب: ۶۵، دفتر اول)

اسی مکتوب میں اسلام اور مسلمانوں کی حالت زار بیان کرنے کے بعد خان اعظم کو آپ دین اسلام اور مسلمانوں کی حمایت کے لیے یوں آمادہ کرتے ہیں:

''میں آپ سے التماس کرتا ہوں کہ جب حق سبحانہٗ وتعالیٰ نے اس بزرگ خاندان کے بزرگوں یعنی حضرات نقشبندیہ کے ساتھ آپ کی محبت کی برکت سے آپ کی بات میں یہ تاثیر بخشی ہے اور آپ کی مسلمانی کی عظمت اہل زمانہ کی نظروں میں ظاہر ہو گئی ہے تو آپ

کوشش فرمائیں کہ کم از کم اتنا تو ہو کہ اہل کفر کے بڑے بڑے احکام یعنی شعائر کفر جو اہل اسلام میں رائج ہو گئے ہیں مٹ جائیں اور نیست و نابود ہو جائیں اور اہل ایمان ان خلاف شریعت امور سے محفوظ رہیں۔ اس سے پہلی سلطنت یعنی اکبری دور میں دین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دشمنی معلوم ہوتی تھی اور اس موجود سلطنت میں ظاہری طور پر وہ عناد نہیں ہے اگر ہے تو بے علمی کی وجہ سے ہے۔ ڈر یہ ہے کہ ایسا نہ ہو کہ یہاں بھی عناد و دشمنی تک نوبت آ جائے اور مسلمانوں پر معاملہ اس سے بھی زیادہ تنگ ہو جائے'' (ایضاً)

حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی تجدیدی کاوشوں کے نتیجے میں سلطنت میں جو انقلابی تبدیلیاں آئیں اور دین اسلام کو جو فروغ حاصل ہوا اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے صدر جہاں کے نام اپنے ایک مکتوب میں آپ فرماتے ہیں:

''احکام شریعت کے جاری ہونے اور ملت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں کی ذلت وخواری کی خبریں سن کر غمزدہ مسلمانوں کے دلوں کو فرحت اور روح کو تازگی حاصل ہوئی۔ اس بات پر اللہ تعالیٰ کی حمد اور اس کا احسان ہے اور اللہ تعالیٰ مالک وقدیر سے سوال ہے کہ وہ اپنے نبی بشیر ونذیر صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اس اہم کام میں ترقی عطا فرمائے۔ یقین ہے کہ قائدین اسلام خواہ وہ سادات عظام ہوں یا علمائے کرام خلوت وجلوت میں دین متین کی ترقی اور صراط مستقیم کی تکمیل میں سرگرم رہیں گے'' (مکتوب: ۱۹۴، دفتر اول، حصہ دوم)

اور اسی مکتوب میں علمائے کرام کی طرف بادشاہ کے التفات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے آپ فرماتے ہیں:

''معلوم ہوا ہے کہ بادشاہ اسلام جہانگیر اسلامی استعداد کی خوبی حاصل ہو جانے کی وجہ سے علماء کا خواہاں ہے۔ الحمد للہ علیٰ

ذلک. آپ کو معلوم ہے زمانہ سابق میں جو فساد پیدا ہوا تھا وہ علماء سوء کی بدبختی کی وجہ سے ظہور میں آیا تھا۔ اس لیے امید ہے کہ آپ پوری طرح چھان بین کر کے دین دار علماء کا انتخاب کر کے پیش قدمی کریں گے۔ علماء سوء جو دین کے چور اور ڈاکو ہیں ان کا مقصود حبِ جاہ و ریاست اور مخلوق کے نزدیک قدر و منزلت حاصل کرنا ہے اللہ تعالیٰ ان کے فتنے سے بچائے'' (ایضاً)

نفاذ شریعت اور احیائے دین کے اس عظیم مشن کی تکمیل کے لیے آپ کو قید و بند کی صعوبتیں بھی برداشت کرنی پڑیں۔ مفاد پرست درباری علماء کے اصرار پر جب جہانگیر نے آپ کو ملاقات کے لیے دربار میں طلب کیا تو آپ دربار میں تشریف لے گئے لیکن شاہی آداب جو شریعت کے خلاف تھے ادا نہیں کیے۔ اس کے بعد بادشاہ نے دربار کے دستور کے مطابق آپ سے سجدۂ تعظیمی کرنے کا مطالبہ کیا آپ نے فرمایا میں نے اللہ کے سوا کبھی کسی کو سجدہ کیا ہے نہ کروں گا۔ جس سے ناراض ہو کر بادشاہ نے آپ کو گوالیار کے قلعے میں قید کرنے کا حکم دے دیا۔ جہاں آپ ایک سال تک رہے۔ اسی دوران کچھ وقت آپ نے لشکر اسلام کے ساتھ گزارا۔ اس قید کے دوران حضرت نے سنت یوسفی کو ادا کرتے ہوئے رفقاء زندان میں تبلیغ و اشاعت کا کام پوری سرگرمی سے شروع کیا۔ آپ کی دعوت کی یہ گونج قلعے کی دیواروں کے باہر بھی پہنچی۔ گوالیار کی اس نظر بندی کے دوران جب بادشاہ آپ کے علمی اور باطنی کمالات اور آپ کے زہد و تقویٰ سے آگاہ ہوا۔ بادشاہ بہت متاثر ہوا اور اسے اس اقدام پر ندامت ہوئی اور اس نے آپ کی رہائی کا فیصلہ کیا اور آپ کو کشمیر بلایا جہاں اس کا پڑاؤ تھا، بڑا اعزاز و اکرام کیا، خلعت اور اشرفیاں پیش کیں اور آپ سے درخواست کی کہ چند روز ہمارے لشکر میں رہیں۔ آپ نے منظور فرمایا اور اس رفاقت سے بادشاہ اور لشکر کو بہت فائدہ پہنچا۔ لشکر اور قلعہ آگرہ کے دربار میں بادشاہ سے ملاقاتیں رہیں۔ آپ نے اس عرصے میں بادشاہ کے دل میں حمیت اسلام کو بیدار کر دیا۔ جس کے فوائد تھوڑے ہی عرصے میں پوری سلطنت میں نظر آنے لگے۔ اور ایک وقت وہ آیا جب جہانگیر بادشاہ نے سلطنت میں یہ تاکیدی حکم جاری کیا کہ ہر قسم کی بدعت اور غیر اسلامی رسموں کو ملک سے دور کیا جائے۔ اپنے آپ سجدہ کرانے سے لوگوں کو منع کر دیا اور اس حرام فعل سے توبہ کی۔ اور سلطنت میں گائے کے ذبیحہ کا اذن عام دیا اور قلعہ کانگڑہ فتح ہونے کے بعد حضرت

مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی موجودگی میں گائے ذبح کرائی اور ایک مسجد بنائی گئی اور ساتھ ہی جہانگیر نے سلطنت سے تمام کفریہ شعائر کو ختم کرنے کا اعلان کیا۔ اور شریعت کو رواج دینے کا حکم دیا۔ اس طرح حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے ہندوستان میں احیائے دین اور نفاذ شریعت کا بے مثل کارنامہ انجام دیا۔

حضرت شیخ علیہ الرحمۃ کی تحریک نفاذ شریعت اور احیائے دین کی کامیابی آپ کی حکمت عملی کی کامیابی کا بہترین نمونہ ہے۔ آپ نے ایک طرف ان ارکان سلطنت کو جو دین سے محبت رکھتے تھے اپنے مکتوبات شریف کے ذریعے بیدار کیا اور سلطنت کی ہندو نواز حکومت کے خلاف اسلام کی برتری کا جذبہ بیدار کیا اور دوسری طرف ہم عصر علمائے کرام و مشائخ عظام کو جرأت و ہمت پر آمادہ کیا اور ایک اجتماعی دینی قوت کو منظم کر لیا۔ آپ کے مکتوبات شریف نے جہاں سیاسی اور علمی بیداری پیدا کی وہاں مختلف صوفیہ کرام اور مشائخ عظام کو روحانی تربیت کے لیے بھی تیار کیا۔ اس حکمت عملی کا نتیجہ یہ نکلا کہ برصغیر میں جہاں ایک اجتماعی سیاسی اور علمی بیداری پیدا کی وہاں مختلف صوفیہ کرام اور مشائخ عظام کو روحانی تربیت کے لیے بھی تیار کیا۔ اس حکمت عملی کا نتیجہ یہ نکلا کہ برصغیر میں ایک اجتماعی قیادت ابھری: جو درباری امراء، بااثر علماء حق، مشائخ عظام اور مغل افواج پر مشتمل تھی۔ اس اجتماعی قیادت نے ظاہر ہو کر اکبر اور جہانگیر بادشاہ کی بدعات و منکرات کے محلات کی تمام دیواریں گرا دیں اور درباری علماء، بے دین امراء اور جاہل صوفیاء اس تحریک کے سامنے بے بس نظر آئے۔ پھر وہ وقت آیا کہ جس مغل دربار سے اذان، مساجد، مدارس دینیہ، علمائے حق اور مشائخ عظام کے خلاف احکام جاری ہوتے تھے اسی دربار کے حکمران حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی تعلیمات سے فیض یاب ہو کر مساجد کے معمار، خانقاہوں کے نگہبان، نفاذ شریعت کے علمبردار اور غرباء و مساکین کے حقوق کے محافظ بن گئے۔

☆......☆......☆

اَلْحَسَدُ یَاْکُلُ الْحَسَنَاتِ کَمَا تَاْکُلُ النَّارُ الْحَطَبَ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# فتنہءدورِ اکبری وعہد جہانگیری اور مجدد الف ثانی

افتخار ضمیری

☆☆

ہندوستاں کی سرزمیں مغلوں کے تھی زیرِ نگیں
اکبر کا سکّہ تھا رواں خوشحال تھا ہندوستاں
لیکن یہ تھا فرماں روا بے گانہ از خوفِ خدا
بے بہرہٗ اسلام تھا مسلم برائے نام تھا
تھی کفر سے دل بستگی اور دینِ حق سے سرکشی
اس حال میں فتنہ نیا ''دینِ الٰہی'' کا اُٹھا
کفر و ضلالت ، گمرہی ساری فضا پر چھا گئی
ماتھوں پہ قشقے لگ گئے اصنام کو سجدے ہوئے
اسلام کا یہ حال تھا بازیچہء اطفال تھا
تھے رہنما جو دین کے الحاد کے حامی ہوئے
اُن کو طلب تھی جاہ کی
اور چاہ تھی اک واہ کی
اکبر ہی پر کیا منحصر عہدِ جہانگیری مگر
یہ داد دی توحید کی خود بُت گری شرما گئی

تلبیس مکر و زور کا ہر سُو تھا ہنگامہ بپا
یہ فتنۂ باطل تھا کیا اک خود سری کا دور تھا
گویا یہاں تک تھا روا سجدہ برائے شاہ تھا
اور ملکۂ نورِ جہاں عہدِ جہانگیری کی جاں
حامی تھی اس تحریک کی اسلام کی تضحیک کی
دیکھی جو یہ تذلیل دیں! غیرت کی پھر ٹھنکی جبیں!
ایمان کو جوش آگیا پھر کیا تھا اک مردِ خدا
پیدا ہوا سرہند سے ''تجدید دیں'' کے واسطے
یہ شیرِ حق مردِ خدا تلبیس کو للکارتا
اس جوش ایماں سے اٹھا
ہندوستاں تھرا گیا
اس مردِ حق آگاہ نے درویشِ عالی جانے
سب کو سنایا برملا حکم خدا و مصطفیٰ
یعنی برائے ماسوا سجدہ نہیں ہرگز روا
تھی شیخ احمد کی نظر حشر آفریں ، جادو اثر
اُٹھی مثالِ مہ جدھر روشن ہوئے قلب و جگر
تائب ہوئی خلقِ خدا
ایمان تازہ ہوگیا
دیکھی جو یہ تجدید دیں باطل ہوا چیں بہ جبیں

سجدے سے یہ برگشتگی شاہی کی اک توہین تھی
کب تھا گوارا جاہ کو سجدہ نہ پیش شاہ ہو
یہ کفر و دیں کی جنگ تھی اور جنگ نام و ننگ تھی
اک سمت اک فرماں روا اک سمت فقرِ بے نوا
رَن حق و باطل کا پڑا دے تو جسے اب دے خدا
المختصر جب یہ خبر پہنچی بہ شاہِ خود نگر
درویش ہے اک بے نوا اک مرد ہے بے باک سا
برگشتہ ہے وہ شاہ سے اور اس کے رسم و راہ سے
تب شاہ کا یہ حال تھا غصے سے چہرہ لال تھا
فرمایا شاہی میں میری ایسا بھی خود سر ہے کوئی
حاضر کرو اس کو ابھی دیکھیں ہم اس کی سرکشی
القصہ جب دربار میں ابلیس کی سرکار میں
آیا وہ مردِ ہوشمند گردن فراز و سربلند
اس کرّوفر کو دیکھ کر اونچی نظر کو دیکھ کر
پھر شاہ کو طیش آگیا
غصے میں آتش پا ہوا

(نوٹ: اس سے آگے اشعار دستیاب نہ ہو سکے۔ مرتبین)

(ماہنامہ ''تبیان'' داود والی شریف ضلع گوجرانوالہ ''مجدد الف ثانی نمبر'' مارچ اپریل ۱۹۵۴ء، ص ۵۵۔۵۶)

☆......☆......☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# تضمینِ اقبال درشان مجددِ باکمال

غلام مصطفٰی مجددی (شکر گڑھ)

☆☆

تیری نظروں میں یہ کیسا ہے پیام اے ساقی ۔ درد دِل کرنے لگا دِل میں قیام اے ساقی
تشنہ لب جھوم کے کہتا ہے سلام اے ساقی ۔ ''لا ایک بار وہی بادہ و جام اے ساقی
ہاتھ آجائے مجھے میرا مقام اے ساقی''

دامن کر تہی ، گوشہء تدقیق تہی ۔ دل بہ اسرار تہی ، جان بہ توثیق تہی
آہ کیا دور ہے، کیوں صدق سے تصدیق تہی ۔ ''شیر مردوں سے ہوا بیشہء تحقیق تہی
رہ گئے صوفی وملاّ کے غلام اے ساقی''

شمع ارمان بجھی عشق کے پروانے بند ۔ حُسن نے پردہ کیا شوق کے پروانے بند
زلفِ لیلٰی میں ہوے دشت کے دیوانے بند ۔ ''تین سو سال سے ہیں ہند کے میخانے بند
اب مناسب ہے تیرا فیض ہو عام اے ساقی''

غم سے مارے ہوے غمناک کو مغموم نہ رکھ ۔ لوحِ قسمت کو کسی حال میں مذموم نہ رکھ
مجھ کو معدوم اندھیروں میں اے مخدوم نہ رکھ ۔ ''تو مری رات کو مہتاب سے محروم نہ رکھ
تیرے پیمانے میں ہے ماہِ تمام اے ساقی''

واعظِ قوم کی لی پختہ خیال کس نے ۔ بانگ سے روحِ بلال آج نکالی کس نے
چھین لی عقل سے تلقینِ غزالی کس نے ۔ ''عشق کی تیغِ جگر دار اُڑالی کس نے
علم کے ہاتھ میں خالی ہے نیام اے ساقی''

☆......☆......☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# حضرت خواجہ یعقوب چرخی

## (حالات وارشادات)

محبوب احمد بھٹی



حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ حضرت خواجہ بزرگ سید بہاء الدین نقشبند قدس سرہٗ کے ارشد اصحاب میں سے ہیں۔ لیکن چونکہ آپ کی تکمیل حضرت خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ سے ہوئی اس سبب سے انہی کے خلفاء میں شمار کیے جاتے ہیں۔

**ولادت باسعادت:**

حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کی ولادت غزنی کے قریب واقع چرخ نامی گاؤں میں تقریباً ۷۶۲ھ/ ۶۱۔۱۳۶۰ء میں ہوئی۔ چرخ گاؤں کی نسبت سے چرخی کہلائے۔ آپ کا نسب مبارک یوں ہے۔

حضرت خواجہ یعقوب بن عثمان بن محمود بن محمد بن محمو الغزنوی ثم الچرخی ثم السرزی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین۔

**والد بزرگوار:**

آپ نے اپنی معروف کتاب ''تفسیر چرخی'' میں چند جگہ پر اپنے والد بزرگوار کا ذکر خیر کیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے والد بزرگوار ارباب علم و مطالعہ سے تھے اور پارسا و صوفی تھے۔ ان کی ریاضت کا یہ حال تھا کہ ایک روز پڑوسی کے گھر سے پانی لائے چونکہ پانی یتیم کے پیالہ میں تھا اس لیے نہ پیا۔ آپ نے یہ رباعی اپنے والد بزرگوار سے پڑھی تھی۔

جُز فضل تو راہ کہ نماید مارا
جز جود تو بندگی کہ شاید مارا

گرچہ ہر دو کون طاعت داریم
بے لطف تو کار برنیا یدا مارا

## تحصیل علم:

آپ نے جامعہ ہرات (افغانستان) اور مصر میں تعلیم حاصل کی۔ حضرت شیخ زین الدین خوافی علیہ الرحمۃ (م۔۸۳۳ھ) آپ کے ہم درس تھے اور آپ نے حضرت مولانا شہاب الدین احمد بن محمد بن محمد سیرامی مصری علیہ الرحمۃ (م۔آخر رمضان ۸۰۴ھ/اپریل ۱۴۰۲ء) جو اپنے زمانے کے مشہور عالم تھے سے شرف تلمذ حاصل کیا۔فتوی کی اجازت آپ نے علماء بخارا سے حاصل کی تھی۔

## حضرت خواجہ نقشبند کی خدمت میں حاضری:

حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند علیہ الرحمۃ (۷۹۱ھ/۱۳۸۹ء) کی خدمت میں حاضر ہونے سے پہلے آپ کو ان سے بڑی عقیدت اور محبت تھی۔ جب آپ اجازت فتوی حاصل کر کے بخارا سے واپس چرخ جانے لگے تو ایک دن حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہٗ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور نہایت عاجزی سے عرض کیا میری طرف بھی توجہ فرمائیں۔ حضرت خواجہ قدس سرہٗ نے فرمایا کیا اس وقت جبکہ تم سفر کی حالت میں ہو۔آپ نے عاجزی سے کہا کہ میں آپ کی خدمت میں رہنا چاہتا ہوں۔ حضرت خواجہ نے فرمایا کیوں؟ آپ نے عرض کیا کہ اس لیے کہ آپ بزرگ ہیں اور عوام الناس میں مقبول ہیں۔

حضرت خواجہ قدس سرہ نے فرمایا کوئی اچھی دلیل؟ ممکن ہے کہ یہ قول شیطانی ہو۔آپ نے بڑے ادب واحترام سے کہا کہ صحیح حدیث ہے کہ جس وقت اللہ تعالیٰ بندے کو اپنا دوست بناتا ہے اس کی محبت اپنے بندوں کے دل میں ڈال دیتا ہے۔ حضرت خواجہ نے تبسم فرماتے ہوئے کہا ما عزیزانیم! حضرت خواجہ کے یہ فرمانے سے آپ کا حال دگرگوں ہو گیا کیونکہ اس واقعہ سے ایک ماہ قبل انھوں نے خواب میں دیکھا کہ حضرت خواجہ نقشبند ان سے فرماتے ہیں "مرید عزیزاں شو" اور حضرت مولانا یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ یہ خواب بھول چکے تھے جب حضرت خواجہ نے فرمایا کہ ما عزیزانیم تو آپ کو یہ خواب یاد آ گیا۔اس کے بعد حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ نے حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ سے التماس کی کہ میری طرف بھی توجہ فرمائیں۔ حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ ایک شخص نے حضرت عزیزان رحمۃ اللہ علیہ سے

توجہ طلب کی تو انھوں نے فرمایا کہ غیر توجہ میں نہیں رہتا کوئی چیز ہمارے پاس رکھو تا کہ جب میں اسے دیکھوں تو تم یاد آجاؤ۔ پھر حضرت خواجہ نے آپ سے فرمایا کہ تمہارے پاس ایسی چیز نہیں ہے جو ہمارے پاس رکھ جاؤ لہٰذا میری ٹوپی ساتھ لے جاؤ۔ جب اسے دیکھ کر ہمیں یاد کرو گے تو ہمیں پاؤ گے اور اس کی برکت تمہارے خاندان میں رہے گی۔ پھر فرمایا کہ اس سفر میں مولانا تاج الدین سے دشت کولکی میں ضرور ملنا کیونکہ وہ اولیاء وقت سے ہیں۔

## وطن روانگی اور مولانا تاج الدین دشتی کولکی سے ملاقات:

آپ کے دل میں خیال گزرا کہ میرا ارادہ بلخ جانے کا ہے پھر وہاں سے اپنے وطن جاؤں گا۔ بلخ کہا اور دشت کولکی کہاں۔ آپ حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ سے رخصت ہو کر بلخ روانہ ہوئے اتفاقاً ایسی ضرورت پیش آئی کہ جس کی وجہ سے آپ کو دشت کولکی جانا پڑا۔ اس وقت حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ کا ارشاد آپ کو یاد آیا۔ بہت حیران ہوئے۔ آپ نے یہاں مولانا تاج الدین سے ملاقات کی۔ اس ملاقات اور مولانا تاج الدین دشتی کولکی کا جو رابطہ محبت حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ سے تھا، نے حضرت خواجہ یعقوب علیہ الرحمۃ کے دل پر اس قدر اثر کیا کہ وہ دوبارہ بخارا کی طرف چل پڑے اور یہ پختہ ارادہ کر لیا کہ جا کر حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کے ہاتھ مبارک پر بیعت کریں گے۔

## بخارا کے ایک مجذوب سے ملاقات:

بخارا شریف میں ایک مجذوب تھے جن سے حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کو بڑی عقیدت تھی۔ انھوں نے ان کو سر راہ بیٹھے دیکھا، ان سے پوچھا کہ کیا میں حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کی خدمت میں جاؤں انھوں نے کہا کہ جلدی جاؤ وہ وقت آگیا ہے کہ تو مقبولوں میں سے ہو۔ اس مجذوب نے اپنے سامنے زمین پر بہت سی لکیریں کھینچیں۔ حضرت یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ نے خود سے کہا کہ ان لکیروں کو گنوں اگر مفرد ہوئیں تو میرے ارادے کی دلیل ہوگی کیونکہ ان اللّٰہ فرد ویحب الفرد (اللہ ایک ہے اور ایک کو پسند کرتا ہے) چنانچہ لکیروں کو گنا تو وہ مفرد تھیں۔ اس واقعہ کے بعد حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کا اشتیاق بڑھا کہ وہ حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہ کی خدمت میں جائیں اور ان کے مریدوں میں شامل ہو کر ان کی نظر التفات سے مشرف ہوں۔ آپ کو یقین ہو گیا کہ حضرت خواجہ نقشبند کامل اور مکمل ولی اللہ ہیں۔

## حضرت خواجہ کی خدمت میں دوسری حاضری:

جب آپ حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کی اقامت گاہ قصر عارفاں پہنچے تو حضرت خواجہ سرراہ آپ کے منتظر تھے۔ حضرت خواجہ آپ سے بڑے لطف واحسان سے پیش آئے۔ نماز کے بعد آپ نے حضرت خواجہ علیہ الرحمۃ کی خدمت میں درخواست کی کہ آپ مجھے اپنے حلقہ ارادت میں شامل فرمائیں۔ حضرت خواجہ نے فرمایا کہ حدیث شریف میں ہے:

''العلم علمان علم القلب فذلک علم نافع علم الانبیاء والمرسلین وعلم اللسان فذلک حجة اللّٰہ علٰی ابن آدم''

علم دو ہیں ایک قلب کا علم جو نفع بخش ہے اور یہ نبیوں اور رسولوں کا علم ہے، دوسرا زبان کا علم اور یہ بنی آدم پر حجت ہے۔

فرمایا امید ہے کہ علم باطنی سے تمہیں کچھ نصیب ہوگا اور فرمایا کہ حدیث میں آیا ہے:

''اذا جالستم اهل الصدق فاجلسوهم بالصدق فاطغم جواسیس القلوب یدخلون فی قلوبکم وینظرون الی هممکم ونیاتکم''

جب تم اہل صدق کی صحبت میں بیٹھو تو ان کے پاس صدق سے بیٹھو کیونکہ ہ دلوں کے بھید جانتے ہیں وہ تمہارے دلوں میں داخل ہو جاتے ہیں اور تمہارے ارادوں اور نیتوں کو دیکھ لیتے ہیں۔

فرمایا اور ہم مامور ہیں ہم خود کسی کو قبول نہیں کرتے آج رات دیکھیں گے کہ کیا اشارہ ہوتا ہے۔ اسی پر عمل کیا جائے گا اور اگر انھوں نے تجھے قبول کیا تو ہم بھی قبول کر لیں گے۔ یہ رات آپ کے لیے بہت بھاری تھی۔ آپ کو یہ غم کھائے جا رہا تھا کہ دیکھیے کیا ہوتا ہے۔ مجھ کو قبول کیا جاتا ہے یا رَد کر دیا جاتا ہے۔ جب صبح ہوئی نماز فجر کی ادائیگی کے بعد حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ مبارک ہو قبولیت کے لیے اشارہ کیا گیا ہے۔ ہم کسی کو کم قبول کرتے ہیں کیونکہ کوئی کسی نیت سے آتا کوئی کیسے وقت آتا ہے۔

اس کے بعد حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ نے اپنے مشائخ کا سلسلہ طریقت حضرت خواجہ عبدالخالق

غجدوانی قدس سرہ تک بیان فرمایا اور پھر آپ کو وقوف عددی میں مشغول کیا اور فرمایا کہ یہ علم لدنی کا پہلا سبق ہے جو حضرت خضر علیہ السلام نے حضرت خواجہ بزرگ خواجہ عبدالخالق غجدوانی علیہ الرحمۃ کو پہنچایا۔

بیعت کے بعد آپ کچھ عرصہ تک حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کی خدمت میں رہے اور اس دوران حضرت خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ سے تکمیل تعلیم وتربیت بھی کرتے رہے۔

## حضرت خواجہ کی آخری نصیحت:

پھر حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ نے آپ کو بخارا سے جانے کی اجازت مرحمت فرمائی اور رخصت کے وقت فرمایا:

> ''ہم سے جو کچھ ملا ہے اس کو بندگان خدا تک پہنچاؤ اور مناسب حال حاضرین کو بخطاب اور غائبین کو بذریعہ خط وکتابت تبلیغ کرنا تا کہ سعادت کو موجب بنے۔ پھر تین بار فرمایا ترا بخدا سپردیم (ہم نے تجھے خدا کے سپرد کیا) اور ساتھ ہی حضرت علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ کی پیروی کا اشارہ فرمایا''

جب آپ بخارا سے چل کر شہ کش (ماوراءالنہر کا ایک گاؤں) میں پہنچے اور وہاں کچھ عرصہ مقیم رہے۔ اسی اثناء میں حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کی رحلت کی خبر ملی۔ آپ کو بڑا صدمہ ہوا اور ساتھ ہی خوف بھی کہ مبادا عالم طبیعت کی طرف میلان ہو جائے اور طلب کی خواہش نہ رہے۔ آپ نے حضرت خواجہ کی روح مبارک کو دیکھا اور انھوں نے آپ کا وہم ایک اشارہ کے ساتھ دور کر دیا۔

## حضرت خواجہ علاء الدین عطار کی خدمت اقدس میں حاضری:

کچھ عرصہ موضع کش میں قیام کرنے کے بعد آپ بدخشاں چلے گئے۔ یہاں پہنچنے پر آپ کو چغانیاں سے حضرت خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ کا مکتوب شریف ملا جس میں انھوں نے آپ کو اپنی متابعت کا اشارہ کیا۔ آپ چغانیاں کو روانہ ہو گئے اور حضرت خواجہ علاء الدین عطار کی صحبت کا شرف حاصل کیا۔ آپ چند برس تک ان کی صحبت میں رہے اور ان سے خرقہ خلافت پایا۔ حضرت خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ آپ پر بے حد لطف فرماتے تھے۔

جب حضرت خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ نے ۲۰ ربیع الاول ۸۰۲ھ/ ۲۰ نومبر ۱۳۹۹ء کو اس

دارفانی سے عالم بقا کی طرف رحلت فرمائی تو اس کے بعد آپ چغانیاں سے واپس حصار تشریف لے آئے۔

**مسند ارشاد:**

آپ نے حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کے اس ارشاد کی تعمیل کرنی چاہی کہ جو کچھ ہم سے تمہیں پہنچا ہے اسے بندگان خدا تک پہنچا دینا اور مناسب حال حاضرین کو بطریق خطاب اور غائبین کو بذریعہ خط و کتابت تبلیغ کرنا۔ کم وبیش نصف صدی تک آپ نے اس وصیت پر عمل کیا اور بندگان خدا کی خدمت کی۔ تصنیف وتالیف ترویج علوم اور تربیت سالکین میں ہمہ وقت مصروف رہے۔

**وفات:**

آپ نے بروز ہفتہ ۵ رصفر ۸۵۱ھ/ ۲۲ راپریل ۱۴۴۷ء کو حصار میں وفات پائی۔ آپ نے تقریباً ۸۹ رسال عمر پائی۔

**قطعہ تاریخ وفات:**

شد بر اوج چرخ چوں منزل گزین
حضرت یعقوب محبوب خدا
رحلتش (شمس الھدایت) گفتہ اند
نیز (حق آمود مطلوب خدا)
واصل (کامل ملک سیرت) بخوان
ہم بدان (یعقوب محبوب خدا)

(مقدمہ تفسیر چرخی از محمد نذیر رانجھا ص ۳۴)

**مزار پرانوار:**

صاحب رشحات نے لکھا ہے کہ آپ کا مزار مبارک موضع ہلفتو میں واقع ہے جو حصار کا ایک گاؤں ہے۔ جبکہ معروف ایرانی محقق ودانشور سعید نفیسی مرحوم (م۔ ۱۴ رنومبر ۱۹۶۶ء) اپنی کتاب تاریخ نظم ونثر در ایران ودر زبان فارسی میں لکھتے ہیں کہ:

''مولانا یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ نے حصار شادمان میں وفات پائی۔
ان کا مزار اب تاجکستان کے صدر مقام دوشنبہ سے ۵ کلومیٹر کے
فاصلے پر چغانیاں میں واقع ہے۔ حصار شادمان شہر پہلے اسی جگہ
آباد تھا اور بعد میں حصارات سے شہرت پائی اس شہر کے آثار میں
سے ایک حمام اور دو مزار باقی ہیں''

(مقدمہ تفسیر چرخی از محمد نذیر رانجھا ص ۳۴، حوالہ تاریخ نظم ونثر در ایران و در زبان فارسی، جلد دوم ص ۷۷۸، ۷۷۹)

**اولاد امجاد:**

حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کے صاحبزادے حضرت مولانا محمد یوسف چرخی اپنے والد گرامی کے جانشین تھے۔ ان کا مزار دوشنبہ سے تقریباً ۴۰ کلومیٹر کے فاصلے پر اس جگہ موجود ہے جو چرتک کے نام سے مشہور ہے اور اس پر امیر تیمور کے مقبرہ کی طرح کا مقبرہ بنا ہوا ہے۔ یہاں پہاڑ کے دامن میں ایک بڑی خانقاہ بنائی گئی ہے جہاں چند حجرے ہیں۔ (مقدمہ رسالہ نائیہ از محمد نذیر رانجھا ص ۳۳)

حضرت خواجہ یعقوب چرخی کے دوسرے صاحبزادے سولہ سال آٹھ ماہ کی عمر میں وصال فرما گئے تھے۔

**شاعری:**

حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کبھی کبھی شعر بھی کہتے تھے۔ یہ رباعی آپ کی ہے:

تا در طلب گوہر کانی کانی
تا زندہ بوئے وصل جانی جانی
فی الجملہ حدیث مطلق از من بشنو
ہر چیز کہ در جستن آنی آنی

(ترجمہ) اگر تو کان سے ہیرے حاصل کرنا چاہتا ہے تو (خود) کان بن جا اگر تو محبوب کے وصال کی خوشبو سے زندگی بنانا چاہتا ہے تو (خود) محبوب بن جا۔

مختصر طور پر یہ پکی بات مجھ سے سن لے کہ تو جس چیز کی جستجو میں ہے تو
(خود) وہی بن جا۔

## تصنیفات:

۱...... ابدالیہ (فارسی): اس کا موضوع اثبات وجود اولیاء اور ان کے مراتب ہے اس کا اردو ترجمہ جناب محمد نذیر رانجھا نے کیا ہے اور اسلامک بک فاؤنڈیشن لاہور سے ۱۹۷۸ء میں شائع ہو چکی ہے۔

۲...... اُنسیہ (فارسی): یہ چند فصول اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔ جو یہ ہیں۔

(۱) فصل فضیلت دوام وضو (۲) فصل ذکر خفی (۳) فصل نفلی نمازیں

خاتمہ۔ بعض فوائد جو مصنف کو حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند علیہ الرحمۃ اور ان کے خلیفہ حضرت خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ سے پہنچے۔

اس کا اردو ترجمہ ۱۹۸۱ء میں حضرت علامہ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی نے مکتبہ نبویہ لاہور سے رسائل نقشبندیہ کے ساتھ شائع کیا۔ جبکہ دوسرا ترجمہ (اردو) جناب محمد نذیر رانجھا کی طرف سے ہوا اور یہ اردو ترجمہ فارسی متن کے ساتھ ۱۹۸۴ء میں مکتبہ سراجیہ موسیٰ زئی شریف سے شائع ہوا۔

۳...... تفسیر چرخی (فارسی): یہ آخری دو پاروں کی تفسیر ہے۔ یہ ۸۵۱ھ میں مکمل ہوئی۔ فارسی متن تو مختلف اداروں سے بار بار چھپ چکا ہے۔ البتہ اس کے پہلے اردو ترجمہ کا شرف بھی جناب محمد نذیر رانجھا کو حاصل ہوا ہے۔ اور یہ اردو ترجمہ جمعیت پبلی کیشنز لاہور سے اکتوبر ۲۰۰۵ء میں شائع ہو چکا ہے۔

۴...... حورائیہ: جمالیہ شرح رباعی ابوسعید ابوالخیر فارسی

۵...... شرح اسماء الحسنٰی (فارسی)

۶...... طریقہ ختم احزاب (فارسی): یعنی منازل تلاوت قرآن مجید

(یہ تینوں رسائل سہ رسائل حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کے نام سے میاں اخلاق احمد اکیڈمی لاہور سے ۱۹۹۸ء میں شائع ہو چکے ہیں۔ ان کا اردو ترجمہ جناب محمد نذیر رانجھا نے کیا ہے۔)

۷...... نائیہ رسالہ (فارسی): اس کا موضوع شرح دیباچہ مثنوی معنوی مولانا جلال الدین رومی علیہ الرحمۃ ہے۔ اور اس کے آخر میں خواجہ یعقوب چرخی نے حکایت بادشاہ و کنیزک، قصہ شیخ دقوقی، قصہ شیخ سررزی، حکایت بایزید بسطامی، کرامات درویش، واقعہ حضرت بہلول، حکایت حضرت موسیٰ علیہ السلام، مسئلہ

فنا و بقاء، درویش کامل اور قصہ وکیل صدر جہاں کا اضافہ کیا ہے۔ حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ کی یہ شرح نائیہ معارف وعرفان الٰہی کا خزینہ ہے۔ اور پڑھنے کے لائق ہے۔ اس رسالہ کا اردو ترجمہ بھی جناب محمد نذیر رانجھا نے کیا ہے اور جمعیت پبلی کیشنز لاہور سے ۲۰۰۴ء میں شائع ہو چکا ہے۔

۸...... رسالہ در بارہ اصحاب و علامات قیامت (فارسی): اس کا قلمی مخطوطہ موجود ہے۔ بخط نستعلیق تیرہویں صدی ہجری کاتب محمد بن داملا آدینہ محمد خواجہ ایستر خانی مجال سرای بروز چہار شنبہ صفر آغاز ناقص (مجموعہ مخطوطات نمبر ۸۴۷۸ بنیاد خاور شناسی تاشقند نسخہ ہائے خطی جلد ۹ ص ۸۷ از ریز نظر محمد تقی دانش پژوہ تہران ۱۳۵۸ھ ش۔

## ارشادات قدسیہ:

۱...... فرمایا، اولیاء حق کو پہچاننا مشکل ہے مگر اس (اللہ تعالیٰ) کی عنایت سے ولی کو اس (نشانی) سے پہچانا جا سکتا ہے کہ اس کو اللہ تبارک و تعالیٰ غیر شرعی کاموں سے محفوظ رکھتا ہے اور اگر اس سے کوئی غیر شرع کا کام ہو (بھی) جائے تو اللہ تعالیٰ اسے توبہ کرنے کی توفیق دیتا ہے جس طرح کہ شیخ صنعان کو (توفیق نصیب ہوئی۔

۲...... خلقت کی آنکھ خاص اولیاء اللہ کو دیکھنے سے محروم ہے جو شخص ہوائے نفس میں مشغول ہے اسے ان کی معرفت نصیب نہیں ہو سکتی وہ (اولیاء) خلقت کو اپنی طرف بلاتے ہیں لیکن ان کی طرف نہیں جاتے۔

۳...... نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اتقوا فراسة المؤمن فانه ينظر بنور الله تعالى" (یعنی مومن کی فراست سے ڈرو کہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے) جب بندہ ایمان حقیقی سے مشرف ہوتا ہے اور شہود کے ذریعے اللہ کی تعالیٰ کی معرفت پاتا ہے تو سات آسمانوں اور زمینوں کے اندر اس سے کوئی چیز پوشیدہ نہیں رہتی۔

۴...... جاننا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کا دیدار دنیا اور عقبیٰ (دونوں) میں روا ہے جس طرح کہ طوالع (کتاب طوالع الانوار از قاضی عبداللہ بن عمر البیضاوی م ۶۸۵ھ) اور دوسری کتابوں سے معلوم ہوتا ہے اور معتزلی (اس کے) مطلقاً منکر ہیں۔ بعض (اسے) عقبیٰ میں جائز سمجھتے ہیں اور اہل حق کے مذہب میں جو اہل سنت وجماعت اور اولیاء اللہ کا مذہب ہے یہ دنیا اور عقبیٰ دونوں میں جائز اور درست ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

۵...... اللہ تعالیٰ کے بندوں کو حقارت کی نگاہ سے نہ دیکھا جائے اور مشائخ کبار پر اعتراض نہ کریں کیونکہ ان

کے حال سے کسی کو آگاہی نہیں ہوتی اور وہ صفات الوہیت کا مظہر بن چکے (ہوتے) ہیں لہٰذا ان کی (ظاہری) صورت کو (حقارت سے) نہیں دیکھنا چاہیے۔

۶......مثنوی

چوں رجا و خوف در دلہا روان
نیست مخفی بروئے اسرار جہان
دل نگہ دارید اے بے حاصلان
در حضور حضرت صاحب دلان

(ترجمہ) دلوں میں امید اور ڈر (روح کی طرح) رواں ہے اس پر جہان کے چھپے ہوئے راز پوشیدہ نہیں ہیں۔ اے مفلسو! دل کی حفاظت رکھو اہل دل کی مجلس کی حاضری میں)

جاننا چاہیے کہ جب بندہ اللہ تعالیٰ کی صفات کا مظہر بن جاتا ہے اور علم الٰہی کا مظہر بن جاتا ہے تو پھر آسمانوں اور زمینوں میں کوئی چیز اس سے پوشیدہ نہیں رہتی جیسا کہ حدیث میں آیا ہے کہ اور نوادر (نوادر الاصول فی معرفة اخبار الرسول از عبداللہ محمد بن علی بن حسن بن بشیر المؤذن الحکیم الترمذی م ۲۵۵ھ) میں مذکور ہے اور اس امت کے اولیاء کی تعریف (کے ضمن) میں حدیث قدسی میں آیا ہے کہ "یکون علیھم من علمی" (وہ میرے علم سے ایک چیز رکھتے ہیں) اور ہمیں اس کا مشاہدہ ہمارے خواجہ نقشبند قدس سرہ اور ان کے خلیفہ بزرگوار حضرت خواجہ علاء الدین عطار قدس سرہ سے ہوا ہے جو فرمایا کرتے تھے:

''تمام روئے زمین اولیاء اللہ کے سامنے دستر خوان کی مانند ہے اور اس فقیر کے سامنے روئے زمین ناخن کی طرح ہے''

۷......کبراء میں سے ایک نے فرمایا ہے کہ تو اولیاء اللہ اور ان کے (ظاہری) احوال کو اپنے حال سے قیاس نہ کر (کیونکہ) ان کو پہچاننا محض عنایت الٰہی کے سوا ممکن نہیں ہے اور اس میں حدیث قدسی کی طرف اشارہ ہے۔

''اولیائی تحت قبائی لا یعرفھم غیری''

(میری قبا کے نیچے میرے اولیاء ہیں جن کو میرے سوا کوئی نہیں جانتا)

(یعنی) اولیاء اللہ کو تائید الٰہی سے (ہی) پہچانا جا سکتا ہے (کیونکہ) ان کا ظاہر خلقت سے اور باطن اللہ تعالیٰ سے (مشغول رہتا) ہے۔

۸......چونکہ اللہ تعالیٰ نے بندے کو کن فیکون کا مظہر بنایا ہے لہٰذا (وہ) اللہ تعالیٰ کی عنایت سے جو کچھ چاہے وہ ہو جاتا ہے۔ ہمارے خواجہ بہاء الحق نقشبند قدس سرہ فرمایا کرتے تھے کہ بیس سال سے اللہ تعالیٰ نے ہمیں یہ مقام عنایت فرمایا ہے لیکن ادب اس (چیز) کا تقاضا کرتا ہے کہ وہ ولی محبوب اپنی ارادت کو اللہ تعالیٰ کی ارادت کے تابع بنائے اور اگر یہ صفت اس سے ظاہر ہو جائے تو (یہ) اس کی اپنی مرضی کے مطابق نہ ہوگی اور اسی لیے کہا گیا ہے "کن عبد رب ولا یکن رب عبد" (یعنی رب کا بندہ بن جا اور کسی کا رب نہ بن)

۹......جاننا چاہیے کہ اولیاء کے عرفانی کلمات کی برکت سے طالبوں کے مردہ دل زندہ ہو جاتے ہیں اور جب (اولیاء) نگاہ لطف فرماتے ہیں تو طالب حیات ابدیہ اور ایمان حقیقی تک رسائی پا لیتے ہیں۔

۱۰......جب دل اولیاء کی نظر کی برکت سے زندہ اور نفسانی وسوسوں اور شیطانی خیالات سے پاک ہو جاتا ہے تو جو مقصود اصلی ہوتا ہے وہ ہاتھ لگ جاتا ہے۔

۱۱......فنا صفات بشریت سے نیست و نابود اور بقا صفات الوہیت سے متصف ہونے کا نام ہے۔

۱۲......ہمارے خواجہ (حضرت بہاء الدین نقشبند علیہ الرحمۃ) قبض (کی حالت) میں استغفار پڑھنے اور بسط میں شکر کرنے کا حکم فرماتے تھے۔

۱۳......ایک دفعہ میں نے حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ کو خواب میں دیکھا اور پوچھا آپ کو قیامت میں کس عمل سے پاؤں فرمایا شریعت پر عمل کرنے سے۔

۱۴......درویش کے لیے سوائے لقائے مولیٰ کوئی چیز مطلوب نہیں ہونی چاہیے تاکہ رب تعالیٰ کے انوار و تجلیات کا کما حقہ مشاہدہ کر سکے۔

۱۵......اس سے جوڑ جو تجھ سے قطع تعلق کرے اور کٹے۔

۱۶......کبرا نے کہا ہے کہ تمام عبادتوں کا مقصود ذکر ہے، ذکر جان کی طرح ہے اور تمام عبادتیں دل کی مانند ہیں اگر عبادتوں میں اللہ تعالیٰ سے غافل رہے تو ان سے اتنا فائدہ نہیں ہوتا۔

١٧......جاننا چاہیے کہ جس ذکر میں اخلاص نہ ہو وہ اتنا فائدہ اور نتیجہ نہیں دیتا۔

١٨......ہمیشہ وقوف عددی میں مشغول رہنے سے دل جلدی ذاکر ہو جاتا ہے اور میں نے حضرت خواجہ (نقشبند علیہ الرحمۃ) سے سنا ہے کہ کہا کرتے تھے

دل چو ماہی و ذکر چوں آبست
زندگی دل بذکر وہاب ست

جب دل ذاکر ہو جائے اور اس کی علامات ظاہر ہو جائیں تو اس کے بعد وقوف قلبی میں مشغول ہو جانا چاہیے۔

١٩......شیخ کامل مکمل کی ایک باطنی نگاہ سے باطن کی وہ صفائی حاصل ہو جاتی ہے جو زیادہ ریاضتوں سے بھی میسر نہیں آتی۔ جیسا کہ عارف رومی کہتے ہیں۔

آنکہ بہ تبریز دید یک نظر شمس دین
طعنہ زند بر دہ سخرہ کند بر چلہ

یعنی جس نے شمس دین (مرشد کامل) کی زیارت کا شرف حاصل کر لیا ہے وہ دس روزہ اور چالیس روزہ خلوت گزینی کا مذاق اڑاتا ہے اور اس پر طعنہ زنی کرتا ہے

٢٠......شیخ ابو یوسف ہمدانی قدس سرہ العزیز کا قول ہے خدا تعالیٰ کے ساتھ صحبت رکھو اور اگر تم کو خدا تعالیٰ کی صحبت میسر نہ آئے تو اس شخص کے ساتھ صحبت رکھو جو خدا تعالیٰ کا مصاحب ہو۔ خواجہ علاء الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ صحبت مع اللہ فنا کے بعد ہاتھ آتی ہے اور اگر خدا تعالیٰ سے صحبت نہ رکھ سکو تو اہل فنا کے ساتھ صحبت رکھو۔

٢١......حقائق التفسیر میں آیا ہے کہ کبرا میں سے ایک سے پوچھا گیا کہ کیا بہشت میں ذکر ہوگا انھوں نے جواب دیا کہ ذکر کی حقیقت یہ ہے کہ غفلت نہ رہے چونکہ بہشت میں غفلت نہیں ہوگی لہٰذا تمام ذکر ہوگا۔

٢٢......(حضرت خواجہ) فرمایا کرتے تھے کہ اخلاص کی حقیقت فنا کے بعد ہاتھ آتی ہے جب تک بشریت غالب ہے میسر نہیں ہوتی۔

٢٣......ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے خلوت شہر ہے اور شہرت آفت ہے۔ ہمارے خواجگان

قدس سرہم کا قول ہے کہ خلوت در انجمن، سفر در وطن، ہوش در دم، نظر در قدم۔ ہمارے خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ ذکر جہر اور سماع سے جو حضوری اور ذوق حاصل ہوتا ہے وہ ہمیشہ باقی نہیں رہتا، وقوف قلبی میں ہمیشہ مشغول رہنے سے جذبہ حاصل ہوتا ہے اور جذبہ سے مقصود مل جاتا ہے۔

۲۴...... یہ فقیر جب ابتدائے حال میں چرخ میں ہوتا تھا تو کسب علم کے لیے سفر کا ذوق ہوا لیکن میرے پاس اس کے لیے وسائل نہ تھے۔ میں نے توجہ سے خواجہ خضر علیہ السلام کو خواب میں دیکھا انھوں نے مجھے فرمایا کہ تحصیل علم کے لیے جاؤ اور جہاں کہیں اور جس وقت بھی کوئی مشکل پیش آئے ہمیں یاد کرنا۔ چنانچہ میں نے ایسا ہی کیا اور مجھے تجربہ سے یقین ہو گیا کہ وہ خواب رحمانی تھا۔

۲۵...... صادق اور عاشق لوگوں کی صحبت اختیار کرو تا کہ تم بھی ویسے ہو جاؤ۔

۲۶...... اس فقیر کے پیر حضرت مخدومی قطب الارشاد خواجہ بہاء الحق والدین البخاری المعروف بہ نقشبند قدس سرہ العزیز فرماتے تھے کہ اگر کامل مکمل (ولی اللہ) چاہے تو شہر کے (سب) لوگوں کو ایک جذبہ سے عالم حقیقت تک پہنچا سکتا ہے۔

کوری آنکہ گویدت بندہ بحق کجا رسد
برکف ہر یکی شمع صفا کہ ہم چنیں

یعنی وہ ایک اندھا ہے جو تجھ سے کہے کہ بندہ حق تک کہاں پہنچتا ہے، تو
اس طرح کی شمع صفا ہر ایک کی ہتھیلی پر رکھ دے۔

۲۷...... عارف کو چاہیے کہ وہ اپنے ظاہر و باطن کو پاکیزہ بنائے اور اللہ رب العزت کے علاوہ دوسروں سے التفات نہ کرے تا کہ اس کا باطن اس کے ظاہر کے مطابق مکر، حسد اور فریب سے پاک ہو جائے۔

۲۸...... حضرت خواجہ عبداللہ انصاری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ اگر تو ہوا میں اڑے تو تو ایک مکھی ہے اور اگر پانی پر چلے تو تو ایک تنکہ ہے ایک دل کو قابو کر تا کہ تو ایک آدمی بن جائے۔

۲۹...... اس فقیر کا ایک بیٹا تھا جس کی عمر سولہ سال اور آٹھ ماہ تھی اور وہ انواع کمالات سے آرستہ اور صاحب حسن صوری و معنوی تھا۔ جب وہ فوت ہوا تو مجھے بے حد صدمہ ہوا میں اس کی قبر پر متوجہ تھا اس کی روح سے یہ شعر میرے خیال میں آیا۔

با دو قبلہ در رہ توحید نتواں رفت راست

یا رضائے دوست باشد یا رضائے خویشتن

یعنی دو قبلہ کے ساتھ توحید کا راستہ صحیح طریقے سے طے نہیں کیا جا سکتا یا دوست (اللہ تعالی) کی رضا پر خوش رہنا ہوگا (اور) یا اپنے نفس کی رضا پر۔

۳۰......بزرگان دین نے فرمایا ہے کہ جو آدمی مختلف مصیبتوں میں مبتلا ہوا سے استغفر اللہ بہت زیادہ پڑھنی چاہیے۔

۳۱......(حضرت خواجہ) عزیزں (علی رامتینی علیہ الرحمۃ) سے منقول ہے کہ آپ فرمایا کرتے تھے کہ جب تین دل جمع ہو جائیں تو بندے کا مقصد حاصل ہو جاتا ہے۔ دل رات، دل قرآن جو (سورۃ) یٰسین ہے اور دل مومن۔

۳۲......حضرت خواجہ ابوبکر وراق رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے دنیا اور آخرت میں اس خواہش سے زیادہ خبیث تر کوئی چیز پیدا نہیں فرمائی جو اللہ تعالیٰ کی مرضی کے خلاف ہو اور اہل طریقت کے نزدیک مرد اس وقت بالغ ہوتا ہے جب وہ نفس کی خواہش سے نجات حاصل کر لے۔

خلق اطفال اند جز مست خدا
نیست بالغ جز رہندہ از ہوا

یعنی لوگ بچے ہیں سوائے اللہ کے عاشقوں کے ان میں کوئی بالغ نہیں ہے سوائے اس کے جو خواہش نفس سے نجات پا چکا ہو۔

۳۳......حضرت یحییٰ بن معاذ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سرکشی کی دو قسمیں ہیں۔ علم کی سرکشی اور مال کی سرکشی۔ علم کی سرکشی یہ ہے کہ خود پر بھروسہ ہو اور تکبر کرے اور مال کی سرکشی یہ ہے کہ زہد سے منکر ہو جائے اور عبادت سے رہ جائے۔

۳۴......(درویش کو) ایسے آدمی (کی صحبت) سے دور رہنا چاہیے جس نے خود کو صالحین اور زاہدوں کی طرح بنا رکھا ہو اور شیخ بن بیٹھا ہو اور دنیا کے حرام (مال) کو حاصل کرتا ہو اور حقیقت سے اسے کچھ بھی نصیب نہ ہو اور جو مریدوں کو حرام کھانے اور لینے سے منع نہ کرتا ہو۔ نعوذ باللہ من ذلک (ہم اس سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں) درحقیقت (یہ بندہ) دین کے دشمنوں میں سے ہے کیونکہ (ایسے لوگ) انسانوں میں شیطان

ہیں درویش اللہ تعالیٰ سے اس کی پناہ طلب کرے۔

٣٥......شیخ ذوالنون مصری علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ بندے کا اللہ تعالیٰ سے راضی ہونا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو بھی نعمت، مصیبت اور دکھ اسے پہنچے وہ اس پر راضی رہے۔

٣٦......قال النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام بئس العبد عبد هوا یضله (مجمع الزوائد: ۲۳۴) یعنی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے برا آدمی وہ ہے جو گمراہ کرنے والی خواہش کا غلام ہو۔

حضرت خواجہ محمد (ابن علی حکیم ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ گمراہ کرنے والی خواہش امور (زندگی) اور عبادتوں میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کرتا ہے۔

یہ فقیر (حضرت خواجہ یعقوب چرخی علیہ الرحمۃ) کہتا ہے کہ میں بخارا میں تھا اپنے اندر کاہلی اور دل کی کدورت مشاہدہ کی میں نے کہا کہ چند دن روزہ رکھوتا کہ دل کی یہ کدورت دور ہو جائے میں نے روزہ کی نیت کی اور اپنے شیخ حضرت خواجہ بہاء الدین (نقشبند علیہ الرحمۃ) کی خدمت میں حاضر ہوا۔ جب انھوں نے مجھے دیکھا تو فرمایا کہ کھانا لایا جائے اور مجھ ناتواں کو فرمایا کہ کھاؤ اور یہ حدیث بئس العبد آخر تک پڑھی اور اس کی شرح بیان فرمائی اور فرمایا کہ ہم نے تجربہ کیا ہے نفس کی خواہش پر روزہ رکھنے سے زیادہ بہتر کھانا ہے۔

٣٧......حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہ نے فرمایا کہ نفلی عبادت شیخ فانی اللہ کی اجازت سے ہونی چاہیے کیونکہ وہ ہوا (خواہش نفس) سے پاک ہو جاتی ہے اور ہوا (خواہش نفس) کو رد نہیں کیا جا سکتا (کیونکہ) کوئی پختہ انگور ترش نہیں ہوتا اور کوئی پختہ میوہ دوبارہ نیا پھل نہیں بنتا۔

اس فقیر (حضرت خواجہ یعقوب چرخی) نے ان (خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ) سے پوچھا کہ اگر ایسا شیخ کہیں نہ ملے تو میں کیا کروں؟ فرمایا، جب بھی عبادت کرو تو اس کے بعد استغفار کرو۔

ہمارے خواجہ (حضرت بہاء الدین نقشبند) کے خلیفہ خواجہ علاء الدین عطار علیہ الرحمۃ نے اس فقیر کو فرمایا کہ ہر نماز کے بعد بیس دفعہ استغفار پڑھو اور یہ سب ایک سو بار ہو جاتا ہے (اور وہ استغفار یہ ہے)

استغفر اللّٰہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

یعنی میں بخشش طلب کرتا ہوں اللہ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں اور

وہ ہمیشہ زندہ رہنے والا اور ہمیشہ قایم رہنے والا ہے اور میں اس کی

طرف رجوع کرتا ہوں۔

۳۸.......حضرت ابن عطار علیہ الرحمۃ نے کہا کہ کس چیز نے تجھے دھوکہ دیا ہے کہ تو نے اپنے رب سے تعلق توڑ لیا ہے اور تو اس کی محبت نہیں رکھتا اور اس کے علاوہ غیر کی محبت رکھتا ہے۔

محققین (صوفیہ کرام) کا قول ہے کہ تم اللہ تعالیٰ کے ہم نشین بنو اور اگر یہ نہیں کر سکتے تو اس آدمی کی صحبت اختیار کرو جو اللہ تعالیٰ کا ہم نشین ہے۔

غرق آبیم و آب می طلبیم
در وصالیم و بے خبر ز وصال

یعنی ہم پانی میں غرق ہیں اور پانی طلب کر رہے ہیں ہم وصال میں ہیں اور وصال سے بے خبر ہیں۔

اس سے بڑا کوئی دکھ نہیں ہوگا کہ بندہ رات اور دن اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی دوسرے میں مشغول رہے۔

اللہ رب العزت رات دن ہمارے ساتھ ہے اور ہم رات دن ماسوی اللہ کے ساتھ رہتے ہیں بندے کو (کل قیامت میں) یہ خطاب ہوگا کہ ہم تیرے تھے اور تیرے ساتھ (رہتے) تھے اور تو ہمارے علاوہ دوسروں کے ساتھ کیوں مشغول رہتا تھا۔

۳۹.......حضرت خواجہ نقشبند علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ تیرا ہاتھ ہمارا ہاتھ ہے۔ جس کسی نے تیرا ہاتھ پکڑا اس نے ہمارے ہاتھ کو پکڑا ہے۔

۴۰.......اسے (یعنی انسان کو) اس دنیا میں عالم بقا کا طالب ہونا چاہیے اور نیک اعمال کرنے چاہییں تاکہ وہ محبوب حقیقی کے وصال و جمال سے مشرف ہو جائے۔

☆......☆......☆

## کتابیات:


۱.......مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، از مولانا محمد حسن نقشبندی، قادری رضوی کتب خانہ لاہور ۲۰۰۳ء

۲. تاریخ مشائخ نقشبندیہ، پروفیسر صاحبزادہ محمد عبدالرسول للہی، زاویہ پبلشرز گنج بخش روڈ لاہور ۲۰۰۰ء

۳......تاریخ مشائخ نقشبندیہ (جماعتیہ) محمد صادق قصوری زاویہ پبلشرز گنج بخش روڈ لاہور ۲۰۰۳ء

۴......جواہر نقشبندیہ، محمد یوسف مجددی، مکتبہ انوار مجددیہ فیصل آباد ۲۰۰۳ء

۵......ملفوظات نقشبندیہ، محمد صادق قصوری، زاویہ پبلشرز گنج بخش روڈ لاہور ۱۹۹۸ء

۶......نفحات الانس، مولانا عبدالرحمٰن جامی مترجم از سید احمد علی چشتی، شبیر برادرز لاہور ۲۰۰۲ء

۷......شرح دیباچہ مثنوی مولانا روم المعروف رسالہ نائیہ، مولانا یعقوب چرخی، ترجمہ محمد نذیر رانجھا، جمعیت پبلی کیشنز لاہور ۲۰۰۴ء

۸......حضرات کرام نقشبندیہ، حافظ نذیر احمد نقشبندی، خانقاہ سراجیہ کندیاں، میانوالی ۱۴۱۰ھ

۹......حضرات القدس دفتر اول علامہ بدرالدین سرہندی، مترجم محمد اشرف نقشبندی، مکتبہ نعمانیہ سیالکوٹ ۱۴۰۱ھ

۱۰......تفسیر چرخی، حضرت مولانا یعقوب چرخی، مترجم محمد نذیر رانجھا، جمعیت پبلی کیشنز، لاہور ۲۰۰۵ء

۱۱......ابدالیہ، حضرت مولانا یعقوب چرخی، مترجم محمد نذیر رانجھا، اسلامک بک فاؤنڈیشن لاہور ۱۹۷۸ء

۱۲......اُنسیہ رسالہ فارسی، حضرت مولانا یعقوب چرخی، مترجم محمد نذیر رانجھا، مکتبہ سراجیہ موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسماعیل خان ۱۴۰۴ھ

۱۳......رسائل نقشبندیہ مترجم پیرزادہ اقبال احمد فاروقی، مکتبہ نبویہ گنج بخش روڈ لاہور ۱۹۸۱ء

۱۴......سہ رسائل حضرت مولانا یعقوب چرخی، مترجم محمد نذیر رانجھا، میاں اخلاق اکیڈمی شاد باغ لاہور ۱۹۹۷ء

☆......☆......☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# خواجہ شمس الدین سید امیر کلال

(حالات وارشادات)

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری



حضرت خواجہ شمس الدین سید امیر کلال کا طریقت میں انتساب حضرت بابا محمد سماسی قدس سرہ سے ہے۔ آپ قصبہ سوخار (جو قصبہ سماس سے پندرہ میل اور بخارا سے ایک میل کے فاصلہ پر ہے) میں ۶۷۶ھ/۱۲۷۸ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کوزہ گری کا شغل رکھتے تھے۔ فارسی زبان میں کوزہ گر کو کلال کہتے ہیں۔ لہٰذا آپ امیر کلال کے نام سے آسمان طریقت و معرفت پر آفتاب و ماہتاب بن کر چمکے۔

آپ اوائل جوانی میں کشتی لڑا کرتے تھے۔ ایک روز آپ رامتین میں کشتی لڑنے میں مشغول تھے حضرت بابا محمد سماسی کا ادھر سے گزر ہوا۔ اور وہ یہ نظارہ دیکھنے کے لیے ایک دیوار کے سایہ میں ٹھہر گئے اور آپ پر توجہ مرکوز کر کے محو ہو گئے۔ حضرت بابا کے خدام میں سے ایک نے عرض کیا آپ ان لوگوں پر جو امور بدعت میں مصروف ہیں، کیوں حیران و پریشاں ہیں۔ حضرت نے ارشاد کیا کہ اس میدان میں ایک ایسا مرد ہے اور اس شکار گاہ میں ایک ایسا شکار ہے جس کی صحبت سے کاملین زمانہ فیضیاب ہوں گے کیونکہ اس کی پرواز نہایت بلند و بالا ہے۔ ہم اسی مرد کے منتظر ہیں۔ اسی اثناء میں حضرت امیر کلال کی نظر حضرت بابا پر پڑی حضرت بابا نے اپنی قوت جاذبہ سے اپنی طرف کھینچ لیا۔ اس طرح آپ بے اختیار پیچھے پیچھے بابا جی کے دولت کدہ پر پہنچے۔ حضرت بابا نے اسی وقت آپ کو طریقہ عالیہ نقشبندیہ کی تلقین فرمائی اور اپنی فرزندی میں قبول کر لیا۔ اس کے بعد آپ کبھی بھی کشتی کے دنگل میں یا بازار میں دکھائی نہ دیے اور حضرت خواجگان کے طریقہ کے مطابق مشغول ریاضت و مجاہدہ رہے یہاں تک کہ درجۂ تکمیل وارشاد تک پہنچ گئے۔

آپ کے انتقا

قصبہ سوخار کا پوچھا۔ لوگوں کے پوچھنے پر انھوں نے بتایا وہ حضرت سید امیر کلال کی زیارت کے لیے آئے ہیں۔ لوگوں نے بتایا کہ حضرت تو رحلت فرما گئے ہیں۔ ان صوفیہ نے خواہش ظاہر کی کہ ان کی اولاد و امجاد سے ملیں گے۔ چنانچہ وہ سوخار آئے اور حضرت امیر کی اولاد سے ملے اور حضرت کے کمالات کا ذکر کرنے لگے۔

لوگوں نے کہا کہ حضرت امیر تو کبھی مکہ اور مدینہ گئے ہی نہیں۔ آپ انھیں کیسے جانتے ہیں؟ صوفیہ بولے کہ حرمین شریفین میں ان کے متعدد مرید موجود ہیں جن میں ہم لوگ بھی شامل ہیں۔ ہم گزشتہ بائیس سال سے ان کے ساتھ حج کرتے رہے۔ اس سال انھیں نہ دیکھا تو ان کے جمال کی کشش نے ہمیں یہاں کھینچ لیا مگر افسوس کہ وہ انتقال فرما گئے۔

مذکورہ جماعت صوفیہ حضرت امیر کے مزار مقدس پر حاضری دی اور ارادت مندوں کی طرح آنسو بہائے اور لوگوں سے کہا کتنے افسوس کی بات ہے کہ ایسے صاحب ل کی قدر تم نے نہیں کی۔ اس کی قدر عرب میں جا کر دیکھو اور پھر سب خدا حافظ کر چل دیے۔

قدر گل و مُل بادہ پرستاں دانند
نے تنگ دلاں و تنگ دستاں دانند
اے بے خبر، از بے خبری ، معذوری
سریست دریں شیوہ کہ مستاں دانند

آپ کا شجرۂ نسب فخر موجودات، سرور کائنات، حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے جا ملتا ہے۔
آپ ۸ر جمادی الاول ۷۷۲ھ/۱۳۷۰ء بروز جمعرات بوقت صبح صادق خالق حقیقی سے جا ملے۔
آپ کا مزار شریف قصبہ سوخار نزد بخارا میں ہے۔

**ارشادات قدسیہ:**

☆...... جب تک تم زندہ رہو طلب علم سے ایک قدم بھی دور نہ رہو۔ کیونکہ طلب علم تمام مسلمانوں پر فرض ہے اور حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی سے سر مو تجاوز نہ کرو کیونکہ جملہ سعادتیں اسی عمل سے حاصل ہوتی ہیں۔ اول علم ایمان، دوم علم نماز، سوم علم روزہ، چہارم علم زکوٰۃ، پنجم علم حج، ششم والدین کی خدمت کا علم، ہفتم صلہ رحم اور رعایت ہمسایہ کا علم، ہشتم خرید و فروخت کا

علم، فہم حلال وحرام کا علم ان امور سے ناواقفی کی بنا پر لوگ تباہی کے بھنور میں جا گرتے ہیں۔

☆......عزیزو! یقین جانو کہ دنیا داروں کی دوستی اللہ کے راستے کی بہت بڑی رکاوٹ ہے۔ لہٰذا ضروری ہے کہ خدادان بنو اور خدا خواں بھی تا کہ تمہارے دین وایمان کا زیاں نہ ہو۔ ہر حالت میں خدا سے ڈرتے رہو اور یاد رکھو کہ خداترسی سے بڑھ کر کوئی عبادت نہیں۔ جو شخص خدا سے نہیں ڈرتا اس سے مت ڈرو۔ ہاں جو خدا سے ڈرتا ہے اس سے تم بھی ڈرو، خداترس کو تکلیف مت دو، ایسا نہ ہو کہ اس کی بددعا سے مبتلائے مصیبت ہو جاؤ۔

☆......میرے عزیزو! اخلاص اختیار کرو اور دوسروں پر رحم کرو تا کہ نجات پاؤ۔

☆......فرمایا، سالک تائب رہے کیونکہ توبہ سب ساعتوں کا سرچشمہ ہے۔ توبہ یہ ہے کہ پہلے اپنے کیے پر دل میں شرمندہ ہو، پھر ترک گناہ کی نیت کرے اور اس کے بعد ان گناہوں کا ارتکاب نہ کرے اور ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہے اور گناہوں کی معافی مانگے۔

☆......فرمایا، اتنی گریہ وزاری کرو کہ اپنی توبہ کی قبولیت کا یقین ہو جائے اور تائب کے لقب کے سزاوار بن سکو۔ روزی کا غم دل سے نکال دو اور آخرت کے غم سے فکرمند رہو۔ عبادت کرتے رہو کیونکہ یہ بندہ ہونے کی علامت ہے۔

☆......ارشاد فرمایا، جانتے ہو، ارادت کیا ہے؟ رضائے خداوندی کا حصول ہے، یہ بری عادتیں ترک کرنے، وفائے عہد، ادائے امانت اور ترک خیانت کا نام ہے۔ دیکھے تو اپنی غلطی کو اور نہ دیکھے تو اپنے اعمال کے مرتبے کو اور ہمیشہ خدا کے ذکر میں مشغول رہے۔ اللہ کا نام لیے بغیر کوئی کام شروع نہ کرو تا کہ قیامت کے دن کے اپنے عمل کی وجہ سے دین سے نادم نہ ہو۔ عزیزو! کوئی کام کرنے سے قبل خوب سوچ لیا کرو۔

☆......عزیزو! ہر حالت میں امر بالمعروف نہی عن المنکر کے فرائض بجالاتے رہو۔ غیر شرعی باتوں اور بدعتوں سے بچتے رہے۔

حضرت فضیل عباس کا واقعہ ہے انھوں نے سردی کے موسم میں حضرت شیخ عبد العلام کو پسینہ میں شرابور دیکھا، پوچھا، اس موسم میں آپ کی مبارک پیشانی پر یہ پسینہ کیسا؟ فرمایا، یہاں نہی عن المنکر کا ایک موقعہ تھا میں برائی سے منع کرسکتا تھا مگر نہ کیا اب بے قرار ہوں کہ اس سستی کا ازالہ کیسے کروں اور قیامت

دن کس تدبیر سے نجات پاؤں۔ عزیزو! غور کرو تم ہر روز امر معروف اور نہی منکر سے کس قدر غفلت برتتے ہو۔ تمہیں اپنی اور دوسروں کی اصلاح کی کتنی فکر ہے؟

☆......عزیزو! اپنے اعمال کی کسوٹی سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو بناؤ جو کام اس کسوٹی پر پورا اترے وہ مقبول ہے ورنہ غلط اور گمراہی ہے۔

☆......عزیزو! اللہ تعالیٰ کے ساتھ اپنے حقوق کا خیال رکھو، اس کی بشارتوں سے خوش رہو اور وعیدوں سے ڈرو، کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے اور ہر کام میں احکام خداوندی کا خیال رکھو۔

☆......عزیزو! جمع مال کی ہوس نہ رکھو۔ جو ملے اسے خرچ کرتے رہو۔ احتیاج سے جو بچے بچانے میں ہرج نہیں، مگر بھروسہ اس ذخیرہ پر نہ ہو، خدا پر ہو، نیند آئے تو سوؤ جس سے اطاعت کی قوت بحال ہو سکے۔ عزیزو! اللہ کو یاد کیے بغیر مت سوؤ۔ غافل نہ ہو جاؤ۔ حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جاہل کی عبادت سے عالم کی نیند بہتر ہے۔

☆......میرے عزیزو! تمہیں چاہیے کہ ادائے زکوٰۃ کا اہتمام کرو۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو زکوٰۃ نہ دے، اس کی نماز، روزہ، حج اور جہاد نامقبول رہتے ہیں۔ ایک دوسرا ارشاد رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ بخیل اللہ کی رحمت، اس کے بندوں کے دلوں اور بہشت سے دور ہے اور دوزخ سے قریب ہے۔ سخی اللہ کی رحمت، اس کے بندوں کے دلوں اور بہشت سے قریب اور دوزخ سے دور۔

☆......عزیزو! اچھے اخلاق اور جوانمردی سے آدمی واقعی انسان بنتا ہے۔

☆......عزیزو! لوگ وصال حق سے اس لیے محروم رہتے ہیں کیونکہ انھوں نے دنیائے دوں کو اپنا مقصود بنا رکھا ہے۔ لیکن صوفی کو چاہیے کہ ذات باری کی معرفت کے بارے میں اپنا عقیدہ درست رکھے اور بدعت سے بچے۔ اسے چاہیے کہ ہر بات کی دلیل پر غور کرے تاکہ بوقت پرسش بتا سکے۔ میرے عزیزو! حیف ہے اگر تمہیں دین کے بارے میں پوچھیں اور تم بتا نہ سکو۔ دوسروں کا پوشیدہ باتیں طبقۂ صوفیہ کی خاطر آشکارا ہوتی ہیں۔ پھر آپ علم و دانش سے غفلت برت کر اہل ظاہر کے پیچھے کیوں رہ جاؤ۔ عزیزان من! طبقۂ صوفیہ میں ہر زمانہ اللہ تعالیٰ ایک دوست رکھتا ہے جس کی برکت سے دوسروں کی لغزشیں معاف ہوتی رہتی ہیں۔ اس دوست خدا اور مرد حق کو تلاش کرو تاکہ دونوں جہاں کی نعمتوں سے مالا مال ہو جاؤ۔ لیکن علمائے دین کی

خدمت کرنے میں پیش قدم رہو۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے وارثان انبیاء کہا ہے۔ اور یہ کہ جس نے علم اور انبیاء کو چاہا اس نے زندگی بے خطا گزار دی۔

☆......عزیزو! دنیا کے طالبوں کی ہمنشینی نہ کرو اور جاہلوں سے دوری اختیار کرو۔

☆......بے وقوف کی صحبت آدمی کو خدا سے دور کر دیتی ہے۔ تم لوگ سماع اور رقص کرنے والوں کی محفل میں نہ جاؤ۔ کیونکہ یہ لوگ دل کی صلاحیت کو خراب کر دیتے ہیں۔

☆......عزیزو! رخصت و رعایت سے استفادہ نہ کرو تا کہ صاحب عزم بنو، رعایات سے مستفید ہونا کمزوروں کا شیوہ ہے۔ اس سے زیادہ کیا کہوں۔ حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی جو قطب عارفین، برہان محققین اور مرشد سالکین تھے ارشادات پر اکتفا فرماتے تھے کیونکہ عاقل کے لیے اشارہ کافی ہوتا ہے۔ العاقل تکفیہ الاشارۃ

ازیں بہ نصیحت نہ گوید کسی
دگر عاقلی یک اشارت بس است

☆......☆......☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# ملفوظات شریف

# خواجہ محمد عارف ریوگری

محبوب احمد بھٹی



زبدۃ العارفین خواجہ محمد عارف ریوگری قدس سرہ کی نسبت باطنی حضرت خواجہ عبد الخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ سے ہے۔ آپ حضرت خواجہ کے اعظم خلفاء میں سے ہیں۔ تمام عمر اپنے پیر روشن ضمیر کی خدمت بابرکت میں رہے اور باطنی فیوض و برکات سے مالا مال ہوے۔ علم وحلم، زہد وتقوی، عبادت وریاضت اور رشد وہدایت میں عالی شان رکھتے تھے۔

حضرت خواجہ عبد الخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت کے بعد سجادہ نشین بنے اور ایک خلق کو راہ ہدایت پر گامزن کیا۔ آپ کی ولادت قصبہ ریوگر میں ہوئی جو کہ بخارا سے ۱۸ رمیل اور غجدوان سے تین میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ ولادت ۲۷ ر رجب المرجب ۵۵۱ھ مطابق ۱۵ ر ستمبر ۱۱۵۶ء میں ہوئی اور وصال مبارک بھی ریوگر میں یکم شوال ۶۱۶ھ مطابق ۱۲۲۰ء کو ہوا۔ آپ کا مزار مبارک ریوگر میں مرجع الخلائق ہے۔

آپ کی تاریخ وصال میں اختلاف ہے۔ بعض نے تاریخ وصال یکم شوال ۷۱۵ھ لکھی ہے جبکہ آپ کی تصنیف "عارف نامہ" کے آخر میں قطعہء تاریخ وفات اس طرح درج ہے:

افسوس شد نہاں مہ تاباں بزیر خاک
کلکم سیاہ پوش جگر ریش و سینہ چاک
تاریخ بہر رحلت او جستم از قلم
قطب زمان و عارفِ باللہ زد رقم

..........................۶۳۴ھ..........................

(ترجمہ) افسوس کہ چمکتا ہوا چاند زمین کے نیچے پوشیدہ ہو گیا اس لیے میرا قلم ماتمی و رنجیدہ جگر کو پارہ پارہ کرنے والا ہو گیا اور سینہ کو چاک کرنے والا ہو گیا۔

میں نے آپ کی تاریخ وصال قلم سے تلاش کی تو قلم نے لکھا:

''قطب زماں عارف باللہ''

(جس کے عدد ۶۳۴ھ ہیں جو کہ آپ کا سال وصال ہے)

آپ صاحب تصنیف تھے، آپ کا ایک رسالہ ''عارف نامہ'' (فارسی) خانقاہ موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسماعیل خان کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں جنھوں نے سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے اکابرین کی انتہائی نادر و نایاب کتب و رسائل شائع کر کے اہل طریقہ کی گراں قدر خدمت کی ہے اس رسالہ عارف نامہ کی اشاعت کا شرف بھی آپ ہی کو حاصل ہوا۔

۱۴۱۳ھ/ ۱۹۹۳ء میں حیدر آباد سندھ سے فارسی متن شائع ہوا اور ۱۹۹۷ء میں اس رسالہ کا اردو ترجمہ شائع ہوا۔

## ارشادات:

فرمایا:

۱......کسی انسان کی سعادت اس میں ہے کہ وہ خود کو ملائکہ کا مشابہ بنائے یعنی نفس کی ذلت سے بری، پاک باز، ذاکر اور ہر وقت کی بندگی کے عہد کو پورا کرنے کی کوشش کرتا رہے۔ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی غیر سے تعلق نہ رکھے اور نہ اس کی طرف التفات کرے۔ ہمیشہ نیک اور اچھے لوگوں کی صحبت میں رہے۔ اس لیے کہ ''وقت کاٹنے والی تلوار ہے'' پلک جھپکنے کے برابر بھی وقت کو بیکار اور غفلت میں ضائع نہ کرے اور حق سبحانہ وتعالیٰ کے غیر سے محظوظ (فائدہ اٹھانے والا) نہ ہو۔

۲......اے عارف! تو پاک رہ اور پاک اعتقاد رکھنے والا ہو اس لیے کہ کدورت والا دل جسم کو خبیث (برا) کر دیتا ہے۔ رد کرنے یا قبول کرنے کے لحاظ سے دل ہی کا اعتبار ہے۔

۳......اے عارف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے **کن فی الدنیا کانک غریب او عابر سبیل** (تو دنیا میں اس طرح رہ گویا مسافر ہے یا راستہ چلنے والا ہے) مومن کو چاہیے کہ جب اپنے گھر میں

آئے تو قبر کو اپنی قرار گاہ فرض کرے اور یقین کرے کہ اس کے بعد اس جگہ سے نکلنا ہو یا نہ ہو اور جب گھر سے باہر آئے تو یہ یقین رکھے کہ دوبارہ گھر میں داخلہ ہو گا یا نہیں۔

۴......اے عارف سالکین کے طریقوں کی ابتداء اور مریدوں کی سعادت کی کنجی توبہ ہے۔ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے ''گناہ سے توبہ کرنے والا ایسا ہو جاتا ہے جیسے اس نے گناہ کیا ہی نہیں (التائب من الذنب کمن لا ذنب له) توبہ کی حقیقت اور اس کے معنی میں دوری کے راستہ سے قرب کے راستہ کی طرف لوٹنا۔

۵......اے عارف! ایک پرندہ جس کے ساتھ بھاری وزن بندھا ہوا ہو تو وہ نہیں اڑ سکتا ہے۔ وہ سالک کہ جس کے تعلقات بہت ہوں وہ کس طرح فنافی اللہ کے بیاباں کی فضا میں پرواز (ترقی) کرے گا اور اپنا قدم طلب کے میدان میں کھولے گا یعنی طلب معرفت حق نہ کر سکے گا۔

۶......اے عارف! شیطان لعین ہر صبح کو عارف سے کہتا ہے کہ آج کیا کھائے گا وہ جواب میں کہتا ہے کہ موت، پھر کہتا ہے کہ کیا پہنے گا وہ جواب میں کہتا ہے کہ کفن، پھر کہتا ہے کہ کہاں قیام کرے گا وہ جواب دیتا ہے کہ قبر میں۔

۷......اے عارف! کلام مجید اور احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد مشائخ کے کلام کا سننا توفیق (زیادتی، شوق) کا موجب، قلب کی رقت کا سبب، ماسوا اللہ سے نفرت دلانے کا باعث اور اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کی ترغیب دلاتا ہے۔

مشائخ کے کلام سے (مندرجہ ذیل ہے)

۱......جب تک تو فقر (تنگ دستی) سے خوف زدہ رہے گا اس وقت تک منافق ہو گا۔

۲......جو شخص درویشوں کے مقابلہ میں مال دار لوگوں کی صحبت اختیار کرتا ہے اس کو اللہ تعالیٰ دل کی موت میں مبتلا کر دیتا ہے یعنی اس کا دل مردہ ہو جاتا ہے۔

۳......ادب احرار کا زیور ہے۔

۴......اولیاء کی تین علامتیں ہیں:

☆......بلند مرتبہ ہونے کے باوجود تواضع وانکساری اختیار کرنا

☆......قدرت ہوتے ہوئے زہد و پرہیز گاری اختیار کرنا

☆......قوت وطاقت کی موجودگی میں انصاف کرنا۔

۵......جب تو مرید کو دیکھے کہ وہ دنیا کی طلب میں زیادتی کرتا ہے تو یہ بدبختی اور اس کی ذلت کی نشانی ہے۔

۶......ولی وہ ہے کہ جو اولیاء اللہ سے دوستی رکھتا ہے اور اس کے دشمنوں سے دشمنی رکھتا ہے۔

۷......توحید یہ ہے کہ تیرے دل میں اس (اللہ) کے سوا کسی کا خیال نہ آئے۔

۸......بھوکا رہنا زاہدوں کی غذا ہے اور اللہ کا ذکر کرنا عابدوں کی غذا ہے۔

۹......دنیا میں اپنے بدن کے ساتھ اور آخرت میں اپنے دل کے ساتھ رہ یعنی بدن کو دنیا کے کام میں مشغول رکھے لیکن دل میں آخرت کے انجام کو یاد رکھے۔

۱۰......ہر وہ شخص جو اپنے (نیک) عمل کو ظاہر کرتا ہے وہ ریاکار و مکار ہے اور وہ شخص جو اپنے حال و کیفیت کو ظاہر کرتا ہے وہ مدعی (اپنی پارسائی کا دعویٰ کرنے والا) ہے عاصی یعنی گناہ گار سے بہتر ہے۔

۱۱......دنیا وہ ہے جو تجھ کو اللہ تعالیٰ سے محجوب کردے۔

۱۲......جس شخص کے لیے خدا تعالیٰ کی عطا و منع (دینا یا نہ دینا) یکساں ہو تو وہ اللہ کی حد درجہ محبت میں پہنچا ہوا ہے۔

۱۳......حق سبحانہ وتعالیٰ بندہ سے اس وقت راضی ہوتا ہے جبکہ وہ نعمت کی طرح تکلیف یا آزمائش پر شاکر ہوتا ہے۔

۱۴......جو شخص اپنی تدبیر کے دام میں دھنسا ہوا ہے وہ دوزخ کا مال ہے اور جو اللہ کی تقدیر پر شاکر ہے وہ جنتی ہے۔

۱۵......اے عارف! مرشد وہ ہے جو مخلوق کو دنیا سے آخرت یا گناہ سے اطاعت و فرمانبرداری، حرص سے زہد و پارسائی، بخل سے سخاوت، کبر سے تواضع و انکساری، غفلت سے آگاہی اور غرور و پندار سے پرہیزگاری کی طرف راستہ دکھائے اور آخرت کا دوست اور دنیا کا دشمن بنائے اور اللہ تعالیٰ کے وعدوں پر مغرور نہ بنائے اور خدا ترسی کا علم سکھائے۔

۱۶......اے عارف! حضرت فضیل عیاض قدس سرہٗ (م۔ ۱۸۷ھ) ایک روز اپنے بیٹے سے دوستی و محبت ظاہر کرتے تھے۔ ان کے بیٹے نے ان سے کہا کہ اے ابا جان آپ مجھے دوست رکھتے ہیں۔ انھوں نے جواب دیا کہ ہاں پھر کہا کہ خدا کو مانتے ہیں انھوں نے جواب دیا کہ ہاں تو بیٹے نے کہا کہ آپ کے کتنے دل

ہیں۔انھوں نے جواب دیا کہ ایک ہے۔(بیٹے نے کہا) کہ ایک دل کے ساتھ دو دوست کس طرح رہ سکتے ہیں۔جیسے کہ ایک ہی طرف پانی بھی ہے اور آگ بھی ہے۔حضرت فضیل رحمۃ اللہ علیہ نے جان لیا کہ غیب اور غیرت حق کی طرف سے تنبیہ ہے اور اپنے سر اور چہرہ کو زمین پر مارنے لگے فرزند کو گود سے نیچے اتارا اور اسی حالت میں جان جاناں یعنی اللہ کے سپرد کردی، یعنی فوت ہوگئے۔

۱۷......اے عارف سالک! حضرت خواجہ (عبدالخالق غجدوانی) نے فرمایا کہ جو شخص تین چیزوں کو بہت پسند کرتا ہے وہ اس کو دوزخ میں لے جائیں گی اول وہ لذیذ کھانے پسند کرتا ہے دوم وہ نفیس لباس پہنتا ہے تیسرے وہ فقیروں کے مقابلہ میں مالداروں کو دوست رکھتا ہے۔اس وجہ سے کہ یہ تینوں کام نفس کی مراد اور خیر خواہی کے سبب ہوتے ہیں۔

۱۸......حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اسلام کی بنیاد تین چیزوں پر ہے۔ہر اطاعت وعبادت جس کو تو بجالائے اس کا علم ہونا چاہیے اور جو علم کہ تو سیکھے اس پر عمل کرنا چاہیے اور ہر عمل جو کرے وہ پورے اخلاص اور صدق دل کے ساتھ ہونا چاہیے۔

۱۹......فرمایا کہ حضرت خواجہ (مولانا عبدالخالق غجدوانی) نوراللہ مرقدہ کی عمر آخر ہوئی۔بعض اصحاب حضرت خواجہ کے سرہانے موجود تھے۔نیک عمل کرنے کی وصیت کی اور فرمایا کہ اے میرے دوستو! تم کو خاص طور سے بشارت ہو کہ حق تعالیٰ کی طرف سے بشارت ملی ہے کہ جو کوئی اس راہ روشن (طریقہ سلسلہ نقشبندیہ) پر ہوگا میں نے اس کو بخش دیا۔کوشش کروں کہ اس راہ (طریقہ) پر چلو اور اس طریقہ سے دور نہ ہو جاؤ۔کچھ دیر بعد غیب سے ندا آئی:

"ارجعي الى ربک راضية مرضيه فادخلي في عبادي وادخلي جنتي"

(سورة الفجر: ۸۹، ۷، ۸)

اے نفس مطمئنہ اپنے رب کی طرف آ کہ تو اس سے راضی اور وہ تجھ سے راضی ہے۔

☆......☆......☆

## کتابیات:

۱......مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، از مولانا محمد حسن نقشبندی، مطبوعہ لاہور ۲۰۰۳ء

۲......حضرات القدس، دفتر اول، از علامہ بدرالدین سرہندی، مترجم محمد اشرف نقشبندی، مطبوعہ سیالکوٹ ۱۴۰۱ھ

۳......حضرات کرام نقشبندیہ از حافظ نذیر احمد نقشبندی، مطبوعہ میانوالی ۱۴۱۰ھ

۴......نفحات الانس، مولانا عبدالرحمن جامی، مترجم سید احمد علی چشتی، مطبوعہ لاہور ۲۰۰۲ء

۵......تاریخ مشائخ نقشبندیہ (جماعتیہ) مولانا محمد صادق قصوری، مطبوعہ لاہور ۲۰۰۳ء

۶......جواہر نقشبندیہ، محمد یوسف مجددی، مطبوعہ فیصل آباد ۲۰۰۳ء

۷......عارف نامہ (فارسی) از حضرت خواجہ محمد عارف ریوگری، مطبوعہ حیدر آباد ۱۴۱۳ھ/ ۱۹۹۳ء

۸......ملفوظات نقشبندیہ از پروفیسر صاحبزادہ محمد عبدالرسول للّٰہی، مطبوعہ لاہور ۲۰۰۰ء

۹......عارف نامہ (اردو ترجمہ) از حضرت خواجہ محمد عارف ریوگری، مترجم، قدیر محمد قریشی اکبر آبادی، مطبوعہ حیدر آباد ۱۹۹۷ء

۱۰......ملفوظات نقشبندیہ از محمد صادق قصوری، مطبوعہ لاہور ۱۹۹۸ء

۱۱......تاریخ مشائخ نقشبندیہ، از پروفیسر محمد عبدالرسول للّٰہی، مطبوعہ لاہور ۲۰۰۰ء

☆......☆......☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# صد سالہ و ہزار سالہ مجدد

میاں فضل احمد حبیبی

(بانی ''نور علیٰ نور فاؤنڈیشن'' گجرات)



وہ مجدد جو سو سالہ ہے، اس کی تجدید کے دنوں کی تعداد قمری سال کے لحاظ سے (35500=100X355) پینتیس ہزار پانچ سو دن بنتے ہیں، اور وہ مجدد جو ہزار سالہ ہے اس کی تجدید کے دنوں کی تعداد قمری سال کے مطابق (355000=1000X355) تین لاکھ پچپن ہزار دن بنتے ہیں، یعنی ہزار سالہ مجدد کے ایام (319500=35500-355000) تین لاکھ انیس ہزار پانچ صد دن تعداد میں زیادہ ہیں، اسی نسبت میں مجدد ہزار سالہ کے کمالات میں سو سالہ مجدد سے عظیم تر ہیں۔

جس نسبت سے چھوٹے اور بڑے دنوں میں فرق پایا جاتا ہے اسی نسبت سے سو سالہ اور ہزار سالہ مجدد کے درجات اور کمالات میں فرق پایا جاتا ہے، بلکہ اس سے کہیں زیادہ فرق ہے، جو اگلے صفحات میں نظر آتا ہے۔

اتباع شریعت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا فضل بھی شامل حال ہونا لازم ہے، جس کا باعث توبہ ہے، جس کا ذکر سورہ بقرہ کی آیت ۳۷ میں ہے، جس کے معنی کے مطابق جب توبہ قبول ہو جاتی ہے، تو خطا اور بھول کو معاف کر دیا جاتا ہے، جس کے نتیجے میں توبہ کرنے والے شخص کا اللہ تعالیٰ دوست ہو جاتا ہے، اور جب اللہ دوست ہو جاتا ہے، تو پھر اس کے غضب اور قہر کا خطرہ معدوم ہو جاتا ہے، اپنے دوستوں کے حق میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے (لا خوف علیهم ولا هم یحزنون)۔

ہزار سالہ مجدد وہ ہو سکتا ہے جو حضرت آدم علیہ السلام کے ان کمالات کا حامل جو ان کو عالم بالا میں شجر ممنوعہ کے کھانے سے پہلے عطا کیے گئے تھے اور وہی ایسا فرد ہے جس کو حضرت آدم علیہ السلام سے براہ راست اویسی طریق سے کمالات منتقل ہوئے ہوں، جو قرآن کی ترتیب نزولی میں پائے جانے والے

کمالات ہیں، جن کو بغیر کسی تکلف کے عطا کیا جاتا ہے، غالباً یہی باعث ہے کہ امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ اپنے بارے میں فرماتے ہیں، کہ میری تربیت کا آغاز آفاق و انفس کی وادیوں سے وراء کیا گیا، اور عالمِ انفس بھی عالمِ آفاق کی طرح ظل ہے۔ یہاں تک وہ عالم انفس سے باہر ٹہلتا ہے!۔

چونکہ سو سالہ مجدد کا تعلق عالم زیریں کے چھوٹے دنوں سے ہوتا ہے، وہ دن ان اوصاف کے حامل ہیں جو قرآن کی ترتیب صعودی میں اوصاف پائے جاتے ہیں، جن کو قانون شریعت کا مکلف بنایا گیا ہے، اور مجدد ہزار سالہ کا تعلق عالم بالا کے طویل دنوں سے ہوتا ہے، جس میں آدم علیہ السلام کو بغیر کسی عمل کرنے کے خلیفہ بنالیا گیا اسی ایک بنیاد پر دیکھا جائے تو ہزار سالہ مجدد کے کمالات، سو سالہ مجدد سے اسی نسبت سے اعلیٰ و بالا ہوتے ہیں اور اس حقیقت پر سے وہ تعلیمات پردہ اٹھاتی ہیں، جو ہزار سالہ مجدد کے صحن سینہ سے ظہور پا کر حروف و الفاظ کی صورت میں منصۂ شہود پر آتی ہیں۔

چنانچہ ہزار سالہ مجدد سیدنا شیخ احمد سرہندی قدس سرہ العزیز کی وہ پاکیزہ اور مقدس ہستی ہے، جن کی عبارتیں ان کے کمالات پر شاہد ہیں، ان کی تحریروں میں ایسی حرارت اور حرکت پائی جاتی ہے کہ اس راہِ سلوک کے مسافر کو منزل مقصود پر پہنچا دینے والی ہیں، ان تحریروں میں سے ایک مکتوب کی عبارت کا ترجمہ نقل کیا جاتا ہے تا کہ اہل علم و فضل حضرات اس کے مطالعہ کے بعد خود فیصلہ فرمائیں کہ ہزار سالہ مجدد کے کمالات کس اعلیٰ درجہ کے ہیں۔

مکتوب نمبر ۵۴ دفتر دوم سید شاہ محمد کی طرف صادر فرمایا۔

اس بیان میں کہ رسول اللہ ﷺ کی متابعت کے درجات اور مراتب مختلف ہیں اور اس کے سات درجے ہیں اور ہر ایک درجے کی دوسرے پر فضیلت کا بیان، اور ان سے متعلقہ مسائل۔

**الحمد للہ و کفٰی و سلام علٰی عبادہ الذین اصطفٰی.**

رسول اللہ ﷺ کی متابعت جو کہ دین اور دنیاوی سعادتوں کا سرمایہ ہے، کئی ایک مراتب اور درجات رکھتی ہے۔

پہلا درجہ عوام اہل اسلام کا ہے، جو کہ شریعت کے احکام اور سنت سنیہ کی متابعت سے وابستہ ہے، جب کہ اس کے ساتھ دل کی تصدیق تو ہو لیکن اطمینان نفس ابھی حاصل نہ ہوا ہو، کیونکہ وہ درجہ ولایت کے

ساتھ تعلق رکھتا ہے، اور علماء ظاہر اور وہ عابد اور زاہد لوگ جن کا معاملہ ابھی اطمینان نفس کے ساتھ وابستہ نہیں ہوا، سب اسی درجہ متابعت میں شریک ہیں اور اتباع کی ظاہری صورت کے حصول میں سب برابر ہیں اور چونکہ نفس اس مقام میں کفر اور انکار سے آزاد نہیں ہوتا، تو لازمی طور پر یہ خاص درجہ صرف متابعت کی صورت رکھتا ہے، اور متابعت کی یہ صورت حقیقی متابعت کی طرح آخرت کی کامیابی اور خلاصہ کا ذریعہ ہے، اور جہنم کے عذاب سے نجات اور جنت کے داخلے کی بشارت دینے والی ہے، خداوند تعالیٰ نے اپنی کمال بخشش سے نفس کے انکار کا کوئی اعتبار نہیں کیا، اور صرف دل کی تصدیق پر کفایت فرمائی ہے، اور نجات کا دارومدار اسی تصدیق پر رکھا ہے۔

میتوانی کہ دہی اشکِ مرا حسن قبول
اے کہ دُر ساختہء قطرہَ بارانی را

(اے وہ ذات کہ جس نے بارش کے ایک قطرے کو موتی بنا دیا، تو یہ بھی کر سکتا ہے، کہ میرے آنسو کے قطرے کو حسن قبول عطا کرے)

متابعت کا دوسرا درجہ رسول اللہ ﷺ کے اقوال واعمال کی اتباع ہے، جو کہ باطن سے تعلق رکھتا ہے، اس میں اخلاق کی تہذیب اور۔۔۔ صفات کی مدافعت اور امراض باطنی اور معنوی بیماریوں کا ازالہ ہے، جو کہ طریقت کے مقام سے متعلق ہیں، اور اتباع کا یہ درجہ ان ارباب سلوک کے ساتھ خاص ہے، جنہوں نے صوفیہ کے طریقہ کو اپنے مقتداء شیخ سے اخذ کیا ہو، اور سیر الی کے صحراؤں اور بیابانوں کو قطع کر رہے ہوں۔

متابعت کا تیسرا درجہ آنحضرت علیہ وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے احوال اور اذواق اور مواجید کی متابعت ہے، یہ درجہ ولایت خاصہ کے مقام

سے تعلق رکھتا ہے، اور یہ ان ارباب ولایت کے ساتھ خاص ہے، جو کہ مجذوب سالک ہوں، یا سالک مجذوب۔

جب کہ ولایت کا مرتبہ اپنی انتہا کو پہنچ گیا، تو نفس مطمئنہ ہو گیا، اور سرکشی اور نافرمانی سے باز آ گیا، اور انکار سے اقرار میں اور کفر سے اسلام میں آ جاتا ہے، اس کے بعد اب متابعت کی جو بھی کوشش کرے گا، وہ حقیقی متابعت ہو گی، اگر نماز ادا کرے گا، تو متابعت کی حقیقت بجا لائے گا، اور اگر روزہ ہے، تو اس کا بھی یہی حال ہو گا، اور اگر زکوٰۃ ہو گی، تو وہ بھی اسی طریقہ پر ہو گی، وعلیٰ ھذا القیاس، شریعت کے تمام احکام کی بجا آوری میں اتباع کی حقیقت موجود ہو گی۔

سوال:۔ نماز روزہ کی حقیقت کا کیا مطلب ہے؟ کیونکہ نماز روزہ مخصوص افعال ہیں، اگر وہ افعال ارشاد شارع کے مطابق ادا ہو جائیں گے، تو ان کی حقیقت ادا ہو جائے گی ان کی ظاہری صورت کیا ہے، اور اس سے وراء حقیقت کیا ہے؟

جواب:۔ مبتدی کا نفس جب تک امارہ ہے، جو اصل میں آسمانی احکام کا منکر ہے، اس سے احکام شرعیہ کی ادائیگی صورت کے اعتبار سے ہو گی، اور منتہی کا نفس جب مطمئنہ ہو جاتا ہے، اور شریعت کے احکام کو برضا و رغبت قبول کر لیتا ہے، تو اس سے احکام کی ادائیگی حقیقت کے اعتبار سے ہوتی ہے، اس کی مثال منافق اور مسلمان کی سی ہے، کہ دونوں نماز ادا کرتے ہیں، منافق چونکہ باطن میں انکار رکھتا ہے، اس لیے صرف نماز کی صورت ادا کرتا ہے، اور مسلمان باطنی فرمانبرداری کے ذریعہ سے نماز کی حقیقت سے مزین ہے، تو معلوم ہوا کہ صورت اور حقیقت کا اعتبار باطنی انکار و اقرار کے اعتبار سے ہے، یہ درجہ یعنی اطمینان نفس اور اعمال صالحہ کی حقیقت کا درجہ ولایت

خاصہ کے کمالات جو درجہ سوم سے متعلق ہیں، کے حصول کے بعد حاصل ہوتا ہے۔

متابعت کا چوتھا درجہ وہ ہے جو پہلے درجہ میں تھا، پہلے درجے میں اس کی صورت تھی، اور اس درجہ میں اتباع کی حقیقت ہے، اور یہ چوتھا درجہ اتباع علماء راسخین شکر اللہ تعالیٰ سعیہم کے ساتھ مخصوص ہے، جو نفس کے اطمینان کے بعد متابعت کی حقیقت کی دولت سے متحقق ہیں، اولیاء اللہ قدس اللہ تعالیٰ اسرارہم کو ہر چند تمکین قلب کے بعد ایک طرح کا اطمینان نفس حاصل ہوتا ہے، لیکن نفس کو کمال درجہ کا اطمینان کمالات نبوت کے حصول سے حاصل ہوتا ہے، جو کہ بطریق وراثت علمائے راسخین کو کمالات حاصل ہوتے ہیں، پس علماء راسخین بواسطہ کمال اطمینان نفس شریعت کی حقیقت سے جو حقیقی اتباع ہے، موصوف ہے، اور دوسروں کو چونکہ کمالات حاصل نہیں ہوتے، لہذا کبھی تو وہ شریعت کی صورت سے موصوف ہوتے ہیں، اور کبھی شریعت کی حقیقت سے متصف۔

علماء راسخین کی علامت بیان کر دیتا ہوں، تا کہ ہر ظاہر دان عالم راسخ ہونے کا دعوٰی نہ کر سکے، اور اپنے نفس امارہ کو نفس مطمئنہ نہ سمجھنے لگے، عالم راسخ وہ ہے، جس کو کتاب وسنت کے متشابہات کی تاویل سے حصہ حاصل ہو، اور قرآن مجید کی سورتوں کے اوائل میں جو حروف مقطعات ہیں، ان کے اسرار سے بہرہ ور ہو، اور متشابہات کی تاویل بہت ہی دقیق اسرار میں سے ہے، یہ نہ سمجھ لینا کہ تاویل ید (ہاتھ) کی تاویل قدرت کی طرح ہے، اور وجہ (چہرہ) کی تاویل ذات کی طرح ہے، کیونکہ یہ تاویلیں تو ظاہری علوم سے پیدا ہوتی ہیں، ان کا اسرار سے کوئی تعلق نہیں ہے، ان اسرار کے اصل مالک تو انبیاء

علیہم الصلوات والتسلیمات ہیں، اور یہ رموز انہی کے معاملات کی طرف اشارہ ہیں، اور یا پھر وہ لوگ ہیں، جن کو تبعیت اور وراثت کے طور پر اس دولت عظمیٰ سے سرفراز کیا اور اس درجہ متابعت کا حصول جو کہ اطمینان نفس اور صاحب شریعت علیہ الصلوات والتسلیمات کی متابعت کی حقیقت کو پالینے سے تعلق رکھتے ہے، کبھی تو بغیر وسیلہ فنا و بقا اور بغیر سلوک وجذبہ کے ہوتا ہے، اور ہوسکتا ہے کہ احوال و مواجید اور تجلیات وظہورات قسم کی چیزوں میں سے کوئی چیز بھی درمیان میں نہ آئے اور یہ دولت حاصل ہو جائے، لیکن اس دولت تک ولایت کی راہ سے پہنچنا بہت زیادہ قریب ہے، بہ نسبت اس کے جو دوسری راہ سے پہنچے، اور وہ دوسری راہ اس فقیر کے خیال میں نسبت سنیہ (علیٰ صاحبہ الصلوٰۃ والسلام) کی اتباع کا التزام اور بدعت کے نام ونشان سے بھی پرہیز کرنے سے حاصل ہوتی ہے، اور بدعت حسنہ سے بھی جب تک بدعت سیئہ کی طرح پرہیز نہ کرے گا، اس دولت کی خوشبو بھی اس کی جان کے دل ودماغ میں نہ پہنچے گی[۲]۔

اور یہ بدعت سے اجتناب آج کل تو بہت مشکل ہو گیا ہے، کہ ساری دنیا بدعت کے دریا میں غرق ہو چکی ہے، اور بدعت کے اندھیروں میں آرام حاصل کر رہی ہے، کہ بدعت کو دور کرنے کا دم مارے، اور سنت کو زندہ کرنے کے لیے لب کشائی کرے، اس وقت کے اکثر علماء بدعت کو رواج دینے والے اور سنت کو مٹانے والے ہیں، عالمگیر بدعات کو خلق کا تعامل قرار دیتے ہوئے اس کے جواز بلکہ اس کے استحسان کا فتوی دیتے ہیں، اور لوگوں کو بدعت کی طرف رہنمائی کرتے ہیں، اچھا یہ بتائیں کہ کیا فتوی دیتے ہو، اس صورت میں کہ گمراہی عام پھیل جائے، اور باطل متعارف ہو جائے، اور لوگ اس

پر عمل کرنے لگیں؟ جو کہ علماء کو یہ بھی معلوم نہیں کہ مطلقاً تعامل استحسان کی دلیل نہیں ہے، اور وہ تعامل جو معتبر ہے وہ ہے جو کہ ابتدائی دور سے آرہا ہو، اور یا پھر تمام لوگوں کے اجماع سے حاصل ہو، جیسا کہ فتاوی غیاثیہ میں ذکر کیا گیا ہے، شیخ شہید رحمۃ اللہ سبحانہ نے فرمایا کہ:

ہم ''مشائخ بلخ کے استحسان کو قبول نہیں کرتے، بلکہ ہم اپنے متقدمین اصحاب کے اقوال کو قبول کرینگے، کیونکہ ایک شہر کا تعامل جواز پر دلالت نہیں کرتا، جواز پر وہ تعامل دلالت کرے گا، جو کہ اسلام کے ابتدائی دور سے لے کر مسلسل آرہا ہو، تاکہ یہ رسول ﷺ کی تقریر پر دلیل ہو، کہ آنحضرت ﷺ نے لوگوں کو اس پر چھوڑا، تو آنحضرت علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام کی شریعت ہوگا، اور اگر ایسا نہ ہو، تو پھر لوگوں کا فعل حجت نہیں ہوگا، ماسوائے اس صورت کے کہ تمام شہروں کے تمام آدمی اس پر عمل کریں، تاکہ یہ اجماع ہو جائے اور اجماع حجت ہے، کیا تم اس بات پر غور نہیں کرتے، کہ اگر کچھ لوگ شراب کی تجارت یا سود کے رواج کو تعامل بنالیں، تو ان کے حلال ہونے کا فتوی نہیں دیا جائے گا۔''

اور اس میں شک نہیں ہے، کہ تمام لوگوں کے تعامل اور تمام شہروں اور بستیوں کے عمل کا علم حاصل کرنا بشری طاقت سے باہر ہے، باقی رہا ابتدائی دور کا تعامل جو کہ حقیقت میں رسول اللہ ﷺ کا لوگوں کو اس عمل پر برقرار رکھنا ہے، اور حقیقت میں وہ آپ ہی کی سنت ہے، وہ تعامل بدعت کیسے ہو سکتا ہے، اور بدعت حسنہ وہ کب ہے؟

صحابہ کرام کو تمام کمالات کے حصول میں صرف خیر البشر علیہ الصلوات والتسلیمات کی صحبت ہی کافی تھی، اور علماء سلف میں سے جو بھی رسوخ کی دولت سے مشرف ہوا ہے، اور صوفیہ کے طریق

کے اختیار کرنے اور سلوک اور جذبہ سے قطع مسافت کرنے کے بغیر اس دولت سے مشرف ہوا ہے، وہ رسول اللہ ﷺ کی سنت سنیہ کی دوامی متابعت اور ناپسندیدہ بدعات سے پرہیز کرنے کی وجہ سے اس مرتبہ پر پہنچا ہے، اے اللہ ہمیں بحرمت صاحب سنت علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام سنت کی متابعت پر ثابت قدم رکھ، اور بدعات کے ارتکاب سے بچا، آمین۔

متابعت کا پانچواں درجہ آنحضرت علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام کے کمالات کی اتباع کا ہے، کہ ان کمالات کے حصول میں علم اور عمل کو کوئی دخل نہیں ہے، بلکہ یہ صرف اللہ تعالیٰ کے فضل و احسان سے وابستہ ہے، اور یہ نہایت ہی بلند مقام ہے، پہلے ذکر شدہ مراتب کو اس مرتبہ سے کوئی نسبت ہی نہیں ہے۔

اصل میں یہ کمالات اولوا العزم انبیاء علیہم الصلوات والتسلیمات کے ساتھ مخصوص ہیں، اور تبعیت و وراثت کے طور پر جس کو بھی اس دولت سے مشرف فرمادیں۔

اور متابعت کا چھٹا درجہ آنحضرت علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام کے ان کمالات کی اتباع ہے، جو آنحضرت علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام کے مقام محبوبیت کے ساتھ مخصوص ہیں، جس طرح درجہ پنجم میں کمالات کا فیضان محض فضل اور احسان سے تھا، اسی طرح اس چھٹے درجہ میں آنحضرت علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام کے کمالات کا فیضان صرف محبت سے ہے، جو کہ پہلے فضل اور احسان سے بلند ہے، اور متابعت کا یہ درجہ بہت ہی کم لوگوں کو نصیب ہوتا ہے۔

پہلے درجہ کو چھوڑ کر متابعت کے باقی پانچ درجے سب کے سب عروج کے مقامات سے تعلق رکھتے ہیں، اور ان کا حصول عروج سے وابستہ

ہے۔

اور متابعت کا ساتواں درجہ وہ ہے، جو نزول وھبوط سے تعلق رکھتا ہے، اور متابعت کا یہ ساتواں درجہ پہلے تمام درجات کا جامع ہے، اس لیے کہ اس مقام میں نزول بھی تصدیق قلب اور اطمینان نفس ہے، اور جسم کے عناصر اربعہ کا اعتدال بھی اس میں ہے، کہ وہ سرکشی اور نافرمانی سے باز آجائے، یوں سمجھیں کہ پہلے درجات اس متابعت کے اجزاء تھے، اور یہ درجہ ان کے لحاظ سے کل کی حیثیت رکھتا ہے۔

اس مقام میں پہنچ کر تابع اپنے متبوع سے اس طرح کی مشابہت پیدا کر لیتا ہے، کہ گویا پیروی (تبعیت) کا نام درمیان سے اٹھ جاتا ہے، اور تابع اور متبوع کا امتیاز دور ہو جاتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تابع اپنے متبوع کی طرح جو کچھ بھی حاصل کرتا ہے، وہ اصل سے براہ راست حاصل کرتا ہے، گویا دونوں ایک ہی چشمہ سے پانی پیتے ہیں اور دونوں ایک ہی پہلو کی آغوش میں ہیں، اور دونوں ایک ہی بستر میں ہیں، اور دونوں شیر وشکر کی طرح ملے ہوئے ہوتے ہیں، تابع کہاں؟ اور متبوع کون؟ اور تبعیت کیسی ہے؟ اتحاد نسبت میں تفاسیر نسبت کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

عجب معاملہ ہے، کہ اس مقام میں جتنا بھی گہری نظر سے مطالعہ کیا جائے، تبعیت کی نسبت بالکل معلوم نہیں ہوتی، اور تابعیت اور متبوعیت کا کوئی امتیاز نظر نہیں آتا، بس اتنا ہے، کہ تابع اپنے آپ کو طفیلی سمجھتا ہے اور اپنے آپ کو نبی کے کمالات کا وارث جانتا ہے (علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والسلام) یہ تو یقینی بات ہے کہ تابع اور ہوتا ہے اور طفیلی اور وارث اور ہر چند کہ یہ سب بظاہر تابع کی قطار میں نظر آتے ہیں، لیکن یہ تو ظاہر ہے کہ تابع میں متبوع کی حیلولۃ (حائل ہونا

) درکار ہے، اور طفیلی اور وارث کے لیے متبوع کا حائل ہونا درکار نہیں ہے، تابع اپنے متبوع کا بچا کھچا کھانا کھاتا ہے، اور طفیلی ضمنی طور پر ساتھ بیٹھ کر کھانے والا ہے۔

قصہ مختصر یہ کہ جو دولت بھی آئی ہے، وہ اصل میں انبیاء علیہم الصلوات والتسلیمات کے لیے آئی ہے، اور امتوں کی سعادتمندی اس میں ہے، کہ انبیاء علیہم الصلوات والتسلیمات کے طفیل اس دولت سے مستفید ہوں، اور ان کا پس خوردہ تناول فرمائیں۔

در قافلہ کہ اوست دانم نرسم
ایں بس کہ رسد ز دور بانگ جرسم

(جس قافلہ میں وہ ہے، میں جانتا ہوں کہ اس میں نہیں پہنچ سکتا، بس اتنا ہی کافی ہے، کہ دور سے مجھے گھنٹی کی آواز آتی ہے)

کامل متبع وہ شخص ہے جو ان سات درجات میں پوری طرح متابعت سے آراستہ ہو، اور جو بعض درجات میں تو متابعت رکھتا ہو، اور بعض میں متابعت نہ رکھتا ہو، وہ منجملہ تابعین میں سے ہے، گو ان کے درجات الگ الگ ہیں، علماء ظاہر پہلے درجہ میں ہی خوش ہیں، کاش کے وہ اس درجہ کو ہی اچھی طرح سرانجام دیتے، ان لوگوں نے صرف شریعت کی صورت میں ہی متابعت کو منحصر کر رکھا ہے، اور اس کے علاوہ دوسرے کی طرف توجہ ہی نہیں کرتے، اور صوفیہ کے طریقہ کو جو کہ درجات متابعت کے حصول کا وسیلہ ہے، بیکار تصور کرتے ہیں اور ان میں سے اکثر مقتداء اور پیر سوائے ہدایہ[۳] اور بزدری[۴] کے اور کسی کو نہیں سمجھتے۔

چوں آں کرمے کہ در سنگے است
زمینِ و آسمانِ او ہماں است

(اس کیڑے کی طرح جو کہ پتھر میں پوشیدہ ہے، اس کا آسمان وزمین تو وہی پتھر ہے)

اللہ سبحانہ وتعالیٰ ہمیں اور تمہیں حضرت مصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام و البرکۃ والتحیہ کی پسندیدہ متابعت میں پوری طرح ثابت قدم رکھے، اللہ تعالیٰ ان پر اور ان کے دوسرے بھائیوں انبیاء کرام اور ملائکہ عظام اور ان کے تمام تابعداروں پر قیامت تک اپنی رحمتیں اور سلامتی اور برکات نازل فرمائے آمین'' ۵

مندرجہ بالا مکتوب میں اتباع شریعت کے سات درجات میں سے نمبر ۴ کی تفصیل بیان کی جاتی ہے۔ اس درجہ نمبر ۴ میں علماء راسخین کی پہچان بتائی گئی ہے۔

## علماء راسخین کی پہچان:

عالم راسخ وہ ہے جس کو کتاب اور سنت کے متشابہات کی تاویل سے حصہ حاصل ہو، اور قرآن مجید کی سورتوں کے اوائل میں جو حروف مقطعات ہیں، ان کے اسرار سے بہرہ ور ہو، متشابہات کی تاویل بہت ہی دقیق اسرار میں سے ہے، یہ نہ سمجھ لینا چاہیے کہ یہ تاویل (ہاتھ) کی تاویل قدرت کی طرح ہے اور وجہ (چہرہ) کی تاویل ذات کی طرح ہے، کیونکہ یہ تاویلات تو ظاہر علوم سے پیدا ہوتی ہیں، ان کا اسرار سے کوئی تعلق نہیں ہے، اور ان اسرار کے اصل مالک انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ہیں اور یہ رموز ان کے معاملات کی طرف اشارہ ہیں، اور پھر وہ لوگ ہیں جن کو تبعیت اور وراثت کے طور پر اس دولت عظمیٰ سے سرفراز کیا جاتا ہے، (تا آخر)

مندرجہ بالا عبارت جو اتباع شریعت کے چوتھے درجہ کی ہے، اس میں علماء راسخین کے لیے دو کمالات کا حاصل ہونا لازم قرار دیا گیا ہے:۔

ا:۔ حروف مقطعات جو سورتوں کے اوائل میں ہیں، اسرار متشابہات کے اسرار سے نیچے ہیں، اور حروف

درخت سے ٹیک لگائے ہوئے تھا جس طرح کہ آپ نے بتایا تھا۔ اس کی شکل وصورت بھی ویسی تھی جیسی کہ آپ نے بیان فرمائی تھی۔ جب اس نے مجھے دور سے دیکھا تو پوچھنے لگا کیا قطب الاقطاب حضرت شیخ احمد نے مجھے بلایا ہے۔ وہ میرے کہنے کے مطابق میرے ساتھ چل پڑا۔ ہم آپ کے پاس پہنچے۔ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے قہوہ اور چائے کا حکم دیا میں وہ لے آیا۔ اور پیالی حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کو پیش کی۔ آپ نے فرمایا مہمان کے پاس جاؤ۔ میں نے اسے بھی پیالی پیش کی وہ دوسری طرف بیٹھا تھا۔ میں کیا دیکھتا ہوں کہ وہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ اس پر مجھے حیرت ہوئی۔ پھر میں ایک اور پیالی لایا اور اسے لے کر حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں گیا تو وہ آنے والا مہمان تھا اس کے بعد میں ایک اور لایا تو فرش کے دونوں جانب حضرت مجدد پاک قدس سرہ تھے۔ وہاں وہ شخص نہ تھا۔ میں پھر ایک اور لایا تو کیا دیکھتا ہوں کہ فرش کے دونوں جانب وہی شخص تھا وہاں ہمارے حضرت نہ تھے۔ اس مہمان نے آپ کے حضور میرے بارے میں گفتگو کی اور کہا اس شخص نے آپ سے طریقہ قادریہ اخذ کیا ہے۔ مناسب یہ ہے کہ سلسلہ عالیہ کے امام حضرت شیخ عبدالقادر کی اسے زیارت کرادیں اس پر آپ مسجد میں تشریف لائے اور فرمایا آسمان پر قطب شمالی کی طرف دیکھو۔ میں نے سر کی اپنی ان آنکھوں سے دیکھا کہ ایک نہایت ہی حسین اور جمیل شخص وہاں سے نکلا ہے۔ اتر کر ہمارے پاس پہنچا ہے۔ اس نے آپ رحمۃ اللہ علیہ سے معانقہ فرمایا آپ نے مجھ سے فرمایا یہ شیخ معظم حضرت عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ اس کی خدمت میں حاضر ہو۔ میں نے ان کے قدموں کا بوسہ لیا اس کے بعد وہ اپنی جگہ تشریف لے گئے۔ سوانح حیات میں اس کے قریب قریب ایک اور حکایت بھی ہے۔

(۱۷)

آپ قدس سرہ نے ایک روز کسی ضرورت کی بنا پر منقی کے دانے بازار سے منگوائے۔ وہ دانے بولنے لگے اور انہوں نے کہا اے حضرت مجدد الف ثانی! اللہ تعالیٰ نے ہمارے اندر شفا ودیعت فرما دی

ہے۔آپ نے ان کو حفاظت سے رکھنے اور بیماروں کو عطا کرنے کا حکم دیا۔خدام نے ان کو بیماروں کیلئے محفوظ کر لیا جس نے بھی ان سے کچھ کھایا اللہ تعالیٰ نے اسے شفا بخش دی۔بالآخر وہ ختم ہو گئے۔

(۱۸)

حضرت سید سعد الدین رحمۃ اللہ علیہ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز کے خلفائے کرام کے امام حضرت میر نعمان رحمۃ اللہ علیہ کے بھائیوں میں سے تھے۔اللہ تعالیٰ نے آپ کی صحبت کی برکت سے ان پر علم لدنی کا دروازہ کھول رکھا تھا۔ملکوت کے اسرار ان پر عیاں تھے۔دیواروں کی دوسری اطراف سے آپ کو نظر آیا کرتا تھا۔آپ شہر کے لوگوں کے حالات الاماشاء اللہ بیان کیا کرتے تھے۔ایک دن دوران نماز ان کو خیال گذرا کہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی اگرچہ اپنے زمانہ کے قطب ہیں لیکن میں نے ان سے اس طرح کی کرامات نہیں دیکھیں جس طرح متقدین کی کرامات بیان کی جاتی ہیں۔اس قبیح خیال کے آتے ہی آپ کے تمام کشفوں پر پردہ چھا گیا۔سینہ سے پیارا علم سلب ہو گیا۔اس وجہ سے وہ حیران رہ گئے اور بہت غمگین ہوئے۔کہنے لگے مجھے اس قبیح خیال پر مواخذہ ہوا ہے۔نماز مکمل کی اور حضرت مجدد پاک رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں معافی کے لئے حاضر ہوا۔آپ نے جب مجھے دیکھا تو فرمایا لوگو! یہ سید صاحب کرامت کے طلب گار ہیں۔جب کہ ہمارے ہاں استقامت کا اعتبار ہے۔جو کہ کرامت کا طالب ہو اسے چاہیے کہ کوئی اور شیخ تلاش کرے۔سید صاحب نے توبہ کی اور نادم ہوئے اللہ تعالیٰ نے ان پر پہلے کی طرح کی حالت کھول دی۔

(۱۹)

حضرت میر نعمان رحمۃ اللہ علیہ کے ایک اور بھائی نے اپنے شہر میں خواب میں دیکھا کہ حضرات مشائخ نقشبندیہ ایک جگہ جمع ہیں۔نماز کا وقت آیا تو انہوں نے بڑے غور و فکر کے بعد ایک باعظمت شخص کو آگے بڑھایا اس نے ان کی امامت کی میں نے ان کی پہچان کر لی۔ان کی صورت میرے دل میں آ گئی۔

جب میں ہندوستان میں آیا اور مشائخ کرام کی زیارت کی اور تلاش کیا تو جو صورت میرے دل میں تھی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی شکل وصورت بعینہ اسی طرح کی تھی۔ مجھے معلوم ہو گیا کہ آپ وہی ہیں۔

(۴۰)

مذکورہ بالا کرامت سے بھی بہتر خواب وہ ہے جو حضرت امیر کبیر حضرت محمد نعمان رحمۃ اللہ علیہ نے دیکھا۔ آپ نے خواب میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی ان کے ساتھ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے۔ آپ نے فرمایا اے ابو بکر! میرے بیٹے محمد نعمان کو کہہ دو کہ جو شیخ احمد سرہندی کا مقبول ہے وہ میرے ہاں مقبول ہے اور جو میرے ہاں مقبول ہے وہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں مقبول ہے۔ اور جو شخص شیخ احمد کا مردود ہے وہ میرا مردود ہے اور جو میرا مردود ہے وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں بھی مردود ہے۔

حضرت میر نعمان رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے دل میں کہا خدا کی حمد ہے کہ میں اپنے شیخ کے ہاں مقبول ہوں۔ تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت امیر مذکور کو فرمایا تم ایسے ہی ہو۔

(۴۱)

آپ نے فرمایا میں نے خواب میں ایک بہت بڑا باغ دیکھا جو بہت بلندی پر واقع تھا۔ دنیا میں اس جیسا باغ دکھائی نہیں دیتا۔ گویا تمام جہاں اس میں سمائے ہوئے ہیں۔ سب لوگ اوپر کی طرف دیکھ رہے ہیں۔ اوپر ایک امیر ہے جو لوگوں کو جو چاہے کرنے کا حکم دیتا ہے اور جس سے چاہے منع کرتا ہے۔ غرض مند لوگ اس کا انتظار کر رہے ہیں اور اس کی طرف جھانک رہے ہیں۔ وہ امیر صرف ایک کلمہ کہتا ہے ساری مخلوق اس سے مطالب اخذ کرتی ہے اور سارے مقاصد کو سمجھتی ہے۔ میں نے کہا یہ کون ہے۔ اوپر دیکھا تو مجھ پر عیاں کیا گیا کہ یہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب حضرت شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔

(۲۲)

ہم نے اپنی کتاب ''البرہان الجلی فی الذکر الخفی'' میں لکھا کہ آپ حضرت امیر مرتضٰی خان بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی قبر پر تشریف لائے۔ بہت دیر تک اس کے پاس تشریف فرما رہے۔ جب آپ وہاں سے اٹھے تو آپ سے ان کے بارے میں پوچھا گیا۔ فرمایا ان کی روح محبوس، زیر محاسبہ اور عتاب زدہ تھی۔ میں نے اس حالت کو دور کرنے کیلئے توجہ کی۔ اللہ رب العزت کی بارگاہ میں عاجزی کی۔ یہاں تک وہ آزاد ہوگئی اور اسے رہا کر دیا گیا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے سنگیوں میں ایک امیر لاہور آیا وہاں اس کی ملاقات ایک نیکوکار قابل اعتماد شخص سے ہوئی جو حضرت مرتضٰی خان رحمۃ اللہ علیہ کی سرگذشت یوں سنا رہا تھا کہ میں جناب نواب مرتضٰی خان رحمۃ اللہ علیہ کا ساتھی تھا۔ ہم دونوں کے درمیان ایک معاہدہ تھا کہ ہم میں جو پہلے وفات پائے گا وہ دوسرے کو خواب میں اپنا حال بتائے گا۔ وہ مجھ سے پہلے چل بسے میں ہر رات کو طہارت کرتا ان کے ایصالِ ثواب کیلئے نماز نفل پڑھتا اور استغفار کیا کرتا تھا لیکن خواب میں مجھے کچھ نظر نہ آتا۔ دو سال کے بعد ایک رات میں سو رہا تھا کہ میں نے دیکھا کہ وہ فرحاں و شاداں میرے پاس آئے ان کی حالت ایسی تھی گویا بہت بڑی قید سے رہائی پا کر آئے ہوں۔ میں نے دریافت کیا تمہارا کیا حال رہا۔ اس وعدہ کے باوجود آپ کیوں اس سے پہلے نہ آ سکے۔ اس نے کہا بھائی! میں آج تک قید میں زیر محاسبہ تھا۔ جونہی میں نے رہائی پائی میں جلدی سے تمہارے پاس آ گیا ہوں۔ میری رہائی کا باعث یہ ہوا کہ حضرت شیخ احمد سرہندی آج میرے پاس (قبر پر) تشریف لائے۔ وہ مسلسل اللہ تعالیٰ کے دربار میں عاجزی سے دُعا مانگتے رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے رہا فرما دیا اب میں تمہارے پاس آیا ہوں۔ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز کے سنگی نے کہا میں نے اس سے اس خواب کی تاریخ دریافت کی تو وہ وہی دن تھا جب آپ رحمۃ علیہ نواب مرتضٰی خان رحمۃ اللہ علیہ کی قبر پر تشریف فرما ہوئے تھے۔ میں (حضرت شیخ عبدالاحد وحدت صاحب البرحان الجلی رحمۃ اللہ علیہ) اس وقت آپ رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ تھا۔ یہی بات کے بارے میں اللہ تعالیٰ

بہتر جانتا ہے۔تمام احوال میں اسی سے بخشش طلب کی جاتی ہے۔درود وسلام مخلوق میں سب سے افضل ہستی پر ہو۔

(۲۳)

آپ قدس سرہ العزیز کی سوانح حیات میں ہے کہ آپ نے ایک روز فرمایا میں دیکھتا ہوں کہ میری عمر کے سال حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک کے سالوں جتنے ہوں گے۔جب وہ وقت قریب آیا تو آپ کی اللہ تعالیٰ کی جانب توجہ اور مخلوق سے قطع تعلقی پہلے کی نسبت زیادہ ہوگئی۔آپ نے خلوت اختیار کرلی۔

(۲۴)

شب برات میں آپ کی خدمت میں عرض کیا گیا یہ وہ رات ہے جب کہ بعض لوگوں کے نام زندہ لوگوں کے رجسٹر سے مٹا دیئے جائیں گے اور دوسرے لوگوں کے نام وہاں لکھ دیئے جائیں گے۔تو آپ قدس سرہ نے جواب میں فرمایا اس شخص کا کیا حال ہوگا جو لوح محفوظ کو دیکھ رہا ہے۔اور اسے نظر آرہا ہے کہ میرا نام زندہ لوگوں کے رجسٹر سے مٹا دیا گیا ہے۔اس سے آپ اپنی ذات والا صفات مراد لے رہے تھے۔اگلی شب برات کی آمد سے قبل ہی آپ نے وصال فرمایا۔

اس کے بعد آپ نے اس کی صراحت بھی فرمادی۔اور فرمایا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار گہربار سے مجھے بہت بڑی بشارات دی گئیں۔بہت عظیم عنایات عطا ہوئیں۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے وراثت میں مجھے مقام شفاعت سے مشرف کیا گیا۔میرے لئے خوشنودی کا شاہی فرمان اور پروانہ تحریر کردیا گیا جس میں بہت سے اعزازات اور کرامات مندرج ہیں۔اس شاہانہ پروانہ کا تعلق آخرت سے ہے جو دنیوی شاہی فرمان کے بدلے میں ہے۔اس پر آپ نے اپنے سنگیوں اور گھر والوں کو الوداع کہہ دیا۔اپنی اولادِ کرام کو شریعت مطہرہ اور اتباع نبوی کو لازم پکڑنے کی وصیت فرمائی۔انہیں ایسے امور کی وصیت فرمائی

جو متقی لوگوں کے لائق اور مناسبِ حال ہوتے ہیں ان میں سب سے آخری وصیت وہ ہے جو آپ نے اپنے ہر دو سجادہ نشین حضرات یعنی امت کے افراد کے سردار خازن الرحمۃ حضرت شیخ محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ اور قطب العالمین امام العارفین حضرت خواجہ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ کو فرمائی۔ حضرت خواجہ محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ کے حالات پر ایک کتاب کا نام اللطائف المدنیہ ہے اور حضرت خواجہ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ کے فضائل وکمالات پر یواقیت الحرمین ہے۔ آپ نے ان دونوں کو وصیت فرمائی کہ اگر تم پر کوئی ایسا راز عیاں کیا جائے جو اللہ تعالیٰ کی کتاب قرآن مجید اور اس کے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مطہرہ کے مطابق ہو تو وہ نور اور ہدایت ہے۔ اگر ان دونوں کے خلاف ہو تو وہ تاریکی اور گمراہی ہے۔ اس کے قریب جانے کا قصد بھی نہ کرو۔ اگر چہ وہ صبح تاباں کی مانند ہو۔

میں کہتا ہوں آپ قدس سرہ العزیز کا یہ ارشاد شریعت مطہرہ کے ادب اور حکم الٰہی کے سامنے عاجزی اختیار کرنے کیلئے ہے۔ ورنہ ان حضرات گرامی قدر کے مکاشفات کا کتاب وسنت کے مخالف ہونا ممکن ہی نہیں۔

آپ کا انتقال تریسٹھ برس کی عمر میں منگل کے روز اٹھائیس صفر المظفر ۱۰۳۴ھ ہجری کو ہوا۔ اللہ تعالیٰ آپ کی قبر مبارک کو منور رکھے۔ لوگوں نے آپ کے انتقال کے وقت اس سے پہلے اور بعد میں بہت سی عظیم نشانیاں اور کرامات دیکھیں۔ ان میں سے چند ایک درج ذیل ہیں۔

(۱)

آپ قدس سرہ العزیز نے ایک روز گھر کے ایک کونے کی طرف اشارہ کر کے فرمایا میں نے اس جگہ کعبہ معظمہ کے نور کی مانند ایک بہت عظیم الشان چمکتا ہوا نور دیکھا ہے۔ جس کے باعث مجھے حیرانی ہوئی۔ اس پر ندا آئی کہ یہ آپ کے قلب مبارک کے انوار سے ہے یہاں اس لئے ودیعت کیا ہے تا کہ تمہاری قبر اس جگہ میں ہو۔ جب آپ کا وصال مبارک ہوا لوگ جمع ہوئے اور آپ کی قبر انور کی جگہ کے

بارے میں بات چیت کرنے لگے۔اس بات پر اتفاق ہوا کہ آپ کی قبر مسجد کے قریب ہو چناں چہ ایسا ہی ہوا اتفاق سے یہ جگہ وہی تھی جو آپ نے اپنے وصال مبارک سے دس سال قبل متعین فرمائی تھی۔

(۲)

جب آپ کو دفن کیا جا چکا تو اس روز آسمان کے اطراف انتہائی سرخ رنگت کے ہو گئے۔

(۳)

آپ رضی اللہ عنہ کبھی کبھی صبح کے وقت یا رات کو اپنی قبر سے باہر تشریف لے آتے۔بعض لوگ آپ کی زیارت کرتے،اور انتہائی تعجب کی بات یہ ہے کہ کبھی آپ نماز کی صف میں شامل ہو جاتے۔لوگوں کے ذہنوں سے یہ بات محو ہو جاتی کہ آپ کا انتقال ہو چکا ہے۔جب جماعت ہو چکتی لوگ متنبہ ہوتے آپ کی طرف جلدی جلدی آتے لیکن آپ رحمۃ اللہ علیہ نظروں سے غائب ہو چکے ہوتے۔

(۴)

حضرت امام ربانی قدس سرہ العزیز کے بڑے صاحب زادے خازن الرحمۃ حضرت شیخ محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ میں رات کو آپ کے مزار شریف کے قریب ایک حجرہ میں رہا کرتا تھا۔آپ رحمۃ اللہ علیہ کئی راتوں کو اپنی قبر انور سے باہر تشریف لاتے۔گھر کے صحن میں چکر لگاتے۔قرآن مجید باآوازِ بلند تلاوت فرماتے۔میں ادب کے باعث آپ سے تعرض نہ کرتا۔

ایک رات میں وہیں تھا۔آپ اپنے مزار اقدس سے باہر آئے۔میری طرف رخ فرمایا میرے حجرہ میں تشریف لے آئے میں آپ کو وہاں پا کر کھڑا ہو گیا آپ نے مجھے اپنی گود میں لیا۔مجھے کھینچا اور بھینچا پھر آپ چلے گئے۔اور اپنی جگہ پر تشریف لے گئے۔

اسی طرح کا ایک واقعہ حضرت میر نعمان رحمۃ اللہ علیہ سے بھی مروی ہے۔

آپ کے وصال پر آپ مریدین اور سنگیوں نے فارسی اور عربی نظم اور نثر میں دو سو سے زیادہ

تاریخی مادے استخراج کئے ہیں۔ جن میں سے دس درج ذیل ہیں۔

۱۔ مرآت جمال اللہ ۲۔ اکبر آیۃ من آیات ربہ

۳۔ رفیع المناقب ۴۔ باعث نجات ابد

۵۔ اکمل الافاضل ۶۔ ہواشرف العالمین

۷۔ الموت جسر یوصل الحبیب الی الحبیب

۸۔ العارف الذی وہب لہ ربہ ۹۔ وارث الرسول

۱۰۔ خیر المناقب



# باب ہفتم

## چند ارشادات مبارکہ

ان ارشادات میں سے بعض کو (فارسی سے عربی زبان میں ترجمہ کئے بغیر) اپنی اصلی حالت میں درج کیا ہے۔ جب کہ بعض کا عربی میں ترجمہ کر کے شامل کتاب کیا ہے۔

(۱)

پہلے عنایت الٰہیہ نے مجھے مراد افراد کی مانند اپنی طرف کھینچا۔ پھر سلوک کی منازل میرے لئے آسان کیں۔ پہلے پہل میں نے اللہ تعالیٰ کو اشیاء کا عین پایا۔ پھر اسے اشیاء میں حلول اور سریان کے بغیر پایا۔ اس کے بعد اشیاء کے ساتھ معیت ذاتیہ سے متصف پایا۔ زاں بعد اشیاء کے بعد پھر ان سے پہلے پایا۔ پھر میں نے اللہ تعالیٰ کو (بصیرت کی آنکھ سے) دیکھا اور کسی شے کو نہ دیکھا۔ توحید شہودی کا یہی مفہوم ہے۔ اس کیفیت کو فنا سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اور یہ ولایت کے میدان میں رکھا جانے والا پہلا قدم ہے۔ اور سب سے پہلا کمال ہے جو آغاز میں حاصل ہوتا ہے۔ اور یہ رویت، مراتب مذکور سے کسی مرتبہ میں ہو پہلے آفاق میں پھر نفس میں حاصل ہوتی ہے۔

پھر میں نے بقا کی جانب ترقی کی جو ولایت کے میدان میں دوسرا قدم ہے۔ پھر میں نے اشیاء کو ثابت پایا اللہ تعالیٰ کو ان کا عین بلکہ اپنی ذات کا عین پایا۔ پھر میں نے اللہ تعالیٰ کو اشیا میں بلکہ اپنی ذات میں پایا۔ اس کے بعد میں نے اسے اشیاء کے بعد بلکہ اپنے نفس کے بعد پایا۔ زاں بعد میں نے اشیاء کو دیکھا اور اللہ تعالیٰ کو بالکل نہ دیکھا یہ وہ نہایت ہے جہاں سے بدایت کی طرف رجوع ہوتا ہے۔ اور عوام کے مرتبہ کی جانب واپسی ہوتی ہے۔ مخلوق کو اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دینے کا یہ سب سے کامل مقام ارشاد تکمیل کی سب سے کامل منزل اور مخلوق کے ساتھ کامل ترین مناسبت ہے جو کمال افادہ اور استفادہ کا تقاضا

کرتی ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے جس کو چاہتا ہے وہ اس سے نوازتا ہے اللہ تعالیٰ بڑا احسان فرمانے والا ہے۔ تمام مذکور احوال اور اوپر درج تمام کمالات مجھے حاصل ہیں۔ بلکہ ہر حال اور ہر کمال حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل مجھ تک پہنچا ہے۔

(۲)

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے

**ان الله يبعث على راس كل مائة سنة من هذه الامة من يجدد لها دينها۔**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ ہر سو سال کے سرے پر اس امت میں ایسی شخصیت کو مبعوث فرماتا ہے جو اس کیلئے اس کے دین کی تجدید کرتا ہے۔

بلا شبہ اللہ تعالیٰ نے مجھے الہام فرمایا ہے کہ تم گیارھویں صدی میں مبعوث ہونے والے مجدد ہو۔ اور مجھ پر یہ بات عیاں کی گئی ہے کہ تم مجدد الف ثانی ہو۔ یعنی تم ایسی شخصیت ہو کہ قیامت تک جو آئے گا اس کو بارگاہ صمدیت سے فیض تمہارے واسطے سے پہنچے گا۔ اگر چہ وہ قطب ہوں، اوتاد ہوں یا ابدال ہوں۔ انہیں اس کا علم ہو یا نہ ہو۔ دو شخصوں کے علاوہ ہر کوئی اسی کے وسیلہ سے واصل باللہ ہوگا۔ اور وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدی موعود علیہ الرضوان ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو صاحب نبوت ہیں اور طریق نبوت میں واسطہ نہیں ہوتا۔ اور حضرت مہدی رضی اللہ عنہ کا وصول بھی نبوت کی راہ سے ہوگا نہ کہ ولایت کی راہ سے۔ جیسا کہ اپنے مقام پر تفصیل سے بیان ہو چکا ہے۔

(۳)

سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کو سزاوار ہیں اور اس کے برگزیدہ بندوں پر سلام نازل ہو۔

اسے سچے دوست! یہ جان لو کہ کسی بشر کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا کلام کبھی روبرو ہوتا ہے کلام کی یہ کیفیت انبیائے کرام علیہم السلام کے لئے ہوتی ہے۔ اور کبھی یہ کلام ان کے کامل متبعین کے ساتھ تبعیت اور

وراثت کے باعث بھی ہوتا ہے۔ جب کسی سے اس قسم کا کلام کثرت سے ہو تو اسے مُحَدَّث کہتے ہیں جیسا کہ امیر المؤمنین حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے ہوتا تھا۔ یہ کلام، الہام اور دل میں القاء کرنے اور فرشتے کے ساتھ کلام کے علاوہ ہوتا ہے۔ اس کلام سے صرف کسی کامل انسان کو مخاطب کیا جاتا ہے جو عالم امر وخلق، روح ونفس اور عقل وخیال کا جامع ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے جسے چاہے مختص فرمالیتا ہے اللہ تعالیٰ بڑا احسان فرمانے والا ہے۔

روبرو کلام سے یہ لازم نہیں آتا کہ کلام کرنے والا، کلام سننے والے کو دکھائی بھی دے کیوں کہ ممکن ہے اس کی نظر کمزور ہو۔ جو اس کے انوار کے حسن کی تاب نہ رکھتی ہو۔ جیسا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے رویت باری تعالیٰ کے متعلق سوال کے جواب میں فرمایا ایک نور ہے جو میں دیکھتا ہوں۔ نیز روبرو ہونے کی صورت میں شہودی حجابات اٹھ جاتے ہیں نہ کہ وجودی پردے۔ اسے سمجھ لو۔ کیوں کہ یہ بہت عظیم الشان معرفت ہے۔ شاذ ونادر ہی کسی نے اس کے بارے میں گفتگو کی ہے۔ ہدایت کی اتباع کرنے والوں پر سلام ہو۔

(۴)

حضرت شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مشائخ کرام میں سے ہر کسی کے آئینہ کی دو جہتیں ہیں۔ لیکن میرے آئینہ کی چھ جہتیں ہیں۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے اس ارشاد مبارک کی وضاحت اس خاندان عالیہ کے خلفاء میں کسی نے یقیناً نہیں کی۔ بلکہ رمز اور اشارہ سے بھی اس بارے میں گفتگو نہیں کی۔ اس فقیر کو کیا حق پہنچتا ہے کہ اس کی شرح کرے یا اس کی توضیح میں زبان کھول سکے۔ لیکن چوں کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے محض اپنے کرم سے اس معما کو اس فقیر حقیر پر واضح کیا ہے اور اس کی حقیقت کو کما حقہ ظاہر کیا ہے۔ اس پاک ذات نے میرے دل میں القاء کیا کہ اس چھپے ہوئے موتی کو وضاحت کے پوروں سے تحریر کی لڑی میں پرودے۔ اور ترجمانی کی زبان کے ساتھ اس کی تقریر کرے۔ استخارہ کرنے کے بعد میں نے اسے

شروع کیا ہے۔اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے عصمت اور توفیق کا سوال ہے۔

جاننا چاہیے کہ آئینہ سے مراد عارف کا قلب ہے جو روح اور نفس کے درمیان برزخ ہے اور دو جہتوں سے مراد روح اور نفس کی جہتیں ہیں۔مقام قلب تک رسائی کے وقت باقی مشائخ کرام پر یہ دونوں جہتیں منکشف ہو جاتی ہیں اور ان پر دو مقامات کے علوم و معارف جو قلب کے ساتھ مناسبت رکھتے ہیں ان پر نازل ہونے لگتے ہیں۔اس کے برعکس حضرت شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے جس طریقہ سے ممتاز فرمایا ہے۔ان کے اس مقام میں نہایت ہدایت میں شامل ہے۔اس طریقہ میں قلب کے آئینہ میں چھ جہات ظاہر ہو جاتی ہیں۔

اس کی وضاحت یہ ہے کہ اس سلسلہ عالیہ کے بزرگوں پر اللہ تعالیٰ نے یہ حقیقت عیاں فرمادی ہے کہ انسانوں کے تمام افراد ہیں جو چھ لطائف یعنی نفس، قلب، روح، سر، خفی اور اخفی پائے جاتے ہیں۔ اکیلے قلب میں بھی پائے جاتے ہیں۔چھ جہات سے آپ کی مراد یہ چھ لطائف ہیں۔باقی مشائخ کرام کی سیر قلب کے ظاہر ہوتی ہے لیکن ہمارے ان مشائخ کرام کی سیر قلب کے باطن میں ہوتی ہے۔اس سیر کے باعث وہ ابطن بطون تک رسائی حاصل کر لیتے ہیں۔ان چھ لطائف کے علوم و معارف ان پر مقام قلب میں ہی ظاہر ہو جاتے ہیں۔لیکن یہ علوم صرف وہ ہوتے ہیں جن کو مقام قلب سے مناسبت ہوتی ہے۔ حضرت شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کے ارشاد مبارکہ کی وضاحت یہ تھی۔

اس فقیر پر مشائخ کرام کی برکت سے بہت زیادہ انکشاف ہوئے اور تحقیق کے بعد تدقیق کا مرتبہ حاصل ہے۔اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

واما بنعمة ربک فحدث۔

ترجمہ: رب تعالیٰ کی نعمتوں کو بیان کرو۔

اس آیت مبارکہ کے حکم کے مطابق اس مزید انکشاف سے ایک رمز اور اس تدقیق سے ایک

اشارہ کا ذکر کرتا ہوں۔ حفاظت اور توفیق اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہے۔

معلوم ہونا چاہیے کہ جس طرح قلب پر چھ لطائف کو اپنے ضمن میں لئے ہوئے ہوتا ہے اسی طرح قلب قلب بھی ان لطائف کو متضمن ہوتا ہے۔ لیکن قلبِ قلب میں دائرہ کی تنگی یا کسی دوسرے راز کی بدولت ان چھ لطائف میں دو لطیفے یعنی لطیفۂ نفس اور لطیفہ اخفی جزئیت کے انداز میں ظاہر نہیں ہوتے۔ مرتبہ ثالثہ میں بھی قلب کا یہی حال ہوتا ہے لیکن اس مرتبہ میں لطیفہ خفی بھی ظاہر نہیں ہوتا۔ مرتبہ رابعہ میں بھی قلب کا یہی حال ہوتا ہے لیکن اس مرتبہ میں لطیفہ سر ظاہر نہیں ہوتا۔ مرتبہ خاصہ میں لطیفہ روح بھی ظاہر نہیں ہوتا۔ اس مرتبہ میں قلب محض اور بسیط رہ جاتا ہے۔ اس میں کسی اور شے کا اعتبار نہیں ہوتا۔ یہاں بعض معارف عالیہ کو جاننا ضروری ہے تاکہ ان معارف کی بدولت النہایت انہایت اور غایۃ الغایۃ تک رسائی حاصل کی جاسکے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی عطا فرمودہ توفیق سے میں کہتا ہوں کہ جو کچھ عالم کبیر میں تفصیل کے ساتھ ظاہر ہے وہ سب کچھ عالم صغیر مین اجمالی انداز میں ظاہر ہے۔ عالم صغیر سے مراد انسان ہے۔ لہٰذا جب عالم صغیر کا زنگ اتار کر اسے روشن اور پرنور کردیا جائے تو اس میں آئینہ کی مانند وہ تمام اشیاء عیاں ہوجاتی ہیں جو عالم کبیر میں تفصیل کے ساتھ پائی جاتی ہیں کیوں کہ زنگ اترنے اور پرنور ہوجانے کے باعث اس کا ظرف وسیع ہوجاتا ہے۔ اور اس کے کوتاہ ہونے کا حکم زائل ہوجاتا ہے۔ یہی کیفیت قلب کی ہے۔ جس کی نسبت عالم صغیر سے اس جیسی ہے جیسی عالم صغیر کہ جمال اور تفصیل میں عالم کبیر کے ساتھ ہے۔ لہٰذا جب عالم اصغر یعنی عالمِ قلب صیقل ہوجاتا ہے۔ تو اس پر چھائی ہوئی تاریکی چھوٹ جاتی ہے اس میں آئینہ کی طرح تمام چیزیں جو عالم صغیر میں تفصیل کے ساتھ موجود ہوتی ہیں عیاں ہوجاتی ہیں۔ قلب کی نسبت قلب القلب میں بھی جمال اور تفصیل کے اعتبار سے یہی حال ہے۔ اس میں تفصیل کا ظہور ہوجاتا ہے اگرچہ یہ مجمل ہوتا ہے۔ اجمال اور تفصیل میں تیسرے مرتبے اور چوتھے مرتبہ میں اسی قیاس کے مطابق ہوتا ہے۔ (یعنی درجہ سوم میں تفصیل اور اس سے اگلے درجہ یعنی چوتھے درجہ میں اجمال ہوتا ہے) مراتب

سابقہ میں موجود تفصیل کا ظہور ان دو مراتب میں صقالت اور نورانیت کے باعث ہوتا ہے۔ اسی طرح قلب کا پانچواں درجہ بسیط ہوتا ہے اور اس میں کسی اور چیز کا اعتبار نہیں ہوتا اس میں بھی کامل تصفیہ کے بعد وہ تمام اشیاء ظاہر ہو جاتی ہیں جو تمام عوالم یعنی عالم کبیر، عالم صغیر اور عالم اصغر میں ظاہر ہوتی ہیں۔ جیسا کہ اوپر گذر چکا۔ لہذا اس پانچویں درجے میں قلب تنگ ہونے کے باوجود وسعت رکھتا ہے۔ وسیع ہونے کے ساتھ مزید وسعتوں کا حامل ہوتا ہے۔ قلیل تر ہونے کے باوجود کثیر تر ہوتا ہے۔ چیزوں میں کوئی اور چیز اس کیفیت کے ساتھ پیدا نہیں ہوئی۔ اس عجیب و غریب لطیفہ کے علاوہ کوئی اور شے ایسی موجود نہیں جو اس کے خالق جل وعلا کے ساتھ اس سے بڑھ کر مناسبت رکھتی ہو۔ اس کا لازمی نتیجہ ہے کہ اس میں اس کے خالق سبحانہ وتعالیٰ کی عجیب و غریب نشانیاں ظاہر ہیں جو اس کی کسی اور مخلوق میں نہیں۔ اسی لئے تو اللہ تعالیٰ نے اس حدیث قدسی میں فرمایا۔

**لایسعنی أرضي ولاسمائی لکن یسعنی قلب العبد لمومن۔**

ترجمہ: میں نہ اپنی زمین میں سماتا ہوں اور نہ اپنے آسمان میں۔ لیکن میں صاحبِ ایمان بندے کے دل میں سما جاتا ہوں۔

عالم کبیر اگرچہ ظہور کے اعتبار سے آئینوں میں سب سے وسیع آئینہ ہے۔ لیکن اسے اپنی کثرت اور تفصیل کی بدولت ذات باری تعالیٰ سے کوئی مناسبت نہیں ہے۔ جس میں نہ کوئی کثرت پائی جاتی ہے اور نہ ہی کوئی تفصیل۔ اس کی ذات کی مناسبت کے لائق جیسا کہ عیاں ہے وہی شے ہو سکتی ہے جو تنگ ہونے کے باوجود وسیع تر ہو۔ بسیط ہوتے ہوئے اس میں بہت زیادہ وسعت ہو۔ قلیل تر ہونے کے باوجود اس میں بہت زیادہ کثرت بھی موجود ہو۔ جب کوئی عارف جس کو کامل تر معرفت حاصل ہو اور جس کا شہود مکمل تر ہو اس مقام پر پہنچ جاتا ہے جس کا وجود بہت نادر اور جس کا مرتبہ بہت شرافت و عظمت والا ہے تو وہ عارف سارے جہانوں اور تمام ظہورات کا قلب بن جاتا ہے۔ ایسا عارف ہی ولایت محمدیہ سے متحقق اور دعوت

مصطفویہ سے مشرف ہوتا ہے چناں چہ (باقی اولیائے کرام یعنی) اقطاب، ابدال اور اوتاد اس کی ولایت کے دائرہ میں داخل ہو جاتے ہیں۔اور افراد، امناد اور اولیائے کرام کے باقی گروہ اس کی ہدایت کے انوار کے تحت داخل ہوتے ہیں۔کیوں کہ وہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نائب اور اللہ تعالیٰ کے محبوب پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت سے مزین ہوتا ہے۔اس عظیم نسبت کا وجود بہت نادر ہے مرادین سے کسی کسی کے ساتھ یہ مخصوص ہوتی ہے۔مریدین کیلئے اس کمال سے کوئی حصہ نہیں ہوتا۔یہ عظمت والی غایت اور سب سے آخری انتہا ہے جس سے بالاتر کوئی اور کمال نہیں اور نہ اس سے بڑھ کر اور کوئی عطیہ ہے۔اگر ان صفات کا حامل کوئی عارف ہزاروں سال کے بعد بھی پایا جائے تو اس کا وجود غنیمت شمار ہوگا۔اس کی برکتیں طویل زمانوں اور دراز مدتوں تک جاری وساری رہتی ہیں۔ایسی ہستی کا کلام دوا اور نظر شفا ہوتی ہے۔اس بہترین امت سے حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ اسی نسبت شریفہ سے مزین ہو کر عنقریب موجود ہوں گے۔یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے وہ جسے چاہتا ہے عطا فرماتا ہے اور اللہ تعالیٰ بڑا احسان فرمانے والا ہے۔

اس سب سے بڑی نعمت کا حصول، جذبہ اور سلوک ہر دو طریق کی تفصیل یعنی ایک ایک کر کے تمام مراتب کی تکمیل اور ایک ایک کر کے تمام درجات کی بقائے اکمل اور فنائے اکمل کے اکمال سے تعلق رکھتا ہے۔اور یہ (مراتب ومقامات کی تکمیل) حضرت سید المرسلین اور محبوب رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل اتباع کے بغیر میسر نہیں آسکتی۔سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جس نے ہم کو ان کی اتباع کرنے والوں سے بنایا ہے۔اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے دُعا ہے کہ وہ ہمیں آپ کی کامل اتباع، اس پر ثابت قدمی اور آپ کی شریعت مطہرہ پر استقامت نصیب کرے۔اللہ تعالیٰ اس پر رحم کرے جو ہماری اس دُعا پر آمین کہے۔یہ معارف ایسے دقیق اسرار اور خاص اشارات سے ہیں جن کے بارے میں اکابر اولیائے کرام میں کسی نے لب کشائی نہیں فرمائی اور اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندوں میں کسی نے ان کی طرف اشارہ تک نہیں فرمایا۔اللہ تعالیٰ نے اس بندے کو ان اسرار اور ان کے اظہار کیلئے اپنے حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل منتخب فرما

لیا ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے۔

اگر پادشہ بردر پیر زن

بیاید تو اے خواجہ سبلت مکن

ترجمہ

اگر بڑھیا کے دروازے پر آئے سلطاں

تو اے حاکم نہ ہو ہرگز پریشاں

اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبولیت کسی علت یا کسی سبب سے وابستہ اور متعلق نہیں ہوتی۔ اللہ تعالیٰ جو چاہے کرتا ہے اور جیسا چاہتا ہے حکم فرماتا ہے۔ اللہ تعالیٰ جس کو چاہے اپنی رحمت سے خاص کر لیتا ہے اور اللہ تعالیٰ بڑے فضل والا ہے۔ اس کی بہترین مخلوق حضرت محمد مصطفیٰ اور آپ کی آل پاک، تمام انبیاء ومرسلین، ملائکہ مقربین اور اللہ تعالیٰ کے تمام بندگانِ صالحین پر درودوسلام اور برکت کا نزول ہوتا رہے۔ ہدایت کی اتباع کرنے والے اور حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت کو پختہ طریقہ سے اپنانے والے پر سلام ہو۔

(۵)

اللہ تعالیٰ نے مجھ پر عیاں فرمایا ہے کہ ہندوستان میں انبیاء ورسل مبعوث ہوئے ہیں اس نے مجھے ان کے اسمائے گرامی، مقامات اور دیہات جن میں ان کی بعثت ہوئی اور ان کی قبروں کا علم عطا کیا ہے۔ مجھے ان کی قبروں پر چمکتے نور دکھائی دیتے ہیں۔ جن لوگوں نے ان پر ایمان قبول کیا، ان کے مقامات اور درجات مجھ پر منکشف کر دیئے گئے ہیں۔ اگر میں چاہوں تو ان سب چیزوں کو ذکر کروں۔ جتنے نبی یہاں مبعوث ہوئے ان میں سے کوئی نبی ایسا نہیں جس پر تین سے زیادہ لوگ ایمان لائے ہوں۔ کچھ نبی ایسے ہیں جن پر ایک شخص ایمان لایا کچھ رسول ایسے ہیں جن پر دو، کچھ ایسے ہیں جن پر تین اور کچھ ایسے ہیں جن

پر ان کے وصال فرما جانے تک کوئی شخص ایمان نہ لایا۔

(۶)

ان دنوں عرش مجید سے اوپر عروج کثرت سے وقوع پذیر ہوتا ہے۔ پہلے پہل جب عرش سے اوپر عروج حاصل ہوا اور میں نے یہ سفر طے کیا تو جنتِ خلد کو اس کے نیچے دیکھا۔ دل میں آیا کہ وہاں میں لوگوں کے مقامات تو دیکھ لوں۔ بعض لوگوں کے مقامات مجھ پر منکشف ہوئے۔ میں نے ذوق اور شوق کے اعتبار سے نیز مرتبے اور جگہ کے لحاظ سے ان کو مختلف مقامات پر دیکھا ایک اور مرتبہ مجھ پر مشائخ کرام، اہل بیت عظام، خلفائے راشدین، حضرت خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے مقامات وہاں یعنی عرش مجید سے اوپر منکشف ہوئے۔ اسی طرح تمام انبیائے کرام اور ملاءِ اعلیٰ کے مقامات اس کے اوپر، ان کے درجات کے لحاظ سے مجھ پر عیاں ہوئے۔ جب عرش مجید سے اوپر مجھے عروج نصیب ہوا اور میں نے زمین کے مرکز سے لے کر عرش تک مسافت کرلی تو میں نے وہاں حضرت خواجہ شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کا مقام دیکھا آپ کے مقام سے تھوڑا سا اوپر بعض مشائخ کے مقامات ملاحظہ کیے ان میں حضرت شیخ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت شیخ ابو سعید خزار رحمۃ اللہ علیہ شامل تھے۔ بعض مشائخ کرام کو آپ کے مقام میں دیکھا باقی مشائخ کرام کے مقامات اس سے نیچے اور بعض کے اسی مقام پر تھے۔ اس مقام کے نیچے حضرت شیخ نجم الدین کبریٰ اور شیخ علاؤالدولہ رحمۃ اللہ علیہما تھے۔ اس مقام سے اوپر حضرات ائمہ اہل بیت کا مقام تھا۔ اس سے بلندی پر حضرات خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کا مقام تھا۔ تمام انبیائے کرام علیہم اسلام کے مقامات اور ان سے اوپر ایک جانب ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام تھا۔ اسی طرح عالی مرتبت فرشتوں کے مقامات دوسری جہتوں میں تھے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام سب سے ارفع و اعلیٰ تھا۔ جب کبھی میں اس عروج کی خواہش کرتا ہوں تو یہ مجھے میسر آجاتا ہے اور کبھی یہ ارادے کے بغیر بھی نصیب ہوجاتا ہے۔

(۷)

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**واما بنعمة ربك فحدث** (والضحیٰ۔۱۱)

ترجمہ: اپنے رب کی نعمت کا چرچا کرو۔

ایک روز میں اپنے احباب طریقت کے حلقہ میں تھا۔ میرے دل پر کوتاہی اور نقص کا اس حد تک غلبہ تھا کہ میں گمان کرنے لگا کہ اہل کمال اور ارباب حال کے ساتھ مجھے کچھ مناسبت حاصل نہیں۔ میں اسی حال میں تھا کہ میرے باطن میں آواز دی گئی کہ میں نے آپ کو بخش دیا اور قیامت تک ہونے والے ان لوگوں کو بھی بخشش سے نواز دیا جنہوں نے میری بارگاہ میں آپ کا وسیلہ کسی واسطہ سے یا کسی واسطہ کے بغیر اختیار کیا۔ اس نداء کو تکرار کے ساتھ اتنی بار دہرایا گیا کہ شک کی کوئی مجال نہ رہی۔ اس انعام ربانی کے حصول پر اللہ تعالیٰ کی بہت زیادہ حمد ہے۔ ایسی حمد جو پاکیزہ اور برکت والی ہو جیسی ہمارا پروردگار پسند کرتا ہے اور راضی ہوتا ہے۔ اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اور آپ کی آل پر درود وسلام ہو جیسا کہ مناسب ہے۔ پھر مجھے حکم دیا گیا کہ اس مکاشفہ کا اظہار کروں۔ بیشک اللہ تعالیٰ وسیع بخشش والا ہے۔

(۸)

جب میں سلسلہ مشائخ نقشبندیہ قدست ارواحہم میں اپنے شیخ (حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ) کی صحبت سے مشرف ہوا آپ کی توجہ کی برکت سے وہ جذبہ جو صفت قیومت میں فنا کے بعد حاصل ہوتا ہے، مجھے حاصل ہو گیا۔ اندراج النہایت فی البدایت سے شرف یاب ہوا جو اس سلسلہ عالیہ کے خصائص میں سے ہے۔ پھر یہ جذبہ پختہ ہو گیا اور مجھے سلوک کی منزلیں حاصل ہوئیں۔ میں نہایت تک پہنچ گیا یعنی حضرت شیر خدا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی مدد سے اس اسم سے واصل ہو گیا جو اس کا مربی یعنی پرورش کنندہ ہے۔ اس مقام سے پھر قابلیت اولیٰ تک ترقی نصیب ہوئی۔ جس سے مراد حقیقت محمدیہ ہے۔

یہ ترقی حضرت شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی مدد سے حاصل ہوئی۔ پھر اِس مقام سے اُس مقام تک ترقی نصیب ہوئی جو اس قابلیت کا اجمال ہے۔ یہ اقطاب محمدیہ کا مقام ہے۔ یہ عروج اور ترقی حضرت سیدنا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی مدد سے نصیب ہوئے اس دوران حضرت خواجہ شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ حضرت خواجہ علاؤالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کی تھوڑی سی مدد بھی شامل حال رہی۔ جو اپنے زمانہ کے قطب ارشاد تھے۔ جب میں اس عالی مقام پر پہنچا تو بارگاہ نبوی سے مجھے قطب ہونے کی خلعت عطا کی گئی۔ اور اس منصب سے میں شرف یاب ہوا۔ اس کے بعد مجھے عنایت الہیہ نے اپنی طرف کھینچا تو مجھے مقامِ اصل تک عروج حاصل ہوا جو ظل سے ملا ہوا تھا۔ یہ مقام اقطاب کے مقام سے بالا ہے اور افراد کے ساتھ مختص ہے یہاں پر مجھے فنا اور بقا حاصل ہوئی۔ پھر عنایت صمدی میرے شامل حال ہوئی۔ اس نے مجھے خاص اصل تک پہنچا دیا۔ اس عروج کے دوران غوث اعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ کی جانب سے بہت زیادہ مدد اور قوی تصرف نصیب ہوا جس کی بدولت میں اصل الاصل کے مقام تک پہنچا۔ وہاں سے دنیا کی طرف نزول ہوا۔ نزول کے وقت جسے سیر عن اللہ باللہ سے تعبیر کیا جاتا ہے میرا گذر سلسلہ عالیہ نقشبندیہ اور قادریہ کے علاوہ دوسرے سلاسل جیسے کہ سلاسل چشتیہ اور کبرویہ کے مشائخ کرام کے مقامات پر بھی ہوا۔ انہوں نے بڑے اعزاز اور اکرام سے میرا استقبال فرمایا۔ اور اپنی نسبتوں کی نفاستیں نیز اپنے احوال کے خصائص مجھ کو القا کئے۔ ان کے حقائق اور ان کے درجات کا آپس میں فرق مجھ پر منکشف ہوا۔ مذکورہ بالا اقطاب کے مقام تک وصول سے قبل حضرت خضر علیہ السلام کی روحانیت سے مجھے دینی علوم حاصل ہوئے۔ اس مقام پر رسائی کے بعد ان علوم کا حصول مجھے اپنی ذات سے ہوا کسی اور کی مجال نہ تھی کہ عارف اور معروف کے درمیان دخل دے۔ یہ سب کچھ حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اور ان کی وراثت کی بدولت ہوا۔

(۹)

آپ قدس سرہ العزیز نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ مجھ پر ہمارے سلسلہ میں قیامت تک داخل ہونے والے مردوں عورتوں کے نام، ان کے نسب اوران کی رہائش کے مقامات منکشف فرمادیئے ہیں اگر میں چاہوں تو ان سب کا ذکر کرسکتا ہوں۔

(۱۰)

آپ قدس سرہ العزیز نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے زمین کے مشارق ومغارب مجھ پر یوں منکشف فرمادیئے ہیں جیسا کہ دیکھنے والے کے سامنے پڑا ہوا ایک ورق ہوتا ہے۔

(۱۱)

فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے لوگوں کی ہدایت اور گمراہی سے ان کو بچانے کی بہت بڑی قوت عطا فرمائی ہے۔

(۱۲)

فرمایا اللہ تعالیٰ نے شریعت مطہرہ کو میرے سامنے ایک کاروان کی صورت میں پیش فرمایا جو میرے مکان میں داخل ہوگیا۔ پھر مجھے الہام کیا گیا کہ یہ کاروان قیامت تک تمہارے گھر سے نہ نکلے گا۔

(۱۳)

جب آپ قدس سرہ العزیز اپنے والد ماجد کے قبرستان میں تشریف لے گئے تو وہاں تمام مردوں کی مغفرت کی تمنا کی۔ فرمایا مجھے آواز دی گئی کہ میں نے تمہاری آمد کی بدولت اس قبرستان سے قیامت تک کیلئے عذاب اٹھادیا ہے۔

(۱۴)

فرمایا ایک روز حضرت امام اعظم امام ابوحنیفہ کوفی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مذہب کے مجتہدین اور بعض

باعظمت اساتذہ مثلاً امام نخعی رحمۃ اللہ علیہ سمیت ظاہر ہوئے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ اور ان تمام حاضرین کے انوار میرے باطن میں داخل ہوگئے۔ اور وہ انوار میرے اجزاء بن گئے۔ اس کے تین دن بعد امام کبیر حضرت محمد بن ادریس شافعی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مذہب کے مجتہدین اور اساتذہ کے ہمراہ ظاہر ہوئے۔ ان سب کے انوار میرے اندر داخل ہوئے اور ان کے انوار کو میں نے اپنے اندر یقینی طور پر معلوم کرلیا۔ مجھے آواز دی گئی کہ حق ان سے باہر نہیں ہے۔ اگر کسی مسئلہ میں حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے چھوڑا ہے تو حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو اپنالیا ہے۔ اگرچہ چاروں مسالک فقہ حق پر ہیں۔ مجھ پر عیاں ہوا کہ حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ اس معاملہ میں دو تہائی کے مالک ہیں اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ایک تہائی کے آپ نے فرمایا میں حنفی شافعی ہوں۔

(۱۵)

فرمایا حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے بشارت دی ہے کہ قیامت کے روز تمہاری شفاعت سے ہزاروں لوگوں کو اللہ تعالیٰ بخش دے گا۔

(۱۶)

فرمایا میں نے عقائد پر مشتمل ایک رسالہ تحریر کیا۔ معاملہ میں نے حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ کے دست اقدس میں وہ رسالہ موجود ہے۔ اور فرما رہے ہیں اس طرح کا عقیدہ ہونا چاہیے۔ بارگاہ نبوی سے مجھے بشارت دی گئی کہ تم علم کلام میں مجتہد ہو۔ اس وقت سے اس علم کے ہر مسئلہ میں میری ایک خاص رائے ہے لیکن وہ رائے تمام مسائل یا اکثر میں علمائے ماتریدیہ کے مطابق ہے۔

(۱۷)

فرمایا ایک دن کعبہ شریفہ کی زیارت کے شوق میں بہت اضافہ ہوگیا۔ میں نے اچانک اپنے آپ کو کعبہ معظمہ کے اندر پایا ایک گروہ آیا اور میرا دیدار کرنے لگا۔

(۱۸)

فرمایا مجھ پر منکشف ہوا کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت جس کے سواجزاء ہیں ایک جزوکودنیا میں پھیلا دیا گیا ہے۔ باقی اجزاء کو قیامت کے دن پھیلایا جائے گا۔ یہ سب اجزاء نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وراثت کے باعث اس روز میرے ہاتھ میں ہوں گے اور میرے حوالہ ہوں گے۔ ان کو اولین وآخرین پر جس طرح اللہ تعالیٰ چاہے گا میرے ہاتھوں سے صرف کیا جائے گا۔

مجھ پر منکشف کیا گیا کہ ان خزانوں کا مخزن اور ان چھپائے ہوئے احوال کی جگہ حرف ہا ہے جو قرآن مجید کے حروف مقطعات میں سے ہے۔ اس کی دو آنکھیں ہیں۔ ایک آنکھ دنیوی رحمت کا معدن ہے تو دوسری آنکھ میں کام آنے والی رحمت کا مرکز۔

مجھ پر قرآن مجید کے تمام حروف مقطعات کے اسرار بھی عیاں کئے گئے ہیں جو کمالات کا مغز اور حقائق ومعارف کا خلاصہ ہیں۔ ان معاملات کے مالک صرف انبیائے کرام علیہم السلام ہیں۔ لیکن اصحاب ولایت میں سے باکمال لوگوں کیلئے وراثت کے انداز میں حصہ ہے جن کو علمائے راسخین کہا جاتا ہے اور ایسے لوگ کم بلکہ بہت ہی کم ہوتے ہیں۔

(۱۹)

فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے الہام فرمایا ہے کہ نبی پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کے سات درجے ہیں

۱۔ پہلا درجہ: دل کی تصدیق کے بعد اطمینان قلب سے پہلے، جس کا تعلق ولایت کے ساتھ ہوتا ہے، شریعت مطہرہ کے احکام پر عمل کرنا اور سنتِ مبارکہ پر عمل کرنا۔ علمائے ظاہر عبادت گذار زاہد لوگ جو اطمینان کے مرتبہ تک نہیں پہنچے تمام اہل اسلام متابعت کے اس درجہ میں شریک ہیں۔ اور یہ سب متابعت صوری کے اس درجہ میں برابر ہیں۔ یوں کہ نفس نے اس مقام میں ابھی تک کفر وانکار سے خلاصی نہیں پائی

ہوتی اس لئے یہ درجہ صورت کے اعتبار سے متابعت کے ساتھ مخصوص ہوتا ہے۔اور صورت کی متابعت بھی کامیابی کا باعث اور دوزخ کے عذاب سے نجات دلانے والی ہے۔اللہ تعالیٰ نے اپنی کامل مہربانی کے باعث نفس کے انکار کا اعتبار نہیں رکھا صرف دل کی تصدیق کو کافی شمار فرمایا ہے۔

۲۔دوسرا درجہ: اس درجہ کا تعلق نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ان ارشادات اور افعال کی اتباع سے ہے جن کا تعلق حقیقی بیماریوں، باطنی مرضوں کے ازالہ، بری عادات کے دور کرنے اور اخلاق کے درست کرنے جیسے باطنی امور کے ساتھ ہے۔اس درجہ کا تعلق طریقت کے مقام سے ہے۔اور یہ ان سالکین کے ساتھ مخصوص ہے جو شیخ مقتدا سے صوفیہ کا طریقہ اخذ کرتے ہیں۔اور سیر الی اللہ کے میدانوں اور جنگلوں کی مسافت کو طے کرتے ہیں۔

۳۔تیسرا درجہ: اس درجے کا تعلق نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم از واق اور مواجیدہ کی پیروی سے ہے جو ولایت خاصہ کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں یہ درجہ صاحبِ ولایت کے ساتھ مخصوص ہے خواہ وہ مجذوب سالک ہو یا سالک مجذوب۔

۴۔چوتھا درجہ: یہ اطمینان نفس اور حقیقی اسلام کا درجہ ہے۔اس درجہ میں انسان متابعت کی صورت سے نکل آتا ہے اور حقیقی متابعت کے دائرہ میں آجاتا ہے یہ علمائے راسخین کا حصہ ہوتا ہے۔دوسرے درجہ میں اگرچہ تمکن قلب کے بعد اطمینانِ نفس کا ایک حصہ متحقق ہو جاتا ہے لیکن کمالِ اطمینان اس درجہ میں حاصل ہوتا ہے۔یہ کمالاتِ نبوت کا ثمرہ ہے۔اس مرتبہ پر فائز ہونے والا عارف قرآن مجید کے حروف مقطعات کے اسرار اور کتاب وسنت کے متشابہات کی تاویل کو سمجھنے سے بہرہ ور ہو جاتا ہے۔یہ گمان ہرگز نہ کریں کہ یہ "ید" کی قدرت کے ساتھ، "وجہ" کی ذات کے ساتھ وغیرہ تاویلات کی مانند ہے جس میں علم ظاہر کا عمل دخل ہے۔بلکہ یہ خاص اسرار ہیں۔جو اصل میں تو حضرات انبیائے کرام علیہم السلام کا حصہ ہے لیکن انکی اتباع کے باعث اللہ تعالیٰ صدیقین اور اولیائے کرام میں سے جس پر چاہتا ہے احسان فرما دیتا ہے۔

ولایت کے طریقہ سے اس دولت تک رسائی کسی بھی دوسرے طریقہ کی نسبت زیادہ قریب ہے اور یہ طریق سنت مبارکہ کو لازم پکڑنا اور شریعت مین ناپسندیدہ بدعت سے مکمل اور کلی طور پر پرہیز کرنا ہے۔ اور یہ اس زمانہ میں بہت ہی مشکل ہے کیوں کہ بدعت عام ہو چکی ہے اور لوگ اس میں غلو کرتے ہیں سنت مبارکہ کو چھوڑ چکے ہیں اور اس کا وجود بہت کم پایا جاتا ہے۔

۵۔ پانچواں درجہ: اس درجہ سے مراد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ان کمالات میں اتباع ہے جن کے حصول میں علم اور عمل کو کوئی دخل نہیں ہے، بلکہ ان کا حصول صرف رب تعالیٰ کے فضل واحسان کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔ یہ درجہ بہت اعلیٰ ہے۔ اس درجہ کا ماقبل درجات کے ساتھ کوئی تعلق نہیں۔ اصل میں یہ درجہ اولوالعزم رسل کرام علیہم السلام کا حصہ ہے اور ان کے طفیل بعض اولیائے کرام کا حصہ ہے۔

۶۔ چھٹا درجہ: یہ درجہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ان کمالات میں اتباع کا ہے جو آپ کے مقام محبوبیت کے ساتھ مخصوص ہیں۔ اس مرتبہ میں کمالات کے اضافہ کا تعلق صرف محبت کے ساتھ تعلق رکھتا ہے جو فضل اور احسان سے بالاتر ہے۔ یہ درجہ اگرچہ دراصل حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ مخصوص ہے لیکن اولیائے کرام میں سے کسی کسی کو اور صدیقین میں سے بہت کم افراد کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اور تبعیت سے اس سے نصیب ہو جاتا ہے۔ یہ درجہ اوپر ذکر شدہ درجات سے جدا ہے جن کا تعلق عروج اور بلندی سے ہے۔

۷۔ ساتواں درجہ: متابعت کا یہ درجہ نزول سے تعلق رکھتا ہے۔ اور یہ تمام سابقہ درجات کا جامع ہے۔ کیوں کہ اس درجہ میں قلب کی تصدیق، اس کی تسکین، نفس کے اطمینان، اس کے تزکیہ اور جسم کے اجزاء کے اعتدال کے ساتھ ہوتی ہے۔ سابقہ تمام درجات اس درجہ کے اجزاء کی مانند ہیں۔ اور یہ ان تمام کا مجموعہ ہے۔ اس مرتبہ پر فائز ہو کر تابع متبوع کے یوں مشابہ ہو جاتا ہے کہ دور سے دیکھنے والا خیال کرتا ہے کہ دونوں متحد ہو گئے ہیں۔ ان کے مابین فرق زائل ہو گیا ہے۔

کامل تابع وہ ہے جو ان تمام سات مراتب سے مزین ہو۔ اللہ تعالیٰ ہم کو اپنے محبوب پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقی اتباع نصیب فرمائے۔ اللہ تعالیٰ اپنے نبی پاک اور تمام ان لوگوں پر درود نازل فرمائے جو ہدایت کی اتباع کریں۔ آپ ﷺ کی اتباع کو مضبوطی سے تھام لیں۔

(۲۰)

فرمایا میں نے ایک دن کھانا تیار کرایا اس کا ثواب اپنے ان بچوں کو ہبہ کیا جن کا بچپن میں انتقال ہو گیا۔ میں نے دیکھا کہ فرشتے نعمتوں کے دسترخواں لئے جا رہے ہیں۔ انہیں جنت کے باغوں میں سے ایک باغ میں جمع کر رہے ہیں۔ جب وہ ان کو جمع کر چکے تو میرے بچے آئے۔ انہوں نے ان نعمتوں کو حاصل کیا۔ وہ نعمتیں ان کے اجزاء بن گئیں۔ جن سے ان کو قوت اور استعداد حاصل ہوگئی۔ اپنی جنت سے وہ بلندی کی جانب ترقی کرنے لگے۔ اور وہ پہلی جنت کی نسبت کئی مراتب بلند اور اعلیٰ جنت میں داخل ہو گئے۔ پھر میں نے دیکھا کہ وہ دسترخوان تمام اہل اسلام تک پہنچے۔ میں دیکھا کہ مشرق و مغرب میں کسی اہل ایمان مرد اور عورت کی قبر باقی نہ رہی جہاں اس کا حصہ نہ پہنچا ہو۔ اور کوئی جنت ایسی نہ بچی جسے ان دسترخوانوں کے حصہ کے باعث رفعت نہ ملی ہو۔ میں نے یہ بھی دیکھا کہ ان کا کچھ حصہ ملاءِ اعلیٰ تک پہنچا اور ان میں بھی اسی طرح تقسیم ہوا۔ کیوں کہ میں نے دُعا کے وقت کہا تھا کہ اللہ تعالیٰ اس کھانے کا ثواب تمام اہل ایمان مردوں، عورتوں اور بلند مرتبت فرشتوں کو پہنچائے۔

(۲۱)

فرمایا احادیث میں وارد ہے کہ قرض دار میت کی روح اس وقت تک آسمانوں کی طرف پرواز نہیں کرتی جب تک کہ اس کے ذمہ قرض ادا نہ کر دیا جائے۔ مجھے الہام ہوا کہ یہ حکم ان لوگوں کیلئے مخصوص ہے جن کو اس دنیا میں (روحانی) عروج حاصل نہ ہوا ہو۔ لیکن جس شخص کو یہاں عروج نصیب ہوا ہو اور وہ حقیر اور ناکارہ (دنیوی) تعلقات سے رہائی حاصل کر چکا ہو۔ اسے عروج سے کوئی ممانعت پیش نہیں آتی۔

(۲۲)

آپ قدس سرہ العزیز نے فرمایا

اللہ رب العزت کی ازلی نعمتوں نے مجھے اپنے حصار میں اس طرح لے لیا کہ اس عالی مرتبت گروہ (اولیاء) کے سلوک کے طریقوں سے کوئی طریقہ اوران کی منازل سے کوئی منزل ایسی نہ رہی جس میں میں داخل نہ ہوا۔ مجھے الہام کیا گیا کہ نبوت کے منصب کے بغیر نوعِ انسانی کا کوئی کمال ایسا نہیں جو مجھے عطا نہ کیا گیا ہو۔

(۲۳)

اللہ تعالیٰ آپ پر رحمتیں نازل فرمائے، آپ کی فتوحات اور برکات سارے جہانوں پر عام ہوں نے فرمایا

وراثت نبوی کے طفیل اللہ تعالیٰ نے مجھے ایسے مقام تک عروج نصیب فرمایا جس کی عظمت ومنزلت اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور نہیں جانتا۔ اس مقام کی یہ شان ہے کہ اس کے ایک نقطہ کا مقام تمام دائرہ امکان، یعنی عالم ارواح، عرش، کرسی، لوح، قلم، ساتوں آسمانوں اور زمینوں کے تمام اطراف وجوانب اور ان کے نیچے جو کچھ ہے، سے بڑا اور عظیم تر ہے۔ فرمایا جب اس مرتبہ پر میں پہنچا تو دیکھا تو اس مجلس کے بالائی اور صدر کے مقام پر صاحب قاب قوسین اور ادنی حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں۔ آپ کے اطراف وجوانب میں حضرات انبیائے کرام اور رسلِ عظام رونق افروز ہیں میں نے وہاں بہت ہی کم اولیائے کرام کو پایا۔ اگر ان کی تعداد بیان کروں تو لوگ حیران رہ جائیں۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے اس عظیم درجہ میں داخل کیا اور وہاں مجھے قرار عطا کیا۔ سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جیسی کہ اس کی شان کے مناسب اور لائق ہوں۔

# آٹھواں باب

## آپ کے مبارک کلام پر وارد ہونے والے اعتراضات کے جواب

عام لوگ بے سمجھ ہوتے ہیں وہ اوّل سے لے کر آخر تک جہالت اور حسد کے باعث معزز لوگوں اور مخلوق میں سے خاص افراد کے عیب نکالا کرتے ہیں۔ ان کے حقائق اور معارف کو باطل ٹھہرانے میں اپنی کوششیں صرف کرتے ہیں۔ ایسے لوگ چاہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نور کو اپنے مونہوں کی پھونکوں سے بجھا دیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ اپنے نور کو کامل فرماتا ہے اگرچہ یہ امر مشرکین کو ناپسند معلوم ہو۔

خلاصہ یہ کہ عام اور خاص نیز سطحی نظر والوں اور اصحاب باطن کے درمیان اختلاف نور اور ظلمت کی مانند ہمیشہ تک باقی رہے گا۔ یہ عوام الناس اور ارباب ظاہر اس برائی سے نہیں رکتے اور وہ عالی مرتبت گروہ اپنے دشمنوں سے نہ تو بدلہ لیتے ہیں اور نہ ہی کسی ملامت کرنے والے کی طعن و تشنیع سے خوف زدہ ہوتے ہیں۔ ایسا اللہ تعالیٰ کے بندوں کے درمیان سنت الٰہیہ کے مطابق ہے لیکن باطل کی طرف داری کرنے والے لوگ نقصان اٹھاتے ہیں۔ اہل اللہ کی مدد چوں کہ درحقیقت اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت و مدد ہے لہذا ہر نیکوکار اہل ایمان کو چاہیے کہ اس سلسلہ میں کوشاں رہے اور اس عمل کے ذریعہ سے بڑی کامیابی سے سرفراز ہو۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے

**ولینصرن اللّٰہ من ینصرہ ورسلہ بالغیب**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ بالضرور اس شخص کی مدد فرمائے گا جو اس (کے دین) اور اس کے رسولوں کی مدد کرتا ہے۔

واضح رہے کہ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز کے مریدین نے ایسے لوگوں کے تمام شبہات کا جواب دے دیا ہے اور ان کے مقاصد کا رد فرمایا ہے۔ حصولِ سعادت کے لئے میں اس میں سے کچھ یہاں بیان کرتا ہوں۔

## شبہ اوّل اور اس کا جواب

معترضین کا کہنا ہے کہ آپ قدس سرہ نے اپنی ذات کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل قرار دیا ہے۔ کیوں کہ آپ نے لکھا ہے کہ

''ولایتِ محمدیہ سے ولایت احمدیہ ذاتِ باری تعالیٰ کے زیادہ قریب اور افضل ہے۔''

پہلی ولایت (ولایت محمدیہ) سے مراد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت اور دوسری ولایت (ولایت احمدیہ) سے اپنی ذات کی ولایت انہوں نے مراد لی ہے۔

میں کہتا ہوں سبحان اللہ! یہ آپ کی ذات بابرکات پر بہت بڑا بہتان ہے۔ آپ نے دونوں ولایتوں سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایتیں مراد لی ہیں۔ حقیقت حال وہ نہیں جیسا کہ معترضین نے کہا ہے۔ آپ نے اپنے مکتوبات شریفہ میں صراحت فرمادی ہے کہ ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دو ولایتیں ہیں۔ ایک ولایت ملک کے ساتھ مناسبت رکھتی ہے جب کہ دوسری ملکوت کے ساتھ۔ پہلی کا نام ولایت محمدیہ ہے اور دوسری کا ولایتِ احمدیہ۔ یہ دوسری بارگاہِ اقدس میں پہلی ولایت کی نسبت سے زیادہ قریب ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت سے تو صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض کمالات کو بعض دوسرے کمالات پر فضیلت حاصل ہے۔ لہذا جو کچھ معترضین نے آپ کے متعلق اس سلسلہ میں کہا ہے باطل ہے۔ والحمد للہ تعالیٰ

واضح رہے کہ جو شخص آپ کے عظیم الشان مکتوبات مبارکہ کا مطالعہ کرتا ہے وہ تصور بھی نہیں کرسکتا کہ آپ کی جانب اس فساد کی نسبت کرسکے۔ آپ قدس سرہ نے متعدد مقامات پر اس امر کی تصریح فرمائی ہے۔ ایک مقام پر فرمایا

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقت مبارکہ کل ہے اور تمام جہانوں کے حقائق اللہ تعالیٰ کے نبی

صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت کے اجزاء ہیں۔

مبدأومعاد میں فرمایا

ہر ولی کی ولایت اس کے نبی کی ولایت کے اجزاء میں ایک جزو ہوتی ہے۔ ولی کے کمال میں جتنا اضافہ بھی ہو وہ کمال پہلے اور بالذات نبی کیلئے ثابت ہوتا ہے۔ جیسا کہ علماء نے فرمایا ہے۔ بدیہی امر ہے کہ کل جزو سے بڑا ہوتا ہے کیوں کہ کل تمام اجزاء کا مجموعہ ہوتا ہے۔ بڑا سے بڑا جزو بھی کل میں داخل ہوتا ہے۔

## شبہ ثانی اور اس کا جواب

معترضین کا کہنا ہے کہ آپ نے اپنے آپ کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے افضل قرار دیا ہے کیوں کہ آپ نے لکھا

مجھے فلاں فلاں مقام تک عروج نصیب ہوا۔ حتی کہ مجھے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مقام پر بھی عروج عطا ہوا۔ اس کے بعد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مقام سے بالا مقام پر بھی عروج نصیب ہوا۔ اس عروج کو آپ نے کسی کی طرف منسوب نہیں کیا۔ اس سے پتہ چلا کہ آپ نے اس مقام کو اپنی ذات کیلئے معین کرلیا ہے۔ جس سے آپ کی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر افضلیت لازم آتی ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ بھی حضرت امام ربانی قدس سرہ السامی کی ذات بابرکات پر بہتان ہے اور یہ اولیائے کرام کی اصطلاحات سے جہالت اور ان کے ارشادات سے غفلت کا نتیجہ ہے۔ کیوں کہ کسی مقام سے گذر کا معنے یہ نہیں ہے کہ اس مقام پر اسے استقرار حاصل ہے۔ کیوں کہ کم مرتبہ لوگ اکابر کے پاس جاتے ہیں۔ ان کے ساتھ ان کے طفیل نعمتوں سے سرفراز ہوتے ہیں۔ اس سے ان کے درمیان مساوات

قطعاً لازم نہیں آتی۔ عارفوں کے امام حضرت خواجہ شاہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا
میں اولیائے کرام رضی اللہ عنہم مثلاً حضرت ابو یزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت شیخ جنید رحمۃ اللہ علیہ کے مقامات سے گذرا پھر میں حضرات انبیائے کرام علیہم السلام کے مقامات پر سے گذرا یہاں تک حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام تک پہنچا۔ میں از راہِ ادب اس مقام میں داخل نہ ہوا۔ لیکن میرے ادب بجالانے کی وجہ سے مجھے اس مقام میں داخل کیا گیا۔ اور یہ سب نعمت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وراثت میں مجھے عطا ہوئی۔

جہانگیر بادشاہ نے جب آپ رحمۃ اللہ علیہ سے اسی کے بارے میں دریافت کیا تو آپ نے فرمایا۔ اے بادشاہ! جب آپ کسی خادم کو اپنی بارگاہ میں اپنے قریب طلب فرماتے ہیں اور یہ مقام آپ کی جان پہچان والے امراء اور اکابر کے مقامات سے برتر ہے وہ خادم آکر آپ کے سامنے اس وقت تک کھڑا رہتا ہے جب تک آپ اس سے مخاطب رہتے ہیں۔ جب آپ بات چیت سے فارغ ہو جاتے ہیں وہ اپنی جگہ واپس چلا جاتا ہے۔ یہی احوال اولیائے کرام کے ہوتے ہیں۔ وہ بھی کسی کام کی غرض سے اپنے مقامات سے بالاتر مقام تک عروج پاتے ہیں۔ اس جواب پر بادشاہ خاموش ہو گیا۔

واضح رہے کہ یہ برتر مقام جیسے آپ نے کسی طرف منسوب نہ فرمایا یہ درحقیقت حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام ہے۔ کیوں کہ آپ نے ایک اور مقام پر فرمایا کہ تمام مقامات میں سب سے بلند مقام حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ اس مکتوب شریف میں اس امر کی صراحت نہ ہونے سے نقصان لازم نہیں آتا۔ کیوں کہ آپ کا ارادہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام نبوت کو بیان فرمانے کا ہے۔ اس تقریر سے الحمدللہ تمام شبہات جڑ سے اکھڑ گئے۔

## شبہ سوم اور اس کا جواب

معترض حضرات کا کہنا ہے کہ آپ نے لکھا ہے کہ حقیقتِ کعبہ حقیقتِ محمدیہ سے برتر ہے۔ حالاں کہ امت کا اجماع ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تمام مخلوق سے افضل ہیں۔ آپ کے اس قول سے اجماع کی نفی ہوتی ہے۔

میں کہتا ہوں کہ حضرت امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ کے صاحب زادے قطبِ طریقت وحقیقت حضرت شیخ محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ کے کلام سے یہ شبہ حل ہو چکا ہے۔ اور اس اعتراض کا بودا پن عیاں ہو چکا ہے۔ آپ نے فرمایا:

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جو برتر وبالا ہے۔ درود وسلام اس کے رسول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر جس طرح ہمارا پروردگار محبوب اور پسند فرماتا ہے۔ نیز آپ کی آل پاک اور صحابہ کرام پر جس طرح کہ ان کی بلند شان کے لائق اور مناسب ہے۔

امابعد ہمارے شیخ اور امام امام المحققین حضرت شیخ احمد رضی اللہ عنہ کی ایک تصنیف میں آپ نے فرمایا:

”کعبہ ربانیہ کی حقیقت، حقیقت محمدیہ سے برتر ہے“

اس عبارت سے بعض لوگوں کو وہم ہوا کہ آپ نے کعبہ معظمہ کو رسولوں کے سردار، اللہ تعالیٰ کے محبوب حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل قرار دیا ہے جب کہ آپ مخلوق میں سب سے افضل اور اشرف ہیں۔

میں کہتا ہوں حفاظت اور توفیق اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے اور تحقیق کی لگامیں اسی کے دست قدرت میں ہیں، کہ یہ وہم لفظ حقیقت سے کسی شے کی ذات اور اس کی شخصیت مراد لینے کی بنا پر پیدا ہوا

ہے۔اور حقیقت کا یہ معنی مراد لینا صوفیہ کرام کے برتر گروہ کی اصطلاح سے واقفیت نہ ہونے اور ہمارے شیخ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے کلام کی حقیقت پر مطلع نہ ہونے پر مبنی ہے۔

**وکم من عائب قولا صحیحا**

**وآفتہ من الفہم السقیم**

ترجمہ: کتنے ہی لوگ درست بات میں عیب نکالتے ہیں جس کا باعث ان کی بیمار ذہنیت ہوتی ہے۔

صوفیہ کرام کے نزدیک کسی شے کی حقیقت سے مراد ایسا اسمِ الٰہی ہے جو اس کی تعین کی مبدأ ہوتا ہے۔اس چیز کا وجود اس اسمِ الٰہی کے ظل اور عکس کی مانند ہوتا ہے۔اور وہ اسم اس بارگاہِ اقدس سے اس شے تک فیوض کا واسطہ ہوتا ہے۔جس طرح کہ شان ذاتی، اس اسم مقدس اور ذات برتر و پاک جل شانہ کے مابین واسطہ ہے۔عادت الٰہیہ یہی جاری ہے کہ مفیض اور مستفیض کے درمیان واسطہ موجود ہو اور دونوں کے درمیان مناسبات پائے جاتے ہوں۔

حضرت شیخ ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ نے رسالہ ''قدس'' میں فرمایا موجودات اسمائے الٰہیہ کے ظلال اور اسماء شیونِ ذاتیہ کے ظلال ہیں۔

ان تمہیدی کلمات کے بعد واضح ہو کہ ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اپنے اطوار اور انوار میں تقلب کے اعتبار سے بے شمار کمالات اور بے حساب مقامات ہیں۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس وجود عنصری اور اس عالم ظلمانی کی ہدایت کے اعتبار سے اسم مبارک محمد ہے جو آپ کی حقیقت سے پیدا ہے۔نیز ایک اسم الٰہی ہے جو اس عالم سفلی کی تربیت سے مناسبت رکھتا ہے جسے حقیقت محمدیہ کہا جاتا ہے۔اور آپ کے روحانی وجود جو نورانی عالم ملکوت کا مربی ہے ایک اور باعظمت اسم ''احمد'' ہے جو اس شان الٰہی سے پیدا ہے جو حقیقت محمدیہ کی اصل اور اس کا مبدا ہے وہ اس عالم علوی کی تربیت سے مناسبت رکھتا ہے اسے حقیقت احمدیہ کہا جاتا ہے اور اسے حقیقت کعبہ نورانیہ سے بھی تعبیر کیا جاتا ہے۔ان دو تعینات کے علاوہ جو

آپ کیلئے اجسادِ طبعیہ کی مانند ہیں آپ کے بے حساب عروج دور بے شمار اسرار ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہی کی جانب اپنے اس ارشاد مبارک میں اشارہ فرمایا ہے۔

**لی مع اللہ وقت لایسعنی فیہ ملک مقرب ولانبی مرسل۔**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے ساتھ میرا ایسا وقت ہوتا ہے جس میں نہ کوئی مقرب فرشتہ سما سکتا ہے اور نہ ہی کوئی نبی اور رسول۔

اللہ تعالیٰ نے بھی اپنے اس ارشاد میں اس حقیقت کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔

**فکان قاب قوسین او ادنی۔**

ترجمہ: پس دو کمانوں یا اس سے بھی کم فاصلہ رہ گیا۔ یہ سب کمالات و اسرار سرِ اصطفائی اور محبوبیت صرفہ کا نتیجہ ہیں جن کا تعلق فضل سے ہے اور تفوق کا مدار بھی یہی ہے۔

اس سے ثابت ہوا کہ (حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے اس ارشاد میں) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض کمالات کی بعض دوسرے کمالات پر فوقیت کا بیان ہے۔ اور حقیقت کعبہ مبارکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حقائق میں ایک حقیقت اور آپ کی جامع اور بابرکت حقیقت کا ایک جزو ہے۔ لہذا یہاں کسی اور کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم پر فضیلت دینے کا وہم باطل ہو گیا اور آپ سے کسی اور کے افضل ہونے کی بات نیست و نابود ہو گئی۔

حضرت امام ربانی شیخ حقانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے اسی سوال کے جواب میں اپنے مکتوبات مبارکہ کے دفتر اوّل اور مکتوب نمبر ۲۰۹ میں جو تحقیق بیان فرمائی ہماری درج بالا عرضداشت اس کا ایک حصہ ہے۔

واضح رہے کہ ہمارے شیخ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارات میں حقیقتِ محمدیہ کا لفظ مختلف معانی اور متعدد مطالب میں مستعمل ہوا ہے۔ جب اس لفظ کے مقابلہ میں حقیقت احمدیہ اور حقیقت کعبہ

ربانیہ واقع ہو تو اس سے مراد وہ جامع اسم الٰہی ہے جو سفلی عالم کی تربیت کے مناسب ہے۔ اور جب اس کے مقابلہ میں حقیقت الٰہیہ ہو تو اس سے مراد وہ جامع شانِ ذاتی ہے جو عالمِ علوی کی تربیت کی ذمہ دار ہے۔ وہ تمام شیونات ذاتیہ پر حاوی ہے۔ اور اس جامع اسم کا اصل اور مبدا ہے جو تمام اشیاء کو اپنے من میں لئے ہوئے ہے۔ اس طرح یہ شان سارے حقائق کا کل ہے اور باقی حقائق اس کے حصے اور ٹکڑے ہیں۔ اس کو حقیقۃ الحقائق کہا جاتا ہے۔ اور یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایسی حقیقت ہے کہ اس کے اور مقدس ذات باری تعالیٰ کے درمیان کوئی اور واسطہ نہیں ہے، جیسا کہ حضرت امام ربانی قدس سرہ العزیز نے اپنے وصال سے چند روز پہلے ایک اور مکتوب مبارک میں فرمایا کہ حقیقتِ محمدیہ پر ہر حقیقت سے (انفرادی طور پر) برتر اور فائق ہے اسی طرح یہ تمام حقائق سے مجموعی طور پر بھی فائق اور برتر ہے۔ تمہارا پروردگار جو کہ عزت کا رب ہے ان تمام نامناسب امور سے پاک ہے جو گمراہ لوگ اس کیلئے بیان کرتے ہیں۔ رسولوں پر سلام نازل ہو۔ سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جو سب جہانوں کا رب ہے۔

شبہ چہارم اور اس کا رد

معترض حضرات کہتے ہیں کہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ خلت کا مقام ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو میرے واسطہ سے حاصل ہوا۔ اس سے پہلے آپ کو یہ مقام حاصل نہ تھا۔

میں کہتا ہوں یہ بھی ایک جھوٹ ہے۔ کیوں کہ آپ نے ایسا نہیں کہا بلکہ آپ نے درج ذیل آیت اور حدیث کی وضاحت کا قصد فرمایا ہے۔

**ا۔ یاایھا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما۔**

ترجمہ: اے ایمان والو! آپ درود و سلام پیش کیا کرو۔

**۲۔ اذا صلیتم علیّ فقولوا اللھم صلی علی محمد النبی وعلی آل محمد کما صلیت علی ابراھیم الخ۔**

